بسم اللہ الرحمن الرحیم

سبحان اللہ منکہ ابجد خوان دبستان ہیچدانی و نسخہ نویس مطلب بیسوادی بودہ
عزم حمد مبدعی نمایم کہ دفتر کونین نقطہ ایست از قلم قدرتش چکیدہ جل جلالہ و عم نوالہ در
ے سلوکم در طریق عشق با یاران آن ماند ع کہ مور لنگ ہمراہی کند با چابک سواران
تعالی منکہ نقطہ موہوم و سہو القلم کاتب ازل بودہ ام قصد نعت فصیحے سخنم کز نکہت
گل نقش پایش روح عیسی دوم روح القدس در کالبد فصاحت دمیدہ صلی اللہ علیہ و آ
و منقبت امامیکہ کلام معجز نظامش تحت کلام خالق و فوق کلام مخلوق ست از ہیچ
سنی کہ خط باطل و آیہ منسوخ صحیفہ آفرینش ام پیرایہ سرانجام باید حاشا و حال آنکہ بعض قلم
و اشجار صحیح اگر دریا را مداد و باغستانہا قلم و جنیان محاسب و آدمیان کاتب باشند سر
احصای فضائل وے علیہ السلام نتوانند کرد النظم ما قیل ؎ کتاب فضل ترا آب بحر کافی
نیست کہ تر کنم سر انگشت و صفحہ بشمارم امابعد رنگ شکستہ چہرۂ بے اعتباری و مصـ
ہیبار شوریدہ بادیہ خاکساری اشک چکیدہ چشم بینش خواب فراموش آفرینش

حسین منیر غفر الله القدیر بن اکمل الصلحا و افضل الاتقیا سید احمد حسین متخلص
بشاد شکوه آبادی طاب ثراه میگوید که از عنفوان جوانی و بدو شباب مجنون لیلای
سخن و مفتون این شراب کهن بوده شبها سرمه سواد گفتار و روزها آئینه بیاض اشعار
از نظر داشتم و بهمدران آوان بعضے نزهات من بوساطت عرائض آب و رنگ اصلاح
از افادات افضل البلغا ملاذ الفصحا مجتهد الشعرا عالیجناب شیخ ناسخ تغمده الله بغفرانه
می پذیرفت تا آنکه بملازمت و علاقه مصاحبت امیر کبیر نواب نظام الدوله بهادر خلف اوسط
نواب معتمد الدوله بهادر مرحوم از گوشه انزوا برآمده سر از گریبان ارتفاع برآوردم و در
کانپور با استانه بوس حضرت مجتهد الشعرا مغفور مسرور که بتقریبی مهمان مرحوم نواب
امین الدوله بهادر می بودند از جواهر انواع استفاده جیب تمنا مالا مال کردم و بعد
رحلت حضرت پیر و مرشد ممدوح الصدر بگلستان همیشه بهار لکهنو صانه الله عن کل
آفات حسب اشارت فیض بشارت جناب شان دست ارادت بدامان استاد المحققین ملاذ
المتبحرین سیدی و مولائی جناب میر علی اوسط رشک زدم و است افادات زده همت
خوشه چین خرمن برکات حضرت ایشان بوده در لکهنو و کانپور و مرشد آباد و دیگر بلاد در هر یک
در هر یک مشاعره ها بوده ام آخر بحوادث گوناگون مبتلا گردیده به بیت السلطنت لکهنو رسیدم
بقول فخر المتاخرین مولانا غالب دهلوی ؎ اندران بقعه سعی بزدولتنگی خویش
حسرت آگین چه گنجکاه زندان رفتم و سالها سال دران مصر سیه از نقش بوریای فقر
فگنده آنقدر با آسیب جگر ندداشتم که لب تمنا تر کنم آخر قائد توفیق دستگیری کرده با انجمن فرح
قشیمن امید غفور قدر افزا ستایش مظفر الدوله علی اصغر خان بهادر رسانید و اعانت
همت عالی همت سرچشمه احسان معاش بر دل نشیم نهاد و ببی پروا مد کرد التفات ملا زبان نواب
امین الدوله سید باقر علیخان بهادر ظفر جنگ خلف ثالث نواب معتمد الدوله مرحوم از
دیگران دین سبکدوش فرموده از لکهنو به کانپور آورده در ظل رافت خویش جا داد و

وهنوز نفسے راست نه کشیده بودم که باز بروز سیاه وشمن کامیها نشستم اگر دران
ورطهٔ صبر گداز اعانت جناب حاوی معقول ومنقول جامع فروع واصول کشاف
مفصلات تحریر وتقریر شاعر فقید النظیر امیر فیاض جناب مولانا احمد حسن خان بهادر
عروج نگردیدی تا حال مدتها بود که غبار وجودم آن سوے صحراے عدم رسیدے
اجره علی الله بالجمله هم دران حال امیر والا فیاض بے همتا شاعر شیرین مقال متکی اریکه
جاه وجلال اسد الدوله رستم الملک سید محمد ذکی خان بهادر فیل جنگ عرف نواب
بهادر متخلص بذکی این هیچمدان را در سلک متوسلان خود انتظام داده واز خدمت اصلاح
کلام خویش منت نهاده بار دیگر این خار دامان هستی را بچمنستان لکهنو رسانید
ودقیقه از دقائق بنده نوازی فرو گذاشت وتوقیر این هیچکاره نگذاشت موجز که دو سال برین گذشت
که خدم همایون رئیس الامرا امیر الاغنیا وساده آراے بزم فیض رسانی گوهر دریاے
سخنگوی وسخندانی نواب نصیر الدوله معین الملک تجمل حسین خان بهادر ظفر جنگ
معروف بحشمت جنگ فرمان فرماے ریاست فرخ آباد را بدریافت بیگانگی
وهیچمدانی این خاک نشین زاویهٔ خمول مهر ذره پروری بجنبید وامداد زاد وراحله
علاوه این همه قدردانی گردید ناگزیر داغ مفارقت شهرے همچو لکهنو بر دل نهاده
بمعمورهٔ فرخ آباد پاے خاکی کردم ودر ملازمت آن امیر بے نظیر که خدایش بفردوس
برین جا دهاد آن قدر متمتع گشته داد کامرانی دادم که ذره هم بآفتابے وپشه هم بسیمرغے
رسید لب کلام بعد جامه گذاشتن آن سرو حله پوشش ماتمے چندے بنامرادی ها
گذرانیدم هرچند دران کشمکش راجه الور والاسیما فرمانرواے دهولپور بکرات
شقه هاے طلب مع زر مصارف راه فرستاده بهزار آرزو طلب میکردند لیکن
دل نمیداد که آن بلاد عجیبه بقیهٔ عمر را بدست انحطاط سپارم علاوه ازین محبت الطاف
شفیق فی الله همه لاله مادهو رام جوهر که از تلامذه این بے سروپا وصاحب دیوان اند

نمیگذشت تا آنکه بیک ناگهان دولت بیدار روی بمن آورد و ذرهٔ خاکسترم را از
حضیض کس پرسیما بمنزل آفتاب بر داشتی امیر الامرا رئیس الرؤسا یوسف کنعان
حسن جمال جمشید سلیمان جلال حضرت ولی نعمی نواب علی بهادر متخلص بعلی ادام الله
اقباله صدر نشین حکومت باندا بجمند قدردانی ها از فرخ آباد م کشیده
خود انتظام داده از همه پیش گردانیده و جمله مطالب دلی این مستهام برانداده و از آنچه
بحوصله گنجد زر وافر مود و بعطاے خدمت اصلاح کلام خود از خاکم بر داشت بحمد الله
که هنوزم این باده در جام و این بهادر دام ست الملخص المرام غرض ازین همه هرزه جایی
باد قرع عصا نیست که درین انقلابات عظمی و حوادث شتی که غبار
مکاره دنیویه دمی از مشرق بمغرب ساعتی از مغرب بمشرق میگردید
گذرانیدن آب زآتش بر کشیدن بود چه جاے تحصیل علوم و انگاه فکر شعر
و فرصتی و دلی آسوده و دماغی چاق میخواهد مگر بحسب ضرورت مقام و تقاضاے شوق
هیچ میندیش و فکر لا ابالی خرام ناله هاے چند موزون میکردم و اگر جمله مزخرفات من
از صدمات تلف محفوظ مے ماند هر آئینه شش هفت مجلد دیوان پیرایه سرانجام
بر میکرد و گو این دعوے من نزد یاران شبنم نوک خار ماند مگر جمله دوستان آگاه
و جناب احدیت گواه که اغراق و کذب درین معنی چون خزان بجنت راهی ندارد
بهر حال حالیا دو جلد دیوان از مهلات من ترتیب تالیف یافته و این دیوان اولین ست
که اکثر غزلیاتش بطرز استعارات و کنایات بقالب نظم در آمده باشند و دیوان
دویمی ازان طرز بر کرانه و معهذا از نزاکت معنی بیگانه نیست و هرچند چاشنی نازک مزاجی
بعض سخنوران نهیب دور باش میدهد که حرفی نزنم مگر درد دل انگشت بر لب میزند
سه نالهٔ را هرچند میخواهم که پنهان بکشم برد دل همیگوید که من بتنگ آمدم فریاد کن
پس مستتر مباد که باعث ترک طریقه استعارات و ابهامات جز این نیست که اکثر ایشان

ما بالخصوص شعرا بیشتر از حلیه علم و فضل عاری هستند بحدیکه تحریر خط ظاهر سرو هم هم از قوت شان
بمراحل بعید بعروض و قافیه را اسم بے مسمی دانند تا بدیگر نکات چه رسد مهذا صاحب دیوان
و استاد جمیع شیراز شاگردان اند و بعضے که چند نشات رسمیه در طفولیت خوانده اند بلاف بالا
خوانی معلومات خود و بو فراس را از طفل نے سوار کمتر دانند و محض بقوت مشق کوس لمن الملکی
نوازند و مستمعان شریک غالب این حضرات درین زمان اند چه استعداد علمی و قوت فهم اشعار
سهل هم ندارند تا بدیگر دقایق این فن چه رسد ناچار اشعار ایشان را موافق فهم خود یافته بمدح
اینها و ذم اهل معانی نغمه زنبورے سرا میندند با اینهمه با بروت این هر دو طائفه از صرصر هزار
قسم پیش لهذا پیاده پا شهسوار و خار با گلزار دعوی مساهمت بل فضلیت مے نماید داربا
نصفت و تحقیق بعضے بپاس ظاهری و بختی بنظر غلغله شاعری آنها قائل ترجیح بلا مرجح و تفضیل
المفضول علی الفاضل و تقدیم المفعول علی الفاعل مطلقا شده اند ما سبقے چند از اساتذه
متاخرین امثالهم جمع کثیر از عمائد مستعین که فی الحقیقت خلعت استادی و نقادی بر بالای
ایشان راست آمده از دست این حضرات صد هزار نشتر بجگر شکسته و زبان سخن سرا بسته
کاغذ بر برید و قلم شکستند چنانکه محقق این فن مغفور و مبرور **نواب علی قلیخان** متخلص
بواله و عتاب عباسی شمخال در تذکرة الشعرا که کتابیست مبسوط در تحت ترجمه میر نجات مرحوم
اصفهانی صاحب گل کشتی و مولانا حشی این دعوی را مدلل بدلائل قاطعه و براهین ساطعه کرده نوشته
من شمار قلیر جع الیه منظر این جوابات شهباز طبیعت را از اوج مضامین بلند فرود آورده همراه
طیور طبائع این حضرات سر میدهد تا کجا بند زیرا که پاس این جم غفیر و مراعات عام البلوی
بنظر الاهم فالاهم اقوی شود چه این جماعت هرگاه شعر که زیاده از فهم او را که خود بشنوند از
غایت تعصب و انصاف تهی با نگاه بفقدان استعداد خود دیا ناکرده آنرا بیمعنی قرار دهند
و مصنف او را آماج سهام ملامت سازند و از اجلاسے بدیهیات ست که اینها استعداد علمی را
نقیض شاعری قرار داده اند پس عایت خاطر عالیه اساتذه محقق و سخن شناسان بدقت کرده نشد

پسند خاطر سخن شناسان ہو یہ سرتاسر ‏ ہر ایک مصراع اسکا سرو جنت سے مقابل ہو
بہار نظم سے دیوانی مجنون اسکے ہو جائین ‏ ہر ایک بیت اسکی یارب لیلی مضمون کا محمل ہو
نقاب حور سے شفاف تر ہو ہر ورق اسکا ‏ الٰہی داغ بیجا دامن دیوان سے زائل ہو
مذاق شعر منصف کو لبی ہو شہد سے شیرین ‏ مگر اہل حسد کے ذائقہ مین زہر قاتل ہو
جو سمجھے قدر اسکی اسکے لائق بزم عالم مین ‏ فلک سے سورۂ قدر اسکے حق مین وہ نازل ہو
مدام اس سے رہے باہم نگاہ ارباب بینش کی ‏ ہمیشہ طائر نظارہ اسمین مرغ بسمل ہو
مرے دیوان کا غل بزم ساز و سوز مین یارب ‏ صدائے خندۂ گل ہو کبھی بانگ عنادل ہو
بحق پنجتن یارب یہ مجموعہ زمانے مین ‏ پسند اہل بینش ہو قبول صاحب دل ہو

## ایضاً

یہ عرض ہے تری درگاہ مین خداوندا ‏ کہ تیرہ دل ہون نہایت گناہگار ہون مین
مکان ہے دل کا فر سے تیرہ تر میرا ‏ سیاہ بخت ہون یارب سیاہکار ہون مین
بلند ہے عرق انفعال کا طوفان ‏ وفور جرم سے اسدرجہ شرمسار ہون مین
یہ التجا ہے کہ بہر نبی آل نبی ‏ معاف کر مجھے تیرا قصوروار ہون مین
دل زمانہ کو رکھ صاف میری جانب سے ‏ اگرچہ آئینہ دہر کا غبار ہون مین
خلش کسیکے بھی دل مین نہ مجھسے ہو پیدا ‏ اگرچہ گلشن عالم مین مثل خار ہون مین
زبان چاہتی ہے مانگے مغفرت کی دعا ‏ صدا یہ آتی ہے دل سے خطا شعار ہون مین
کسی کمال کا دعوے نہین معاذ اللہ ‏ غرور خاک کرون ننگ روزگار ہون مین
مرا کلام ہو مقبول اہل دل یارب ‏ ترے کرم سے بس اتنا امیدوار ہون مین

## قطعہ در نیرنگی روزگار ناپائیدار

ہر فن کے لوگ ہونگے دنیا مین تا قیامت ‏ کیا نکتہ رس ہونگے یا نکتہ چین ہونگے

جب تک مذاق عالم ہو آشنا سے لذت
خالی مرض سے دم بھر اہل زمین نہونگے

کھلا ہے تو رتبوہم ہو جہانمین غیر ممکن
جو اہل شک ہین ہرگز وہ اہل یقین نہونگے

آئینہ سے صفا شفاف ہی رہیگا
جو ہر شناس جو ہین وہ عیب بین نہونگے

باغ جہانمین جہانتک رنگ سخن ہے باقی
باتین ہماری ہونگی لیکن ہمین نہونگے

## التماس بخدمت محققان سخن

ملے وہ جسکے واسطے اس قسم کے
یہ عرض مصنف بے ہنر ہے

پائی ہے جو تونے دولت علم
انصاف تیرا طریق اگر ہے

گاہ ہے جو اعوجاج سے تو
مائل جو مزاج خیر پر ہے

محبوب جو تجھکو ہے نکوئی
مبغوض اگر بنائی شر ہے

ہے قدر نہ اسکو تو سمجھنا
یہ جو دیوان مختصر ہے

چشم کم سے نہ دیکھ اسکو
یہ حاصل وقت نظر ہے

نقطے اسکے ہین قطرۂ خون
جو لفظ ہے پارۂ جگر ہے

ہر شعر ہے نظم دانۂ اشک
ہر مصرع نالۂ سحر ہے

ہوتا ہے جو اعتراض بیجا
گویا رگ جان کو نیشتر ہے

اسکی لذت کا لطف اٹھانا
نخل محنت کا یہ ثمر ہے

ہے حاصل عمر یہ صحیفہ
سرمایۂ کاوش جگر ہے

ہر نالۂ نیمشب ہے موزون
تاثیر وظیفۂ سحر ہے

باہم ہین تو اگر کرے غور
ہر درد دروں کا چارہ گر ہے

میرے حصے مین ایسی دولت
ویرانہ مین جلوۂ قمر ہے

مین ہون اک عبد بے حقیقت
یہ مصر کمال کی شکر ہے

اک برگ خزان رسیدہ ہون مین
دیوان یہ نخل بارور ہے

ایک ذرہ سے قبضہ مین ہے خورشید
اک قطرہ مالک گہر ہے

مین ہون ایک کشت خشک گویا
تربت مین یہ نظم ابر تر ہے

منظور کر التماس میری
تو صاحب لطف و خلق اگر ہے

## استعانت از خلاق جہان در آغاز دیوان

اے فیض خداوند ازل ہے دم امداد
بھر دے مرے ساغر کو مئے حسن بیان سے

ایک عمر رہی ہاتھ مین تسبیح خموشی
اب کام لون تیر قلم و تیغ زبان سے

یہ عرض ہے اب خدمت ارباب سخن مین
قطعات و قصائد کا ہے آغاز یہان سے

## دیباچہ و تمہید قطعات و ابیات اینجا تمام شد

## قصیدہ منقبت حضرت صاحب العصر و الزمان خلیفۃ الرحمان امام مہدی ہادی صلواۃ اللہ علیہ و عجل ظہورہ و ہو ہذا

ہمارے پاس سے اے فکر جلد ہو جا دور
کہ تو نے شیشہ دل کر دیا ہے چکنا چور

یہان سے دفع ہو اے مجمع پریشانی
جو خیر چاہے نہ آنا تو اب ہمارے حضور

مجال فکر کی کیا ہے کہ دے سکے تکلیف
ستا سکے جو مجھے مفلسی یہ کیا مقدور

کہ مینے کی ہے اب اُسکی جناب مین فریاد
ازل سے تابع فرمان ہے جسکے ظلمت و نور

نتیجہ شرف نسل آدم و حوا
تتمہ کتب قدرت خدائے غفور

حیات بخش وجود عناصر اربع
قسیم دوزخ و فردوس روز جمہور

زبان شمع شبستان بزم او ادنی
ضیائے دیدۂ قدرت شریک جلوۂ طور

حسام قہر ید اللہ فوق ایدیہم
شرارۂ غضب خالق اناث و ذکور

محیط رحمت پروردگار جن و بشر
گل ریاض امامت شفیع روز نشور

امام مہدی ہادی کہ نام پاک انکا
ہے اسم اعظم حق کی طرح سراپا نور

منیر رحمت حاضر ہین پڑھ کوئی اسطاع
پسند طبع سلیمان ہوا ہے ہدیۂ مور

ہوئے زمانہ مین جوش و خروش کے آثار
چمن سے قافلہ جبکہ گل نے کوچ کیا
سپیدہ سحری کا لگا لیا غازہ
سیاحان فلک ہوئے لکھنو قصد روان
سوال مینے کیا ان سے بعد تسلیمات
وہ کون بندۂ مقبول حق ہے جسکے لئے
دیا جواب کہ اے نقش بوریاے الم
ہم اس ولی کی زیارت کو جاتے ہین جو ہے
ستون کعبۂ اسلام عرش اعظم علم
سپہر اوج عبادات ماحی بدعات
ورع مین بوذر و سلمان تو صبر مین ایوب
فقیہ افخم و سلطان عالمان لبیب
جناب مجتہد عصر نائب معصوم ❊
امام سیدنا مدظلہ العالی
پہنچکے درحت اقدس کی ہو گئی جو فلک

اداے مطلب دل مین تھی صرف تسبیح و ثنا
اڑا کے دیدۂ نرگس سے رنگ سرمۂ خواب
چھڑا کے زلف سے زوال ہوا شب کا خضاب
لئے ہوئے طبق نور شمس و مہتاب
کھلے ملائکہ پر فضل ایزدی کے باب
روان ہو تحفۂ قدسی لئے شتاب شتاب
کیا خطاب کہ اے مبتلاے رنج و عذاب
کہ جو ہے قبلۂ دین مرشد اولی الالباب
گل بہشت کمالات خضر راہ صواب
کلیم طور شریعت خلیل باغ ثواب
کمال زہد مین مصداق انہ اواب
ادیب اکمل و علامۂ سپہر جناب
ہے ختم رسل قبلۂ پاک آداب ❊
کہ مہر برج شریعت ہے جسکی مہر خطاب
کہا یہ مطلع پر نور شکل مہر عالمتاب

## مطلع

پڑے جو کافر دون پر آپ کی نگاہ عتاب
جو وصف بزم ہدایت شمیم ہو موزون
لکھے جو کوئی شمار فضائل اقدس
چلا جو سیر فلک آپکے خلاف مزاج
طہارت آپکے جسم لطیف کا ہے شعار

تو کافر کفر کا مرکز ہو صاف تیر شہاب
زمین شعر کی بنجائے صحن قصر خراب
تو صفحۂ فلک مشتری ہو فرد حساب
ہلال عید سے طوق آتشین عذاب
نگاہ دیدۂ قدسی مین تار تار شباب

بیاض عمر مقدس جو ہے صحاح حدیث
جو استحالۂ اشیاے مسکرہ ہو پسند
یہ چاہتے پاک ہوں آب کثیر سے ملکر
اثر گریز کرے خوف حکم اطہر سے
جو میکدہ میں ہو حکم قضا سے تیم جاری
شراب خواروں کو رعشہ ہو فرط دہشت سے
جو کوئی مست کیا چاہے حکم پاک میں عذر
ہر بعض فسق کی خاطر جو کلامیں نسخہ وعظ
تلاش کرتے ہیں یوں آفتاب ہی کا حال
حدیث و فقہ و تفاسیر و منطق و حکمت
ہر ایک علم میں تصنیف کامل ایسی کی
قلم پہ ہے علماے فحول کے سر خم
کیا ہے پادریان فرنگ کو عاجز
ہیں آپ یوسف کنعان شرع عالم میں
جو کوئی آپکے دریاے عقل کی تھاہ
نجوم طالع اشراقیان ہو خال سیاہ
پڑے جو غافلوں پر نور آفتاب ضمیر
جو انکو قطرۂ آب ہے وضو سے پاک کہوں
خیال گلشن پر نور علم اقدس سے
حریم رتبۂ عالی کی کھل سکے کیا قفل
تجلی دل پر نور کی جو فکر کروں

تمام نامہ اعمال ہے خدا کی کتاب
تو شور حکم مقدس نمک ہو بہر شراب
طلب کرے سے نگر تک بجز اشک کباب
نہاں ہو شیشہ میں کاسے سر آثر کی کیفیت شراب
تمام کاسے شرم سے ہوں چشم پر آب
ہر ایک شیشہ ہے صورت دل بیتاب
کہلا ہے سر نہ تنور اُسکو دود کباب
تو ہو اثر میں لب حور دانۂ عناب
کہ محتسب لیے پھرتے ہیں ساتھ اصطرلاب
الٰہی اور طبیعی ریاضی اور حساب
کہ لاجواب ہے تا حشر ایک ایک کتاب
ہے ذو الفقار علی کلک عیسوی فرتاب
بہ رنگ مردۂ صد سالہ ہیں سب اہل کتاب
عروس زین ہے زلیخا بھرا ہے اُسکا شباب
خم طلسم فلاطون کو سمجھے ایک حباب
جو کھولے شاہد علم حضور منہ سے نقاب
تو پر نہاں تجلی ہو انکو مثل خواب
مثل نجوم سے کھنچوا دے آسمان گلاب
بنفشہ شب غم میں کھلے گل مہتاب
پڑے ہیں پردۂ چشم ملائکے لاکھ حجاب
تو صاف کاسۂ زانو ہو ساغر مہتاب

نمونہ ہے آپ سے یہ رتبہ خاکساری کا — کہ شامیانۂ عرش برین ہے فرش تراب

ہوا ہے جو ہیچ تہ دامان سمند بخشش و حلم — بنی ہے نرگس باغ بہشت چشم رکاب

کلیم جو آپکے ہوتے ہوے کسی کا وصف — صریر خامہ کاتب سے ہے بنام گلاب

جو آپکے ہیں اخلاق کا ہے ہیچ پانی — بہ رنگ نفس جنت ہے نہ کلیم سحاب

کبھی جو حسن پرستون پر آپکے ہیں ہون — تو آفتاب قیامت ہو نور برق عتاب

اثر کیا ہے یہ اندازۂ وعظ حضرت نے — بشر تو کیا ہے جمادات تک ہین بیتاب

کنارہ گیر ہے زنار سے سلیمانی — کہ اہل شرک مین لکھا نجاست وجہ بتا

خیام رتبۂ والا جو ہون عیان بشکل — کمند عرش معظم ہو ایک ایک طناب

جو دل سے آپکے دریوزۂ ضیا کیجے — تو صاف ہو رگ یاقوت مہر درج سراب

عدو جناب کے جائین جو جانب مسجد — تو تیغ جیسے الٰہی ہو ابروے محراب

کرے اب منبر قصیدہ کو اب دعا پہ ختم — کہ مدح پاک کا ممکن نہین ہے استیعاب

زمانہ مین رہے جبتک سپہر سایہ فگن — بچھا ہوا ہے دنیا مین تا کہ فرش تراب

سر فلک سے ہو تولج مہر تا کہ جدا — لگائے تا کہ رشتہ گہر چشم سحاب

کلیم خرقہ ہون جبتک فقیرون کی پوشش — لباس اہل دول تا ہو اطلس و سنجاب

فغان ہو نالۂ بلبل کو تا کہین نغمہ — عروس گل کے پسینے مین تا ہو بوے گلاب

رواں ہو میری طبیعت کی طرح تا جیحون — مرے شباب کے مانند تا ہے گرداب

ضعیفون کے لیئے ممکن ہو تا کہ ضعف قوی — محال شیب مین ہو تا کہ عود عمر شباب

رہ جنان بھی تا بندہ بت پرستون پہ — کھلین پہ صلحا تا بہشت کے ابواب

ہمیشہ سلامت و شادان جناب مولانا — ہمیشہ ہو چمنستان زندگی شاداب

بنام یوسف کنعان اجتہاد رہین — ہمیشہ آپکے ہو زیب منبر و محراب

ملال رنج و کدورت نہ چھو سکے دامن — ہر ایک دشمن و حاسد ہو مبتلاے عذاب

رواج دین نبی نصرت طریقۂ حق
دو چند آپکے باعث ہوئے تا بروز حساب

صحیح اور سلامت ہوں سید العلما
کہ جنکے نقش کف پا ہیں چشم خیر اولو ثواب

بحق پنجتن پاک ہوں خوش و خرم
عزیز خویش و یگانہ قریب و دور احباب

ظہور مہدی ہادی کے دیکھیں سب جلدی
کریں قبول دعائیں مسبب الاسباب

عدو سے نحس سیہ دل کو جان کر بیکل
خدا کے حکم سے ہو پیشتر ہمیں عذاب

میں التماس کروں مختصر کچھ اپنا حال
وفور شوق قدمبوسی نے کیا بیتاب

ہمیشہ کیوں نہوں مداح حاضر و غائب
خلوص دل سے ہے آگاہ ایزد وہاب

مرے بزرگوں پہ الطاف آپکے تھے مدام
خلوص قلب سے ہوں میں بھی مدح خوان جناب

یہ بات تو ہے بدیہی دلیل کیا لاؤں
کہ مدح آپکی ہے از قبیل استحباب

مرا گواہ ہے حق لا الہ الا اللہ
نہیں ہے کوئی طمع مجکو غیر کسب ثواب

## قصیدہ بمدح سلطان العالم و عالمیان خدیو کشورگیر گیتی ستان خاقان جہان پناہ شہنشاہ سلیمان بارگاہ ظل سبحانی خلیفۃ الرحمانی ابو المنصور سکندر جاہ واجد علی شاہ بادشاہ غازی خلد اللہ ملکہ

آئینہ سخن کے لئے ہو گہر آب میں
ہاتھ آئے سیر گشتی اسکندر آب میں

لے فرط شوق صاف کر آئینہ خیال
اے خضر نطق بخش مجھے گوہر آب میں

سیریں دکھاؤں طبع رواں سے نئی نئی
موجیں بناؤں آئینہ کی جوہر آب میں

بندش ہو انقلاب نشیب و فراز کی
موتی فلک پہ آئیں نظر اختر آب میں

ہر بیضہ حباب سے بلبل نمود ہو
گلہائے لخت دل جو ہیں دم بھر آب میں

بحر غزل میں مطلع رنگین نکال لوں
گھولوں میں آج رنگ گل احمر آب میں

## غزل

آئی ہے موج خندۂ گل اکثر آب میں
بیضہ ہے عندلیب کا ہر گوہر آب میں

تھا لا بنا ہے نخل گل آفتاب کا
پر نور ہے شعاع سے ہر چادر آب مین

رنگینی بہار سے موجین ہین شاخ گل
گلبرگ تر ہے پھلیون کا ہر پر آب مین

ماہیتین بدل گئین فصل بہار سے
ہوتا ہے سبز رنگ کھلے اگر خنجر آب مین

دریا مین آج کون سہی قد نہا گیا
پھلی ہے کے کلنٹے سرو نبے یکسر آب مین

گلدستہ ہائے نخل جواہر نظر پڑین
پھوٹے پھلے جو دانہ ہر گوہر آب مین

تر سا بچون کے شعبدہ بازی سے وقت غسل
ہر گنبد حباب ہے جادو گھر آب مین

دریا کنارے بادہ کشی آپ اگر کرین
سارے حباب بحر بنین ساغر آب مین

اس بحر مین نہائے جو شیرین لبون کی صف
سکتے ہین سامعین گھلی شکر آب مین

ہنگام غسل سینہ شفاف کھول دو
آئینہ جمال ہو ہر پتھر آب مین

اس بحر مین ہے فکر قصیدے کی ای منیر
غواص دل کو ہاتھ لگین گوہر آب مین

دریائے فکر سے مجھے مطلع کی چاہ ہے
غوطہ لگا رہا ہے دل مضطر آب مین

مطلع

لکھنی ہے مدحت شہ بحر و بر آب مین
تار شعاع مہر بنے مسطر آب مین

واجد علی شہنشہ خشک و تر جہان
نوشیروان ہے بر مین تو اسکندر آب مین

دریا دل فرشتہ خصال و محیط فیض
خشکی مین ابر جود و کرم گستر آب مین

کیا کیا کہون مین فیض کے اسکے تعلیان
جاسے دُر و صدف ہین مہ و اختر آب مین

مطلع کو دی منیر سخاوت مین عرض کر
پایا ہے فیض شاہ سے گنج زر آب مین

مطلع ہو موج چشمۂ خورشید سے سوا
خجلت سے غرق ہو فلک اخضر آب مین

مطلع

ہے بخشش خدیو جہان پرور آب مین
ہر موج قسمت ہے ہر صدف گوہر آب مین

تو بیر دست جود سے پیدا ہوا طلسم
مچھلی کے فلس ہوگئے قرص زر آب مین

روشن ہے فیض شاہ سے شمشیر آیینہ
دُرِّ خوش آب بنتی ہیں جوہر آب میں

دریا فروغ جود سے پر نور ہو گیا
ہے ہر حباب برج مہ انور آب میں

کیا کیا ہیں فیض سے شہ سلطان بحر و بر
زربخش خاک و آب وہ گوہر آب میں

دیکھے سے دور کیوں نہ ہو آسیب مفلسان
پتے ہیں گھول گھول کے نقش زر آب میں

لب تشنگان وادی افلاس کے لیے
گھلوا دیا ہے شاہ نے آب زر آب میں

رکھتے ہیں فیض شاہ سے سنگین دل آب و تاب
پارس کی قدر پانے لگے پتھر آب میں

شاہنشہ جہان کی عدالت ہے اسقدر
مشکل نہیں جو آگ بنالے گھر آب میں

وہ عدل ہے کہ ربط نقیضین ہو عیان
ہر قطرہ آگ میں ہے اخگر آب میں

دیکھیں یہ عدل تو ضعفا سے قوی ڈریں
مچھلی کے پر مگر کو ہیں خنجر آب میں

قطروں سے سمجھیں گے جو وہ چند اپنی آبرو
گھلجائینگے نمک کی طرح گوہر آب میں

اس عدل میں بھی فیض ہے ایسا بھرا ہوا
مونگا بنے جو آگ رہے دم بھر آب میں

غالب ہوئے ہیں سخت دلوں پر خدا پرست
آہن پگھلتے رہتے ہیں آہنگر آب میں

ق
گھوڑے کی کیا سبک روی یان میں رقم کروں
مارے حباب کو یہ اگر ٹھوکر آب میں

سم میں ترے نہ آئے نہ ٹوٹے حباب بھی
عکس خیال ہو یہ ہوا بنکر آب میں

خوش صورت اسقدر ہے کہ کہتے ہیں اہل فکر
نہلائیں اسکو جا کے اگر دم بھر آگ میں

دھونے میں بھی بال کے کھلجائے سو بسو
پریوں نے آج کھولدیے ہیں پر آب میں

کیا مدح فیل خاصہ حضرت رقم کروں
خشکی میں طور مرکب عالی ہر آب میں

ہے زیور طلا میں سراپا لدا ہوا
یہ آب زر میں قصر ہے قصر آب میں

موتی ٹکے ہیں جھول میں ایسے بڑے بڑے
پایا ہے جنکے دانوں نے بحر و بر آب میں

زنجیر اُسکے پاؤں کی طوفان نوح میں
کشتی کائنات کو ہو لنگر آب میں

دریا کو اسکا سایہ معطر اگر کرے
پیدا ہو مشک تر عوض عنبر آب میں

شمشیر بے پناہ شہنشاہ سے عدو  خشکی میں امن پائے نہ ہو جا بنر آب مین

تیغ حضور سے نہ ملے ساحل نجات  دشمن اگر بہنکے سے چھپے بکستر آب مین

دریا مین شعلہ ڈالے جو شمشیر شعلہ ور  موجین روان ہون تیغ اجل بنکر آب مین

ڈالین عدو کی تیر تی ہون یون آب تیغ پر  تیرتے ہین جسطرح گل نیلوفر آب مین

دین نبی کو شاہ نے ایسا دیا رواج  خشکی مین ہے فساد نہ شور و شر آب مین

ہوتے ہین مستحیل مباحون سے مسکرات  سرکے مین جو مزا ہے وہی ہے شراب مین

نور خدا ہے جسم مطہر مین یون بھرا  گوہر مین جیسے آب ہے گوہر آب مین

بڑھ جائے آبرو یہ قصیدہ کے ختم سے  ڈوبا رہون مین مثل گہر یکسر آب مین

سرسبز ہو ہر ایک ہوا خواہ سلطنت  عمر عدو کا غرق رہے دفتر آب مین

جبتک ہون آسمان و زمین ماہ و آفتاب  جبتک کہ لعل کان مین ہو گوہر آب مین

جبتک ہو تاک باغ مین انگور تاک مین  جبتک شراب خم مین ہو نشہ شراب مین

جبتک کہ چوب خشک سے کشتی بنا کرے  جبتک کہ کشتیون کے رہین لنگر آب مین

تا ہو حباب خیمہ ہستی مین میہمان  جبتک طناب موج کہنچے یکسر آب مین

خشکی مین ہون عروج سلیمان کو مرتبے  جاری ہو حکم صورت اسکندر آب مین

مثل نجوم فوج سمندر مین ہو روان  پیدا ہو صورت فلک اخضر آب مین

افزون ہو عمر و دولت سلطان خدا کرے  الیاس بر مین خضر صفا پرور آب مین

شادان ہون بحر و بر مین ہوا خواہ بادشاہ  بدخواہ آپ کے و بے مرین یکسر آب مین

اے بادشاہ حال سناؤن منیر کا  خانہ خراب ہے یہ جہان خراب مین

تو بادشاہ بحر و بر روزگار ہے  زر دی اسی زمین مین مہدی ہر آب مین

## قصیدہ بتعریف و توصیف امیر کبیر فیاض جہان حافظ قرآن کیوان منزلت برجیس رفعت نواب ذوالفقار علی بہادر فرمان فرمای ایالت باندا حوم

رنگ لائی ہے نیا ابکی ہوائے گلزار
گل تصویر سے کیونکر نہ کہنچے عطر بہار

سبزہ و گل ہمسر ہونے لگے لیل و نہار
توسن عمر سبک سیر ہے سبزہ گلدار

ہے نرالا اثر موسم گل اب کی بار
گائے جنگلا جو کوئی باغ مین ہو جا بہار

کون ہے جسکو مقدر مین نہین سیر بہار
ہر کسی کا خط تقدیر ہے خط گلزار

وحشی موسم گل بن گئے دولہا یکسر
صاف سہرا زر گل کا ہین گریبان کے تار

تیز کی منتقم دہر نے شمشیر قصاص
شاخ ہر نخل سے نے کھینچی ہے خزان پر تلوار

نرگستان نظر آتا ہے بیابان جنون
گل نرگس ہوئی ہر چشم غزال تاتار

زلف سنبل مین پرونے لگی شبنم موتی
سرمۂ دیدۂ نرگس ہے سواد گلزار

داغداروں سے بری ہو گئی پہولوں کی چہری
وادی عشق مین آئی جو ہوائے گلزار

سرخ ہے مثل شفق لالی سی صحرا سارا
رنگ یاقوت لب حور ہے رنگ ہر خار

کھینچ لیتا ہے نضارت کے سبب سے نقاش
خامۂ خشک سے اب جلوہ رنگ نگار

بزم عالم مین ہے یہ تازگی موج نسیم
عطر کہینچتی ہین شمع سے گل کا عطار

سبزہ رنگون نے بہی کی سبزۂ گلشن کی تمنا
چہچہہ کیون نہ رہے طوطی رنگ خسار

یاسمن زار کیا ہڈیون کو موسم نے
پیٹ بہرتا ہے ہوا کہا کے ہما لیل و نہار

آمد باد بہاری نے دکہایا ہے یہ رنگ
روکش گلشن فردوس ہین نقش دیوار

مژدۂ روح فزا اور نوید جان بخش
باغ مین آج صبا دیتی ہے آکر ہر بار

آج نواب کے ہے جانب گلشن آمد
پیشوا لینے کو جاتے ہین جوانان بہار

ہان ادب سے زر گل دیجیو نذرانہ مین
گوہر شبنم تر کیجیو آنے ہی نثار

واہ کیا شان سواری کی ہے سبحان اللہ
سرمۂ چشم مہ و مہر ہوا اڑکے غبار

مدح حاضر مین پڑہون مطلع خورشید ضیا
صبح اقبال کے صفحون سی ہون پیدا آثار

مطلع

یہ بڑہا تیری سواری سے عروج اور وقار
پست ہے مثل زمین گنبد چرخ دوار

سامنے فوج کے ہی حلقۂ فیلان جلوس
سنے دریا مین نمایان ہی جہازون کی قطار

پردن سے مروحہ جنبان ہے ہمائے اقبال
چتر بالاے سر پاک ہے ظل غفار

تو مسیحا ہے ترا قصر ہے بیت المعمور
کیون نہو قبلہ نما طائر رنگ بیار

بحر تسلیم خمیدہ ہے سر فیل فلک
کیا کرون فیل سواری کی بلندی کا اظہار

ایسی دیکھی نہین رفتار سیہ مستی کی
اکثر اُٹھتا ہے تماشے کے لئے ابر بہار

مشک کے عطر سے خوشبو ہین پسینا بہتر
سنبل گلشن جنت کی ہے سایہ مین بہار

موجین ہین چشمۂ حیوان کی جو دندان سفید
مور پامال کو کرتا ہے یہ فوراً جاندار

کھینچتا ہون فرس خاص کی تصویر ابھی
سہے مگر پھر قلم شہپر عنقا درکار

شعلہ دم برق قدم تیز شیم آہو رم
رعد آواز پری پیکر و صرصر رفتار

چال سے اسکی حسینان ختن چین بجبین
نعل محراب در رحمت رب غفار

بارہا آنکھون سے ہم دیکھ چکے ہین ہر رنگ ق
تو جو عینک کو لگائے ہوئے ہوتا ہی سوار

ابھی چشمہ سے نکلنے نہین پاتی ہے نگاہ
آنہین عرش کے دریا سے یہ ہوتا ہے پار

مدحت فیض و کرم ہو نہین سکتی مجھسے
نقطۂ فیض سے ہر خال کف گوہر بار

نظر فیض اگر دشت و جبل پر پڑ جاسے
تا ابد پارس و اکسیر بنے سنگ و غبار

دست پر نور نے اس درجہ زر افشانی کی
خط تقدیر جہان پر ہوئے مہر دینار

نام کو بھی کوئی محتاج نہین دنیا مین
گنجفہ کھیلین تو آتی نہین بازی نادار

اب سلح خانہ کی تعریف رقم کرتا ہون
قطع ہو جس سے دل حاسد تمکین و قار

تیری تلوار سے مقتول اگر دشمن ہو
فائدہ کے ہون زمین اور فلک مین آثار

آگ خاک آب و ہوا چوگنی ہو کر بڑھ جائین
چار چار آب کی تلوار سے ہون عنصر چار

تیغ ہے بھیس مین شیر کے ہمیشہ ہمراہ
جوہر شمشیر سحر عید ہے تیری تلوار

دام گیسو پری سے بھی زیادہ ہے زرہ
چار آئینہ ہین پیشانی خوبان بہار

دستۂ ترکش پہ پڑو ہے جاروب اجل
شاہد مرگ کی ابرو ہین کمان خمدار

اسی تلوار کے قبضے مین ہے دنیا ساری
تیرے بندوق کے گھوڑیکو کہون شیر شکار

کیا ترے عدل کی تعریف ہوئی ہے چشمہ فیض
آب و آتش مین تخالف نہین باہم زنہار

شب گیسو مین کرے دزد نگہ کیا چوری
ہندو خال بتان آپ بنا چوکیدار

رات کے قبضہ مین ہے تیغ مہ نو یعنی
حبشی گشت کو پھرتا ہے لگائے ہتھیار

تھک گئی حشر خرامی سے حسینان جہان
ٹھوکرون سی بھی تو ہوتا نہین فتنہ بیدار

دیکھکر کہتے ہین سب سرو قد ونکے گیسو
تو مبارک ہو یہ طرار کہنچا ہی سردار

مہندیان ملکے ہوے دست بقبضۂ محبوب
گردن دزد حنا پر ہے ہمیشہ تلوار

اہل دولت کو ہوے شیشون کی کیونکر دہشت
پاسبانی کے لئے بخت ہے اُنکا بیدار

نہی منکر جو سُنے انجمن عالم مین
توڑ دے دست سبو آپ ظروف خمار

گوسپندون کی چراگاہ ہوا گلۂ گرگ
دہن شیر ہے گہوارۂ آہوے تتار

بزم عالم مین ہے یہ حکم شریعت کی دھوم
شور ہے زمزمہ کا غلغلۂ استغفار

لب ہر جام سے توبہ کی صدا آتی ہے
خط ساغر ہے دعا ہے قدح اے عرش وقار

تھم ہے آب روان حکم روان سے تیرے
توجہ فرمائے تو کوسون ابہی دوڑین کہسار

رطب و یابس ہے ترے حکم مین باشارۂ شد
تیرے قبضے مین تر و خشک ہے اے عرش وقار

رفعت قصر طلائی کی کہون کیا اوفضا
عرش کو رکہتی ہے سایہ کے تلے ہر دیوار

گلشن خلد ہے گلدستۂ محفل گویا
حوصلہ سے بھی ہے وسعت مین سوا یہ دربار

ہمسری قصر معلے سی جو کی ہے اس نے
اوج کہتا ہے کہ دستار فلک سر سے اُتار

دود قلیان سے معطر ہوی بزم عشرت
باغ قالین مین کھلا سنبل فردوس بہار

سبق آموز فلاطون ہین غلامان حضور
عقل کامل تری شاگرد ہے اے عرش وقار

مختصر حال مرا سنئے اب لطف سے عرش جناب
رشتۂ طول امل ابتو ہے طول گفتار

کردیا خاک مجھے رنج تہیدستی نے
شرح کی کچھ نہین حاجت جو کرون مین اظہار

فرصتے کو کہ کہتم فکر پرستار ہی دل
تنگدستی نے دیا ضیق سے بدتر آزار

قدردان شعرا محفل دنیا مین ہین آپ
نذر کرتا ہون یہ کہہ لیجیے نقد اشعار

اس دعا پر کرون اب ختم قصیدہ کو منیر
جبتلک آیا کرے ہر سال گلستان مین بہار

منبر سرو ہوتا جائے خطیب قمری
حافظ مصحف گل تا رہے ہر بلبل زار

گل خورشید کھلے باغ فلک مین جبتک
چمنستان مین ہوتا ابر بہاری دربار

طفل غنچہ پڑھے جبتک کہ گلستان مین سبق
تا کہ مجموعۂ گلزار رہے باغ و بہار

تا رہے آئینۂ صبح مصفا یا رب
تاکہ آفاق مین ہو گیسوے شب عنبربار

عمر و اقبال بڑھے روز ابد تک تیرا
حاسدون کیلئے ہو گرم اجل کا بازار

دولت و جاہ و حکومت کی ترقی ہو مدام
سب امیر آکے کرین فخر سے تیرا دربار

باغ امید ہوا خواہ ہو یا رب سرسبز
چشم دشمن مین کھٹکتا رہے خار ادبار

## قصیدہ بہجت و مبارکبادی جشن غسل صحت خدام امیر سلیمان احتشام سپہر احتشام قدردان سخنوران شاعر معجز بیان و فیض رسان نواب تجمل حسین خان بہادر رئیس مرحوم فرخ آباد

قلزم فیض سے کسکے ہوئے پیدا گوہر
اپنے کوزون مین لیے پھرتے ہین دریا گوہر

دستگیری ہوئی پا بالونکی کسکو منظور
آبلون سی ہوئی کسواسطے مانا گوہر

کس خداوند سخی کے ہاتھ نہین پہونچینگے
کرتے ہین دانۂ تسبیح سے رشتا گوہر

غسل صحت کی خوشی کونسی فیاض کے ہے
کسکے صدقے کیلئے لائے ہین دریا گوہر

یارب آئی ہے یہ کسکی شب جشن صحت
آج تارون کے لٹاتا ہے مسیحا گوہر

محفل رقص مین کس نے یہ گہرباری کی
چرخ سے لوٹنے کو آئی ہے زہرا گوہر

وہ ثنا سے مرتبہ نواب نصیر الدولہ
صدف قدرت حق کا ہے جو یکتا گوہر

مطلع

دست پر نور ہے سائل کو جو بخشا گوہر
ہوگیا دست گدا میں ید بیضا گوہر

آبرو پاؤں اگر اسکے تصور میں رہوں
گردن شیشۂ دل کا ہے منکا گوہر

فیض والا سے نہیں اہل عدم بھی محروم
غیر والا بخشش سے ہوے بیضۂ عنقا گوہر

آپ کے فیض سے جب ابر کرم برسایا
رعد کے پاس سے گرجنے لگے کیا کیا گوہر

نہ چھوا تو نے جو اے مہر سپہر ہمت
سرو مہر سے ہوا کانپ کے نیلا گوہر

ہوا گر واسطے تسبیح کے حکم دالا
بیدھ دے نوک مژہ سے ابھی زہرا گوہر

تیرے دریائے کرم کی نہ لگی کبھی تھاہ
آب میں اپنی عبث کھاتے ہیں غوطا گوہر

آبروئے اہل صفا کی یہ بڑھی تیرے حضور
ہو گئے خاک کف پا سے مصفا گوہر

اہل تقوی پہ اگر آپ گہرافشاں ہوں
دانہ کے بدلے چگے مرغ مصلا گوہر

زال دنیا نے بھی بالوں میں پروئے موتی
روز لوٹے ہے ترے سرکار سے صدہا گوہر

بسکہ ہے عام ترا فیض مجھے کھٹکا ہے
نہ بنے شوق میں ناقوس کلیسا گوہر

لب دریا جو کہیں گرم روے توسن خاص
ارچھلیں بطن صدف سے سر آسا گوہر

تیز ایسا ہے یہ گھوڑا دم رفتار اگر
پھینکدو ڈیال جگہ میں کوئی اچھا گوہر ق

شش جہت میں یہ فلک سیر پھر آئے جا کر
ایک پہلو بھی نہ بدلے ابھی اچھلا گوہر

ہاتھی ایسا ہے سبک رو کہ قدم سے جسکے
ٹوٹ نہ کیا کہ نہ تمام کو مسلا گوہر

پانی خرطوم سے پھینکا تو بنا در خوش آب
پھینکے اس ابر سیہ مست سے کیا کیا گوہر

دیکھکر موتیوں کی جھول پر سب کہتے ہیں
پہنے پھرتی ہے عروس شب یلدا گوہر

تیری شمشیر شرر دم کی جو تیزی کا سخن پائیں
قطع کر دیں صدف تیغ سے رشتا گوہر

عشق کیا حسن کو ہے تیری نگاہ سے فیض
تکئے عاشق و معشوق کو کیا کیا گوہر

ہے وہ نواب معین الدولہ فیاض زمان
دست حاتم نقش پا جسکا سراپا ہوگیا

مدح کرسکتی کوہ ممدوح خاص و عام ہے
نام اسکا آبرو بخش مسیحا ہوگیا

مدح حاضر ہین وہ مطلع عرض کرتا ہے منیر
جبسے یہ ناقص مطلع ابرو سے اعلا ہوگیا

مطلع

گلشن فیض آپ کا سرسبز ایسا ہوگیا
کاسہ سائل زمرد کا کٹورا ہوگیا

آسمانون پر تجلی ہے غبار راہ کی
ذرہ ذرہ درخشان زہرہ سے زیادہ ہوگیا

قلب ماہیت ہوئی غم کی تری سرکار مین
لخت دل آنکھون مین آتے ہی نگینا ہوگیا

تیرے جلوے سے ہوئی روشن شب بخت
نقش پا آئینہ صبح تمنا ہوگیا

سونے کا پانی پلایا تشنگان مال کو
آب زر کا عالم خاکی مین ریلا ہوگیا

آپکی در فشانی ایسی بالائی زمین
ابر نیسان شرم سے پانی سے پتلا ہوگیا

ہوگیا سیمین بدن سائل جو آیا سامنے
فیض عالی سے سمند عمر نقرا ہوگیا

سائلون کو اسطرح کا مال بخشا آپنے
باغ عالم مین زر گل کا بھی توڑا ہوگیا

کیون نہون تعبیر خواب حضرت یوسف
خلعت فضل و شرف قامت کو زیبا ہوگیا

ہر روش منظور ہے زر نقشے اہل زمین
سکۂ زر صاف ہر نقش کف پا ہوگیا

آپنے ایسی بڑھائی قدر ارباب کمال
اختر بخت ہنر کیوان سے اونچا ہوگیا

جو در دولت پہ ہر گردش حشم ہوا
جھک کے قد اسکا ہلال عید اضحی ہوگیا

دست نورانی سے پایا شمع دولت فروغ
ہر درم گویا چراغ دست موسے ہوگیا

ہوگئی معراج عقل دوربین کو آپ سے
شعلہ ادراک نجم عرش اعلے ہوگیا

سر ہوگیا جب در دولت سرائے خاص
کاغذ تقدیر ہر سائل مطلا ہوگیا

ختم کرتا ہے دعا پر آپ کی مدحت منیر
مختصر یہ نذر والا کو مہیا ہوگیا

تجھکو دیتا ہون قسم یارب نبی پاک کی
صدقہ اس مطلع کا جو فخر مسیحا ہوگیا

میں بھی امید لگائے ہوئے بیٹھا ہوں مشیر | دیکھوں انعام میں دلواتی ہے کیا سالگرہ

## قطعہ در مدح جناب نواب احمد حسن خان بہادر سالک عرف منشی آغا صاحب دام اقبالہ

آئی ہے آج صبح طرب بہر تہنیت | العیش کا ہے غل دل نالاں کے سامنے
لکھتا ہوں کس امیر ہمایوں کو عرض داشت | مضمون نو کی صف ہو دل و جان کو سامنے
بالا ہما اوج سے یہ قطعہ بندہ گیا | جاتا ہے کس امیر سخنداں کے سامنے
وہ بہر ور تجلیل ہے ایسا نصیب ور ہے | سلماں بھی پست جسکے ثناخواں کے سامنے
نواب مہر شعشعہ احمد حسین خان | شہرت ہے جسکی قیصر و خاقان کے سامنے
والا ہے قدر بہتر نواب نامدار | چرچا ہے پر سکندر و قاآن کے سامنے
کیا حاتم و برامکہ معن کی ہے اصل | نادم ہیں اسکی ہمت و احسان کے سامنے
کوٹھی ہے جیسے گنبد گردوں بھی پست ہے | میلی ہے [illegible] دامن دربان کے سامنے
[illegible] سے اسکے گرد ہے نور آفتاب کا | بجلی ہے ماند پردۂ ایوان کے سامنے
نواب کے حضور زری پوشش ہیں کھڑے | جیسے ستارے ہوں مہ تاباں کے سامنے
گلدستے اس بہار کے رکھتے ہیں ہر طرف | گرتے ہیں پھول روضۂ رضوان کے سامنے
صف بستہ شاہدان خود آرا ہیں بزم میں | پریاں کھڑی ہیں تخت سلیمان کے سامنے
نواب نامدار نے پائی بہار حسن | پژمردہ گل ہیں عارض تاباں کے سامنے
تصویر یوسف آپکے نقشے کے روبرو | انشا ہے جیسے سورۂ قرآن کے سامنے
اس حسن اس جمال پہ اس درجہ رعب ہے | سورج ہے زرد عارض رخشاں کے سامنے
بے مثل نظم و نثر میں ہے وہ فصیح عصر | چرچا ہے نظیری و سلمان کے سامنے
نطق کلیم آپ کے اشعار کے حضور | الکن ہے بات آیۂ قرآن کے سامنے
جس فقرے میں ہے وصف فصاحت حضور کا | کرتا ہے مطلع لب جانان کے سامنے
پیش بہار طبع مبارک ہے یوں بہشت | سادی کتاب جیسے گلستان کے سامنے

گوہر برستے ہین ور دولت ہے ہر طرف — موتی ہر اک چراغ تمنا ہے عید کا
لایا ہے آفتاب سپے نذر اشرفی — کشتی نہ سپہر مین ہوا ہے عید کا
باد بہار لائی ہے پھولونکی ڈالیان — ہر گل کے پاس جامۂ زیبا ہے عید کا
دیوار و در مرقع عیش و نشاط مین — جس جا کھلے ہین پنکھے نقشہ ہے عید کا
ہر دم خدا کے فضل سے دربار خاص مین — نور وز کی ہے سیر تماشا ہے عید کا
حیرت جہان کو ہے سخاے حضور سے — دل آئینہ کی طرح مصفا ہے عید کا
رہتی ہے روز بارش باران آب زر — اللہ رے فیض رنگ سنہرا ہے عید کا
نواب کے کرم سے ہے سب کو مدام عیش — عالم مین روز دن نظر آتا ہے عید کا
حاضر سلام کو ہے شب قدر شام سے — ہر صبح دم حضور مین مجرا ہے عید کا
بیمار تیرہ روز کے آلام سے بچے — دست طبیب فیض مین نسخا ہے عید کا
ہے خون آغشتہ شفق گون تمام شہر — قربانیون کی ہے وہ دھوم چرچا ہے عید کا
ہر روز و دہری عید سے ہے کامیاب خلق — جسکے بغل مین دیکھئے جوڑا ہے عید کا
بنوائی ہے حضور نے کوٹھی وہ بے نظیر — مشہور جسکے قرب سے رتبا ہے عید کا
اہل ہمم کے دل سے رفیع و وسیع تر — فرشون مین پاک مصلا ہے عید کا
ذرون نے اسکے پائی ہے ہیرے کی روشنی — الماس پیش تاج سراپا ہے عید کا
مسند ہے بہر عیش و طرب صحن عید گاہ — کرسی اسی مکان کی تکیا ہے عید کا
صرف علی سے دولت و اقبال ہے خطیب — منبر سے عرش مرتبہ بالا ہے عید کا
ہے نذر دینے کے لئے جانبازونکا ہجوم — سامان ہند مین یہی اعلا ہے عید کا
عیش و نشاط ہین متوجہ اسی طرف — دروازہ عید گاہ کا قبلہ ہے عید کا
صف بستہ فوج فوج سوار و پیادہ ہین — درگاہ پر جلوس ہے میلا ہے عید کا
اس نظم کو تمام دعا پر کرے بشیر — مذکور اس مین حال سراپا ہے عید کا

عید ہین حضور کو ہون کروڑون جہان مین — جبتک خدا کی خلق مین چرچا ہے عید کا
دشمن حضور کے ہون محرم کے سوگ مین — سامان خیر خواہون کو زیبا ہے عید کا
بدخواہون پر حضور کے یون عید ہے حرام — جیسے حرام شرع مین روزا ہے عید کا

## قطعہ شکریہ عطیہ رومال جالی بخدمت امیر فیض النظیر فیاض عالمیان نواب سعد الدولہ بہادر عرف نواب بہادر متخلص بہ ذکی دام اقبالہ

ہزارون بخششین آنکھین نظر سے یعقوب ثانی کو — دیا نواب یوسف جاہ نے رومال جالی کا
ریاض فیض کی پھولون کی چھڑیان ہین ظاہر ہین — کترا ہے بیل بوٹا گلشن نازک خیالی کا
ہماسے اوج مقصد کے لئے دام اسیری ہے — نگین مہر جم کا خانہ ہے ہر خانہ جالی کا
سراسر شاہد دولت کو سر سے پاؤن تک آیا — ہوا ہر خانہ نقطہ مصرع مضمون عالی کا
سفیدی اور براقی صباح عید سے بہتر — صفا مین صاف آئینہ ہے حسن بیمثالی کا
اسی رومال سے حورون نے شاید گال پونچھے ہین — گل رخسار ہے پتا نہین چھڑیون کی ڈالی کا
جلالت قدر کی حاصل ہوئی رومال جب اوڑھا — نہین ہے اسکی جالی نقش ہے اسم جلالی کا
سرے نواب کی یارب حکومت ہو زمانہ مین — فلک پر بھی ہو جاری حکم معزولی بحالی کا
فقط ہے فیض نواب بہادر کا یہین تنہا — وگرنہ مین مقر ہون آپ ہی بیکمالی کا

## قطعہ مدح جناب فیض مآب نواب ظفر الدولہ علی اصغر خان بہادر دام شوکتہ

سنکو غمناک مجھے دیکھکے بولا ہاتف — کیا نقش بنا ہے ورق حیرت کا
چپ ہے کیون نشۂ افیون تفکر سے بشر — زہر آلودہ ہے کیا جام تری قسمت کا
منتظر ہین ظفر الدولہ علی اصغر خان — جلد حاضر ہو کہ حاصل ہو شرف خدمت کا
باادب ناصیہ فرسا ہو بجا لا تسلیم — سرمہ آنکھون مین لگا خاک در دولت کا
مدح حاضر مین سنا ے کوئی مطلع ایسا — اوڑی زرد ہو رنگت اڑ گئے شوکت کا
مطلع
قصر کیوان نگر سے صحن زمین رفعت کا — نقش پا ہے کہ قمر ہے فلک ہمت کا

مدعا اہلِ عالم سرورِ اہلِ کرم
محرمِ اسرار ہر دل سطرِ لوح کامِ روح
حاکم اس کا کوہ آسا اور وہ لعلِ کرم
وہ سوادِ ہر عصر مہر اور اسکا راہوار
اسکے طورِ کرم سرور مراد اہلِ دل
طالع مسعود اسکا ہو طلوعِ مہرِ حکم
طولِ عمر اس سرورِ عالم کو حاصل ہو مدام
وہ ہو سالم ہر عدو اسکا ہلاک و رد ہو
واسطہ آلِ محمد کا کرو حکیم کرم

مہرِ عدل و کوہِ حلم و عالم علم و عطا
اسم اس سرورِ عالم کا ہما طالع ہوا
عدل اسکا عطرِ گل وہ اہلِ دل کا مدعا
عمرِ اعدا رصحِ طاؤسِ ہما وہم و ہوا
مہرِ لامع ماہ ساطع سرورِ ملکِ عطا
سلسلہ عمرِ مطول کا ہو دائم صد ہما
دور دور اس ماہ کا ہو ہمسرِ دورِ سما
ہر سحر ہو اس دعا کا ورد و دلکو ہر مسا
مدعا حاصل ہو سارا کام سائل کا روا

عرضیہ منظومہ بحضور غفران مآب جناب نواب ذوالفقار علی بہادر غفر اللہ بجواب شقہ مرسلہ

بحضورِ مقدس نواب
سلالۂ نورِ حضرت عزت
حضرت جم حشم سکندر جاہ
ابرِ گوہر فشان فیض و کرم ؛
دامت افضالہ بحق نبی
سجدۂ عجز کر کے زیبِ جبین
جب سے سرکار نے کیا رخصت
شوق ایسا ملازمت کا ہے
بوسۂ در کی وحشت افزون ہے
ہون حضوری کے شوق سے دلریش
اسطرف سے ہوا اگر آئے

مشتری بارگاہ عرش جناب
لمعۂ طورِ شوکت و حشمت
قبلۂ عالم آسمان پناہ
آفتاب جہان فیض و کرم
زاد اقبالہ بحق نبی ؛
عرض کرتا ہے خادمِ دیرین
شرر افشان ہے آتشِ حسرت
داغِ دل دیدۂ تمنا ہے
رگِ جان اپنی نبضِ مجنون ہے
میری آنکھین ہین کاسۂ درویش
جسمِ بیجان مین جان اتر آئے

آپ کے فیض کا نہین پایان
ہین ہزارون ملازم سرکار
کیون نہ کھلجائین دل حباب آسا
در مقصد ہزارون لیجائین
خضر قسمت نے گو دیا ہے ساتھ
ہین سخندان حضور والا جاہ
اور نوکر ہین سیکڑون کامل
ایک اُنہین سے ہو جو یہ خادم
گو نہین ہون مین قابل خدمت
ابر رحمت سے گرد غم دہو جائے
شقہ خاص نے کیا جو ورود
تھی جو تاریخون کی بہت تعجیل
عرضہ نظم کی تھی گنجائش
عرضہ نثر بھی برائے حضور
ایک بھی جو پسند والا ہو
ہو خلاف ادب جو طول کلام
تا ہو خورشید لعل کان سحر
آخر آب تا ہو گوہر مین
برمین تا دل ہو اور دل مین خوشی
تا ہری ابر سے ہو شاخ شجر
تا ثمر سے زبان کو لذت

ایک عالم ہے خرم و شادان
مرجع کل ہے آپ کا دربار
ایسے دریا سے مین پھرون پیاسا
پر مجھے چند قطرے ہاتھ آئین
مجھکو آب بقا نہ آیا ہاتھ
ہر طرح کے کمال سے آگاہ
فیض پاتے ہین عالم و جاہل
کچھ قباحت نہ آئیگی لازم
پر فراوان ہے آپ کی ہمت
آبرو اس حقیر کی ہو جائے
راہ پر آئے طالع مسعود
نظم کین مین نے حسب امر جلیل
ہوے صفحہ کی اُسے زیبا شعر
بھیجتا ہے یہ خادم مجبور
آبرو میری بڑھ کے دریا ہو
اس وجہ پہ کہون مین حال تمام
تا سحر مین ہو روشنی کا اثر
تا گہر آئے ابر سے برمین
تا خوشی سے ہو کشت عمر ہری
تا شجر مین ہون گل گل مین ثمر
تا کہ لذت سے دل کو ہو راحت

راحت و عیش ہو نصیب حضور ہون فریدون و جم نقیب حضور
صحت و عافیت ہو روز افزون حشمت و سلطنت ہو روز افزون
سکہ و خطبہ ہو خداوندا ہر طرف ہو حضور کا ڈنکا
خضر کی طرح پائین عمر دراز ہے سرکار پہ خدا کی مدد
پہونچا ختم اب جو ہے مطلب سلسلہ ختم لکھو زیادہ حد ادب
تا ہے حکم ربع مسکون باد خانہ آباد دولت افزون باد
شوکت و حشمت سلیمان ہو ملک عالم مطیع فرمان ہو
ختم ہو عرضداشت جیسے یہ التماس دل منسجم ہے یہ

## لفافہ

یا الٰہی یہ عرضۂ احقر باندھے ہیں خاص کوٹھی کے اندر
پیش ابر سخاء فیض و کرم تا خداے سفینۂ عالم
روسائے کریم کے افسر امراے عظیم کے سرور
آسمان شکوہ عرش جلال نازش دین و دولت و اقبال
فیض بخش جہان ملک آداب ہیں مرے نواب معظم الالقاب
وہ جو دریاے فیض کے در ہین ذوالفقار علی بہادر ہین
فاعف اسمہ حشمۃ و اجلال زادہ اللہ دولت و اقبال
پہنچے جا کر بڑی حفاظت سے ہو مشرف نگاہ حضرت سے
سامنے لیکے نامہ بر جائے نظر خاص سے گذر جائے
عرض کمترین عجز آگین ننگ اہل سخن [illegible] ہین
بارہ سو چونسٹھ اب ہین سال عیان آج ہے بست و پنجم شعبان
[illegible] پا اسکو فرخ آباد سے لکھا اسکو

عرضہ منظومہ از شہر فرخ آباد بخدمت خداوند نعمت سکندر حشم امیر الرؤسا رئیس الامرا سردار عالمیان نواب علی بہادر دام اقبالہ العالی

مسند آرائے عز و جاہ و جلال — مہر برج دولت و اقبال
آسمان علوم و دانائی — در دریائے فیض و یکتائی
جم حشم قدردان ہمایون جاہ — حاتم نامور نجوم سپاہ
زاد اجلالہ بخت قوی — دام اقبالہ بحق نبی
بعد تسلیم و اشتیاق حضور — عرض کرتا ہے خادم مہجور
جب سے رخصت ہوا ہون حضرت سے — جان جاتی ہے درد فرقت سے
یہی حسرت ہے کس طرح پہنچون — بوسۂ آستان والا لون
آپ کا خلق یاد آتا ہے — صدمہ پر صدمہ دل اٹھاتا ہے
در دولت سے گو جدا ہون مین — دل سے پر خادم آپکا ہون مین
جیسے رہتی تھی پرورش کی نظر — وہی اب بھی کرم ہے مجھ پر
فیض مشہور ہے امیرون کا — یہی دستور ہے امیرون کا
جس سے ربط تمام کرتے ہین — اسکی عزت مدام کرتے ہین
اپنے خادم کو شاد رکھتے ہین — دور ہو تو بھی یاد رکھتے ہین
اب کہ خارش کے حال مین ہون اسیر — ہوئی عرضی کے لکھنے مین تاخیر
ہون جو بے شغل از بس ان روزون — ہے خیال مجھے ان روزون
آئے گا جب جواب عرضی کا — حال اپنا حقیر لکھے ... گا
میرے نواب کا رہے اقبال — دوست ہون شاد ہر عدو پامال
دے الٰہی بحق پیغمبر — خضر کی عمر بخت اسکندر

کاتب عرضداشت [illegible] — [illegible] افتادہ فقیر منیر

رکھے خدا شہر باندے کے اندر
میری عرضی بحق پیغمبر

پہنچے نواب با تفاخر کو
پیر مرشد علی بہادر کو

انکے قبضہ مین رہے سکون ہو
عمر و اقبال و جاہ افزون ہو

یہ عریضہ منیر نے لکھا
فرخ آباد سے روانہ کیا

بارہ سو چونسٹھ ہیں ہجری سال
ہے فلک پر مہ سوم کا ہلال

تیسری ہے ربیع الاول کی
چاشت کے وقت لکھی عرضی

## ایضاً بنام نامی نواب ممدوح

بسم اللہ مصحف سعادت
مقصود صحاح فیض و ہمت

خورشید سپہر بے نظیری
زیبائش مسند امیری

فیاض زمان و نیک اختر
سرتاج سران دہر پرور

شایان سریر پادشاہی
آئینہ قدرت الٰہی

الحمد بپا ہے عمر و دولت
حضرت سے ہوں تا ابد سلامت

پہنچے آداب خانہ زاد
پھر شوق طواف آستانہ

سر سجدہ بندگی مین رکھکر
لکھتا ہوں ایک تازہ دفتر

عرضی ہے یہ ایک خوشہ چین کی
عرضی ہے یہ ایک کمترین کی

عرضی ہے یہ ایک مدح خوان کی
عرضی ہے یہ ایک نیم جان کی

عرضی ہے یہ ایک باادب کی
عرضی ہے یہ ایک جان بلب کی

محروم حضور کی ہے عرضی
مشتاق حضور کی ہے عرضی

عرضی ہے یہ اس شکستہ پا کی
جس پر تقدیر نے جفا کی

پابند سلاسل مصیبت
یعنی کہ منیر ہے حقیقت

خدمت سے حضور کے جو ہے دور
دل ہے بے صبر آنکھین بے نور

مرتا ہے غم مفارقت سے
ہو بخت مرا اگر مددگار
تقدیر اگر نہیں ہے ایسی
قسمت ہوتی اگر مددگار
پر شکر جناب حق تعالے
حضرت کا آج شقہ آیا
شقہ ہے کہ دفتر عنایت
شقہ ہے کہ وحی آسمانی
شقہ ہے کہ دفتر کرم ہے
آنشاط ہر دل افسردہ
دو شقوں میں نظم و نثر رنگین
آنکھوں سے لگا کے رکھئے سر پر
سنبل ہے کہ زلف حور سطرین
ہر نقطہ ہے خال روی لیلی
مضمون ہے نقطوں میں ہویدا
ہر فقرہ میں لطف صد عنایت
قسمت نے ملا دیا ہے ایسا
ہے سب سے سوا یہ فخر بیشک
اللہ سے فضل اور احسان
بس فخر نے قدر یہ بڑھائی
ہے غنچہ طرب سے چہرہ گلرنگ

بیت لیے سر ملازمت سے
دیکھوں دربار عرش آثار
سرکار کہاں کہاں یہ عاصی
کس واسطے چھوٹتا وہ دربار
جینے کا یہ سبب .. نکالا
بیجان تھا میں مجھے جلایا
شقہ ہے کہ مصحف کرامت
شقہ ہے کہ صبح زندگانی
شقہ ہے کہ خط جام جم ہو
طغرا ہے بیاض صبح نوروز
گویا ہیں نجوم عقد پروین
تعویذ گلو کیا اسے اسد
یا دود چراغ طور سطرین
ہر نقطہ ہے قطب چرخ معنی
ہو آب گہر میں جیسے پیدا
ہر لفظ میں ہے معنی مروت
کیوں کر نہ کروں میں شکر حق کا
بھولے نہیں آپ شب کو اپنا
خورشید کو ذرہ کا رہا دھیان
تا عرش ہوئی مری رسائی
پیراہن و جان ہوا شگفتہ

کرتا ہون یہ عرض سے بے تصنع
معلوم ہوا تبہی جو تو تغیر
اخلاص جو دور سے ہے مجکو
دیکہون مین صبح و شام شقہ
منظور جو پرورش ہو میری
داعی ہون تو مین حضور کا ہون
دل کا ہے یہ مدعا ہمیشہ
یارب بجہہ نبی و حیدر
شاہی کا مرتبہ ہو حاصل
سکہ زر و سیم پر جگہ پاے
اے دل بہی راندن دعا ... کر
اے سر اسی در سے آنکہون کو مل
اے نور نگہ ہو فرش دربار
اے آنکہ تو نقش کفش پا ہو
پہونچا مجکو شتاب یارب
ہر وقت حضور مین رہون مین
تطویل نہین ہے عقل کا داب ؀
دولت افزون مدام ... بادا
ناکام و شکستہ حال بجان
افسر علما و حسب اعظم
شمس الابرا خضر ایمان

مضبوط ہوی مری توقع ؀
کچہہ راہ پر آئی مری تقدیر ؀
امید حضور سے ہے مجکو
بہیجین حضرت مدام شقہ
شقہ بہیجین حضور جلدی
راجی ہون تو مین حضور کا ہون
واللہ ہے یہ دعا ہمیشہ
نواب کو سلطنت عطا کر
خورشید سے بہتر ہو مقابل
ڈنکا ہندوستان مین ہو جاے
اے لب تو حضور کی ثنا کر
اے پاؤن تو باندہ کی طرف چل
اے ہاتہ ہو جلد چتر بردار
اے جان حضور پر فدا ہو
مین بہی رہون ہمرکاب یارب
سایہ کی طرح جدا نہ ہومین
لکہہ خاتمہ پر زیادہ آداب
اقبال جہان بکام ... بادا
ننگ شعرا [illegible] نادان
تحریر منظم و مکرم
ہنگام اتاوت ابر ... نیسان

تشبیب بیانی و مبادی | یعنی کہ جناب عبد ہادی
محدود ہوا انکا سایۂ علم | طوبے رفعت ہو پایۂ علم
تسلیم میری قبول فرمائین | ابر الطاف و فضل برسائین
کیا شرح کرون حکایت شوق | وا اسد نہین نہایت شوق
کیونکر کرون طول شوق کو ختم | دفتر ہو ختم یہ ہو نہ ختم
باقی نہین اب بیاض نامہ | ریشہ سے ہے خار پاے خامہ
اے سوختہ ضبط این نفس کن | بس کن ز حدیث شوق بس کن
انشاء اللہ میری عرضی | پہنچی باندہ مین جلد کے جلدی
خدمت مین امیر جم حشم کی | قدسی سیرت مسیح دم کی
دریاے کرم کے بے بہا در | نواب جری علی بہادر
حاجت آیتہ سب اسکی | عمت برکاتہ اسکی
نوبت آئی ملاحظہ کی | دولت پائی ملاحظہ کی
مکتوب منیر مسرت بنیاد | آوارۂ شہر فرخ آباد
واقف نہو خبر یا اسکے | بالغ بالخیر یا اسکے
بست و ششم ربیع الاول کے | چونسٹھ تھے بارہ سو بالا
مشتاق سے ہو کامیاب فدوی | ہے منتظر جواب فدوی

عرضہ منظومہ بحضور پر نور ایضاً متضمن جواب شقہ و رسید
بعضی عطایا از فرخ آباد

آرایش بوستان عالم | تاج سر سروران عالم
دریکتاے آفرینش | سردیباے آفرینش
شایان بخشش صرا بخش و زر بخش | دریاے سخاوت و گہر بخش

نواب فلک جناب و لیجاہ
اقبال حضور کا ہو دائم
لاکھون تسلیم لاکھون آداب
بس غم مین ہون زندگی سے بیزار
بھولے تو نہین حضور مجھکو
لیکن مطلب مرا یہی ہے
شقہ سرکار کا جو آیا
کیا نظم ہے کیا زبان فارس
ہر مصرع تر لب فصاحت
تاریخ کے واقعے بھی نادر
دیوان آیا جو ریختی کا
واسوخت ہے حضرت قلق کا
واسوخت امانت سخنور
ان سب مین صنم کدہ ہے نایاب
خوش قطع جو دیکھے یہ حواشی
بعد اسکے مخمس و مسدس
چادر شالی ہے سبز زرین
کمخواب کا تھان بھی ہے بھاری
گلشن دوشالہ لاجوردی
رنگ مین اسکے سامنے زرد
قیمت مین گران تو رنگ مین خوب

برج فضل و کمال کے ماہ
خالق رکھے صحیح و سالم
ہون شوق ملازمت سے بیتاب
دیکھون مین کسطرح وہ دربار
دل سے کہین ہین دور سبکو
شقہ ان کے آنے کی خوشی سے
گویا کہ ہما نے سایا
بوے گل بوستان فارس
قند شیراز کی حلاوت
نایاب بدیع و خمسہ زاہر
دل افزا راحت کی سراپا
انشا بہار بیشتر افزا
ہے ہفت داستان سے بہتر
تحفہ لطف طبع کا باب
آزر بھی ہوے ہے بت تراشی
پہونچے خوشی ہو گیا دل ازبس
کشمیر کا کام عشرت آگین
زربفت کی جبین ... آبداری
سوسن دیکھے تو چھپا زردی
یہ جوڑا ہے اپنی وضع مین فرد
ہے اطلس آسمان سے محبوب

دونوں عالم صدقے ہیں وہ دُر — نواب سخی علی بہادر
حاصل ہو تحفۂ شاہی اُنکو — شہ سے عمر خضر ملے تھے اُنکو
مرضی کو ملا خطاب وہ فرمائیں — اغیار کہیں نہ دیکھنے پائیں
مکتوب منیر خانہ برباد — خار صحرائی فرخ آباد
مرضی پنجشنبہ کے روز لکھی — بائیسویں ہے مہ صفر کی
سال ہجری ہیں اسکے شاہد — پینسٹھ ہیں بارہ سو سے زائد
شوق کا بھیجنا ہے لازم — مشتاق جواب کا ہے خادم

## شروع غزلیات

قصہ مرسل ہے شاہد مضموں اگر توحید کا — شانہ کر زلفوں میں بسم اللہ کی تشدید کا
ہے خوشی قربان ہو نیکی خدا کی راہ میں — نیمچہ درکار ہے جسکو ہلال عید کا
ورد اسم ذات کھولا چاہتا ہے یہ گرہ — میرے دل پر دانت ہے اللہ کی تشدید کا
سیکڑوں آئینہ دل ہیں حضور روئے صاف — ایک ہیں جلوہ نہیں پاتے ہیں تری دید کا
سب ہیں نقش تختۂ مشق تحریر حمد میں — مرغ سدرہ بھی ہے طغرا کلمۂ توحید کا
اُس نبی کی نعت میں کیونکر نہوں رطب اللسان — ہر نبی دانہ ہے جسکے خرمن تقلید کا
روضۂ پرنور کا اور استعارہ کیا کروں — بنگیا موتی سمٹ کر نور صبح عید کا
آبرو محراب ابرو کا لیا ہے ایسے سجود — گیسوئے زنجیر گویا لام ہے تاکید کا
تو اگر چاہے تب عصیاں مری کافور ہو — جام آب آتشیں کا سنئے تبرید کا
صندل پیشانی ہر حور ہے روضہ کی خاک — ہے وہاں کی شام کا جل دیدۂ ناہید کا
ایک ہیں معنی میں بیشک مصطفےٰ و مرتضیٰ — پھر نعت و منقبت مضموں ہو توحید کا
خضر کو تحقیق بعثت میں یہ عقدہ کھل گیا — ہر فلک سبزہ ہے مولا کی رہ تقلید کا
گر نہو وے ذات پاک آفرینش اسباب — گیسو تصویر ہوتا سلسلہ تولید کا

چمکی ہوئی ہین خوب تری شہسواریان
بجلی ہے نور خندۂ زخم رکاب کا

حسن بتان کو سمجھ حبابین نہین ثبات
گویا ہے آفتاب سپہر حباب کا

ہوتا ہے تجھ سے پنجۂ خورشید دست پیچ
بنوا حسین بند زر آفتاب کا

یاد خط عذار مین آتی نہین ہے نیند
چبھتا ہے پاس خوابمین کانٹا گلاب کا

ٹھکرا دو آسمان کو ہنگام ترک تاز
اس قصر مین لگاؤ دریچہ رکاب کا

ہے سبزۂ عذار نہان جوشش حسن مین
خط پر لفافہ ہے ورق آفتاب کا

کپڑے بساؤن خون تن داغدار مین
چھلکے گل سے عطر نکالون گلاب کا

گھیرے ہوئے ہین میری سیہ کاریان مجھے
برپا ہے دشت حشر مین خیمہ سحاب کا

گلگون ہوئی ہے یار کی پوشاک ہولی مین
کیا چھوٹتا ہے رنگ گل آفتاب کا

مضمون بے ثباتی عالم رقم کیا
باندھا عروس فکر نے جوڑا حباب کا

رحمت خدا کی نشۂ افلاس مین سمجھ
اوڑھا فقیر مست نے کمل سحاب کا

دریا کنارے آپ جو قلیان کشی کرین
سو رنگ بدلے رشک سے چنبر حباب کا

مستو نہین ہوش پڑ گئی آتے ہی یار کے
لڑتا ہے آج شیشے سے شیشہ شراب کا

غنچے چٹکتے ہین ہجوم بہار سے
میلے مین بج رہا ہے کٹورا گلاب کا

دنیا تمام دورۂ غفلت مین قید ہے
آنکھون کو حلقہ جانیے زنجیر خواب کا

لیتے ہین ہاتھون ہاتھ نزاکت سے پیچ پیچ
رقص فرنگ ہے کہ ہے دورہ شراب کا

غفلت زمین مین لیے جاتی ہے خلق کو
ہر قبر کو نشان سمجھ پاسے خواب کا

تردامنی سے اٹھتی ہین موجین گناہ کی
دریا کا پاٹ بند ہے میرے حساب کا

غفلت کو چھوڑ دہر مین منزل کی فکر کر
اچھا نہ جہان راہ مین چلنا شراب کا

لطف وصال کہہ نہین سکتا زبان سے
نقشا بنا ہون خلق مین گونگے خواب کا

اس رشک گل کو گرمی سے ناگوار ہے
نسخہ لکھین طبیب بخار شراب کا

ہنگام شکوہ منہ بت زہرہ جمال کا
مطلع ہے اختر عرق انفعال کا

واعظ پیے تو گھونٹ شراب وصال کا
پھر پوچھ لینگے حال حرام و حلال کا

پانی مسی کو دخل نہیں بزم حسن میں
بیرنگ ہے ہنوز مرقع جمال کا

ایک جام دیکے خون رلایا تمام عمر
تھا گرم تر مزاج شراب وصال کا

روکی ہے آسمان نے راہ وصال یار
رہزن ہے آبلہ مرے پائے خیال کا

طوطی کا ناطقہ ہے تو رفتار کبک ہے
عالم فریفتہ ہے تری بول چال کا

کھویا کیے ہیں دولت دنیا شراب میں
چکھا کیے ہیں مال ہم اس پیر زال کا

دم بھر رہے حباب نمط کائنات میں
اس زندگی میں نام نہیں ماہ و سال کا

مرتا ہوں تا ملے قد دلدار کا لباس
کپڑا کفن کو چاہیئے طوبیٰ کی چھال کا

سرکش ہوں زلف یار سے یارب معاف کر
حقا گناہگار ہوں میں بال بال کا

لیجائے مجکو بام بت عرش رتبہ تک
روح الامین خطاب ہو پیک وصال کا

منگوائینگے بہشت سے جام مے طہور
جھگڑا بہت بڑا ہے حرام و حلال کا

قائم مزاج رہتے ہیں بے فکر دہر میں
تصویر کو خیال نہیں اعتدال کا

نقل مکان کی دیتے ہیں ترغیب اہل دہر
خواہان ہے ایک ایک مرے انتقال کا

دیوانہ ہو نہیں گیسوے پیچان کا اے پری
گنڈا مرے گلے میں ہو زلفوں کے بال کا

لازم ہے تکو گوہر دندان کا انتظام
ان موتیوں میں چاہیئے دوڑا خلال کا

جرئت کا جامہ قطع ہے مردونکے واسطے
خرقہ فقیر رکھتے ہیں شیروں کی کھال کا

آغاز عشق میں نظر آتا ہے خاتمہ
وقت آگیا کمال سے پہلے زوال کا

بجلی گرائی پرتو رخسار یار نے
پیدا ہوا جمال میں عالم جلال کا

تر ہے بدن سے اوڑتی ہیں شرم گناہ سے
تیزاب سے سوا ہے عرق انفعال کا

انکار ہے خزانۂ قارون سے اے کریم
طالب ترا گدا نہیں مردے کے مال کا

دیوانون کو نہین خبر دوزخ و بہشت
اللہ کو ہی علم ہے ہمارے مآل کا

نامہ کے ساتھ آئی ہے تصویر یار کی
مونہہ دیکھتا ہون قاصد فرخندہ فال کا

ذمہ کیا ہے ناز کا مہندی سے کے چور نے
ضامن ہوا ہے دزد حنا کوتوال کا

طفلی سے مشق کرتے ہین لوح مزار پر
ہم ابتدا سے لکھتے ہین نقشہ مآل کا

بستے گاون کے ہے فصل بہار مین
رنگ انہین تھا حضور کے ایک ایک گال کا

دنیا کو لات مارتے ہین آپکے فقیر
پاپوش کے تلے ہے سر اس پیرزال کا

دیکھا کرے تصور کاکل و دہان تنگ
مسی تمہارے سرمہ ہو چشم خیال کا

اے کردگار کاتب اعمال اور ہین
افسانہ بڑہ گیا ہے بہت میرے حال کا

غصہ مین منہ پھلاؤ تو حسن دو بڑہ چلے
دلدار آئینہ ہو تمہارے جمال کا

ہوتا ہے نحس ایک ستارے کا دیکھنا
اچھا نہین ہے شوق تماشائے خال کا

گیسو کو چھوڑ کر خم ابرو پہ آپ نے
ظاہر کیا ہلال ... ہلال کا

صیاد کو شکار بطے پسند ہے
پھندا ... ہے شیشہ کی بال کا

سرمہ ہے چشم کا بہت رہی مین اچھا
ایسا ہوا ہو ان حسینون کی چال کا

کاجل بہت سیاہ ہوا آنکھون کیواسطے
... گل چراغ چاہئے چشم غزال کا

اللہ ری کشیدگی سرو قد یار
... پڑا اس نہال کا

گلدستہ ہے سوا ہے تمہارا اوگالدان
... پھول بنایا اوگال کا

پریان وری ہین کہ گیسو مین لیتے ہین
... ان ہوائی کو جال کا

باو شراب ناب ہی لے بیاشو ہیم
... آیا ہے پلے خیال کا

تصویر کھینچی جاتی ہے کس خوشجمال کی
... حضرت یوسف کے گال کا

سینچا ہے باغ دہر کو زہر آب مین مگر
... رنگ سبز نہین ہر نہال کا

پابند دام شوق نشانی سے ہو گیا
پھیلا تمہارے ہاتھ کا پھندا ہے جال کا

کہتے ہیں ترے طالب دیدار الامان
لے ذوالجلال وقت نہیں ہے جلال کا

ایک ایک ہاتھ کاسۂ چشم کلیم ہے
سائل ہوں میں تجلی حسن و جمال کا

کچھ مانگتے نہیں ہیں خدا سے بھی ہم فقیر
مذہب میں اپنے حکم نہیں ہے سوال کا

کدر اگر بنائے ہیں طوبا کے ای صنم
لیزم میں تھی ضرور ہے کہنا ہلال کا

قاتل کے ہجر میں شب فرقت یہ تیرہ ہے
مہتاب کو میں پھول سمجھتا ہوں ڈھال کا

اسرار حق بھرے ہوئے ہیں بیت بیت میں
اپنا سفینہ سینہ ہے اہل کمال کا

مادام لکھنؤ ہے آباد لے منیر
مجمع ہے اس دیار میں اہل کمال کا

دیگا جو بوسہ دشمنوں کو پور پور کا
پیچ آوے گا لہو تری منہدی کے چور کا

زاروں کے آگے خم ہے سر اہل زور کا
زنجیر فیل نقش ہو رفتار مور کا

کوس رحیل نام ہوا میرے شور کا
پروردہ ہوں میں حلقۂ آغوش گور کا

ای گل لگائے زخم و نمک تو نے ساتھ ساتھ
پانی ہے تیغ تیز میں دریائے شور کا

کیا دیکھتا ہے وہ جو نہیں دیکھتے ہیں ہم
پوچھیں کسی بصیر سے کچھ حال کور کا

تسخیر کر لیں عالم فانی کو جیتے جی
بازو پہ اپنے چاہیے تعویذ گور کا

شیریں لبوں کے عشق میں کیا ناتواں ہوں
عالم ہے میری نبض میں رفتار مور کا

سارا جہان دیدۂ روزن میں ہے سیاہ
جالا لگا ہے گھر میں مری چشم کور کا

معشوقوں کی دید کو آتا ہے ساتھ ساتھ
جوڑا ہے مرغ رنگ پریدہ چکور کا

قسمت الم کو نام ہوا مہر تو ڈر دے
دست خدا سے آج میں طالب ہوں زور کا

پونچا میں ترے کوٹھے تک اے آسمان مقام
رشتہ بلا کمند کو نکلی کی ڈور کا

اس ماہ رخ کی عشق میں جلتا ہوں شعلہ سان
میرا ہر ایک عضو ہے طعمہ چکور کا

پھندے سے چھڑائیں طائر رنگ حنا کے آج
پھلا اتار لیں جو تری پور پور کا

دل سے متاع ہوش و خرد آپ لے گئے — اب خانۂ خدا میں ہوا دخل چور کا
اُس ماہ وش کے گھر میں ہوا مرغ دل اسیر — برج قمر قفس ہے ہماری چکور کا
غیروں کو مجھ پر آپ کرورون بناتے ہین — طالب ہین ایک کا ہون نہ خواہان کرور کا
کرتا ہے کیون دوا کہ وحشت قیس وا غدا — جنگل مین دیکھتا ہے کوئی ناچ مور کا
روشن ہین تجھ سے دہر مین سید انگنو کا نام — تو سے چراغ مرقد بہرام گور کا
منہ دہونے مین جو افشان گری سو کو ہی گریز — سینے کی آفتاب مین ہے رنگ مور کا

مرقوت اسعد سمجھتے فرشتہ ہوا کہ مین
مضمون باندھتا نہین منہ ہی کے چور کا

گاتا ہے شب ماہ مین اعجاز تمہارا — زہرہ سے بڑہا شعلۂ آواز تمہارا
طفلی سے کیا کرتے ہو اعجاز کی باتین — بہتر ہے مسیحا سے بہی اعزاز تمہارا
ہم بہی گئے تمنے جو اشارہ مین کیا قتل — اعجاز ہمارا ہے کہ اعجاز تمہارا
کسطرح نہ زیبندہ ہو دعواے خدائی — کونین سے اٹھتا ہے نہین ناز تمہارا
اُڑتے ہو فلک پہ دم رفتار جیسے ہو — پریان نہ اُڑا لین کہین انداز تمہارا
دل توڑتے ہو کھلتی اسرار محبت — حیرت ہے چہپاؤن مین کہان راز تمہارا
واقف ہی انداز و ادا سے دل عاشق — ہمراز ہمارا ہے ہمراز تمہارا
تم گاتے تو بیہوش ہوئے سارے فرشتے — زہرہ نے ملایا ہے مگر ساز تمہارا
ملتی ہو اگر شمع کسی سے تو بتاؤن — انداز مین آتا نہین انداز تمہارا
مصحف مین بہی مضمون کمر کا نہین آیا — اللہ نے پوشیدہ کیا راز تمہارا

اچھی نہین تر نظم مین اشک فشانی
ڈرتا ہون نہ کھل جاے کہین راز تمہارا

حال دل وحشت مین اخفا ہو گیا — پیرہن پھٹ پھٹ کے پردا ہو گیا

چنپئی رنگون کا سودا ہوگیا — رخت عریانی سنہرا ہوگیا

خوب سہم روئے شکستہ دل کے ساتھ — ٹوٹ کر آئینہ دریا ہوگیا

اے صنم اللہ ری تیری سرکشی — مشتری ماتھے کا ٹیکا ہوگیا

تیرے چلنے مین پسا مجنون کا دل — نقش پا لیلی کا چہرہ ہوگیا

او صنم دیکھین بلا گردانیان — برہمن صدقے کا پتلا ہوگیا

پر لگائے خواہش پرواز نے — طائر رنگ اڑ کے عنقا ہوگیا

قتل ہو کر بھی نہ پہونچے تیرے گھر — کیا در فردوس تیغا ہوگیا

کھا گیا مجکو زمانہ بے خطر — مین طعام خوان یغما ہوگیا

تیرے آتے ہی نہ ٹھہرا باغ مین — اے پری ہر پھول پتا ہوگیا

قرب گوش یار کا اللہ ری شوق — چرخ اخضر گھٹ کے سبزا ہوگیا

تا فلک آخر تعلے سے گئے — بھبھے تو اڑ کر فرشتا ہوگیا

دشت وحشت بن گیا مجنون کا دل — خیمۂ لیلی سویدا ہوگیا

سرو آہین پھر رہی ہے عندلیب — آشیانہ خس کا بنگلا ہوگیا

تیغ قاتل مین مگر ہے آب چاہ — زخم ہر بسمل کا گہرا ہوگیا

دیکھ لین گے کج کلاہی آپ کی — آسمان ابھی جو سیدھا ہوگیا

ناامیدی کا جما اتنا ہی رنگ — جسقدر خون تمنا ہوگیا

گال پر انگلی جو رکھی آپ نے — دور خط سے نگینے کا چھلا ہوگیا

سب نے لوٹے لٹکے جلوہ گری — شربت دیدار جھوٹا ہوگیا

رشک کے فیض تلمذ سے منیر
شاعرون مین تو بھی یکتا ہوگیا

جلوہ فرما باغ مین جب وہ سہی بالا ہوا — طوق قمری نور سے مہتاب کا ہالا ہوا

آبلہ پائی سے آخر موت کو رحم آگیا / رہزنِ ملکِ عدم ہر پاؤن کا چھالا ہوا

لیکے بدری ہاتھ مین تلوار کھینچی آپنے / ہار پھولون کا سرِ دہی کے لئے نالا ہوا

دیکھکر سوزِ درون چکر مین آئے سب طبق / شعلۂ نارِ جہنم صاف جوّالا ہوا

سرد مہری آپ کی ٹھنڈا کلیجا کر گئی / پینی گرمی سینۂ ہر سخت جب سنگ ژالا ہوا

شکل نورانی دکھائی کیا مجرم صبح نے / لو شبِ تاریک تنہائی کا منہ کالا ہوا

خون مین تر ہو کے سر چھپایا بنا خورشیدِ صبح / مرتبہ اعلی ہوا جو زخمِ دل آلا ہوا

راہ ہم خستون نے پائی جادۂ شمشیر پر / پاؤن کا ہر آبلہ تلوار کا چھالا ہوا

گو بہ تیرہ ہے سیہ خانہ شبِ مہتاب مین / میرے گھر مین چاندنی کا رنگ بھی کالا ہوا

تیرے جلوے سے ہی سنہرا ہو گیا رنگِ چمن / صورتِ طشتِ طلا ہر نخل کا تھالا ہوا

مردے نکلے قبرون سے زندے ہوئے پیوندِ خاک / آپکی رفتار سے عالم تہ و بالا ہوا

زاہدونکو جلوۂ حسنِ بتان کرتا ہے کور / نورِ خورشید آنکھ مین خفاش کے جالا ہوا

خون اپنا خشک ہے بزمِ غنائے یار مین / نعرۂ شیرِ نیستان سنے کا ہر نالا ہوا

کسقدر ہے گرمیِ ناصح بتِ آتش مزاج / برہمن کے ہونٹھ پا قوس تبخالا ہوا

حضرت ناسخ کی اصلاح اس غزل پر یہی منیر
آج رتبہ تیری فکرِ پست کا بالا ہوا

تصویرِ زلف و عارضِ گلفام لے گیا / مرغانِ قدس کے لئے گل دام لیگیا

دنیا سے داغِ زلفِ سیہ فام لے گیا / مین گور مین چراغِ سرِ شام لیگیا

کی ترک مین نے شیخ و برہمن کی پیروی / دیر و حرم مین جبکہ ترا نام لیگیا

کیا کیا دکھائی سیر سفید و سیاہ دہر / کس کسطرف فنا کو ابلقِ ایام لے گیا

اعجاز مین نے رجعتِ خورشید کا کیا / بالائے بام اسکو سرِ شام لے گیا

بھٹکے پھرے وہ عالمِ دیر و حرم مین ہم / اس سمت کفر اسطرف اسلام لیگیا

چنبیلی کے گل چڑھا ے کوئی میری قبر پر
ہین آرزوے وصل گل اندام ہو گیا

پستان نو امید وصنم نے ملوائی خوب ہاتھ
ہین داغ حسرت ثمر خام لے گیا

دیدار دوستان وطن کا دکھا دیا
مجھکو عدم مین الفت ایام لے گیا

پہنا کفن تو کچھ قاتل مین پائی راہ
کعبہ مین مجھکو جامۂ احرام لیگیا

راہ عدم مین سیر چراغان نظر پڑی
تربت مین داغ غم دل ناکام لے گیا

دوزخ مین جل گیا کبھی جنت مین خوش رہا
مرکر بھی ساتھ گردش ایام لیگیا

نفرت ہوئی دورنگی لیل و نہار سے
مین صبح و شام اسکو لب بام لیگیا

تیرہ مین غروب ہوا آفتاب آج
تربت مین داغ بادۂ گلفام لیگیا

تیر ستم سے ملکے اوڑا جانب عدم
پر آپ کے خدنگ [illegible] مین دام لیگیا

مین جستجو سے کفر مین پہنچا خدا کی راہ
کعبہ تک ان بتون کا مجھے نام لے گیا

ساقی کے پاس وسعت مشرب ہے یا وہی
مین کاسۂ فلک عوض جام لے گیا

کچھ لطف عشق کا نہ ملا جیتے جی صبیر
ناحق کا رنج مفت کا الزام لے گیا

جب ہم بغل وہ سرو قبا پوش ہو گیا
قمری کا طوق حلقۂ آغوش ہو گیا

اشعار میرے سنکے وہ خاموش ہو گیا
غنچہ برنگ گل ہمہ تن گوش ہو گیا

پی غیر نے شراب مجھے بیخودی ہوئی
نشا چڑھا کسی کو مین بیہوش ہو گیا

اسد بیخودی نے دکھائین تعلیان
گردون غبار قافلہ بیہوش ہو گیا

تیغ اجل کی کاٹ سے ڈرتا نہیں ہون مین
زخمون سے جسم زار زرہ پوش ہو گیا

اے بت خیال وصف دہن مین پائی راہ
بھٹکا پھرا سخن جو مین خاموش ہو گیا

خونخوارون کے حضور نہ آیا ہماری طرح
آئینہ جوہرون سے زرہ پوش ہو گیا

طالع جگا لئے آپ نے ارباب عشق کے
یوسف کا حسن خواب فراموش ہو گیا

پنہاں ہے زیرِ سبزۂ خط آتشِ عذار
شعلہ فسونِ حسن سے خس پوش ہو گیا

حوریں گلے لپٹتی ہیں آ کے رات دن
جنت سے راہ کوچۂ آغوش ہو گیا

آمد ہے مستِ حسن کی نگہ کرم کے حضور
آئینہ جامِ بادۂ سرجوش ہو گیا

سب بے لطفیوں سے تم جو ملے بے تکان ہی
پھانسی گلے میں حلقۂ آغوش ہو گیا

ابرِ سیہ کے سایہ نے سرمہ کھلا دیا
سبزہ تمام طوطیِ خاموش ہو گیا

نالوں سے میرے کاتبِ اعمال گر پڑے
تڑپا ہوں اس قدر کہ سبکدوش ہو گیا

کانوں کا حسن جلوۂ عارض سے بڑھ گیا
رخ آفتابِ صبح بناگوش ہو گیا

آتا ہوں عشق میں اب اعجاز ہیں اے منیر
گویا شرارِ آتشِ خاموش ہو گیا

سبزہ تمہارے رخ کے لئے تنگ ہو گیا
طوطی کا عکس آئنہ میں زنگ ہو گیا

پست و بلندِ دہر میں کھاتا ہوں ٹھوکریں
ایسا سمندِ عمرِ رواں لنگ ہو گیا

بسمل کی بھی تڑپنے کو ملتی نہیں جگہ
کیا عرصۂ حیات جہاں تنگ ہو گیا

ہمزاد سے بھی ہے تنِ لاغر ہوا سبک
تولا تو اپنے سایہ کا پاسنگ ہو گیا

جوشِ جنوں نے جسم کے پرزے اڑا دیے
رخصت جو ننگ کی بھی ہوئی ننگ ہو گیا

اس بت سے ہم کنار جو لپٹا شبِ وصال
عالم کو احتمالِ رگِ سنگ ہو گیا

مضمونِ آہِ گرم نے جلوہ دکھا دیا
اڑ کر ہوا میں نامہ مرا پتنگ ہو گیا

نالے کے تصور میں سو میں رات بھر
دل ہم صفیرِ مرغِ شب آہنگ ہو گیا

سر کٹ کے گر پڑا اسی قاتل کے پاؤں پر
جلاد سے لا پیچ ہم جنگ ہو گیا

اڑ اڑ کے میرے چہرہ پہ سے شوخ رنگ گیا
مرغِ شکستہ بال پریدہ رنگ ہو گیا

کرتا رہا لغات کی تحقیق عمر بھر
اعمال نامہ نسخۂ فرہنگ ہو گیا

[illegible] کبھی نشست تو نہیں آ سکتی
دروازہ گھر سے سیکڑوں فرسنگ ہو گیا

محروم ہو نہین خدمت اُستاد سے منیر
کلکتہ مجھکو گور سے بھی تنگ ہوگیا

خط سے موزون ہو جمال اور طرحدار ونکا ۔ مینہ کے کانٹو مین سونا تلے رخسار ونکا
رنج سے کم نہین احسان بھی خونخوار ونکا ۔ دہوپ سے تیز ہے سایہ ہمین تلوار ونکا
آب آئینہ عارض سے جو محفل بھیگی ۔ فرشی جھاڑون پر اُنہین شبہہ ہے فوار ونکا
نردبان کی نہین حاجت تری کوٹھے کیلئے ۔ زار ہون چاہیے سایہ مجھے دیوار ونکا
دانت چمکی جو ہنسی مین تری ہنگام شنا ۔ موجون پر شبہ ہوا موتیون کی ہار ونکا
کوچۂ یار مین سرگرم تماشا ہین سرمست ۔ باغ فردوس مین میلا ہے گنہگار ونکا
ظرف کا دھیان شب غم مین بھی ہے اے ساقی ۔ ربط سے کیون نہو رنگ اُڑتی ہی میخوار ونکا
نبض گر دیکھے تو خال کف عیسیٰ ہو عیان ۔ تیرہ بختی سے کھلا جسم پہ بیمار ونکا
عشق رخسار طلائی مین مجھے رُلوا کر ۔ بادلا مانگتے ہین آنسوؤن سے تار ونکا
مشتری حسن کی بکتی ہے تمہارے ہاتھون ۔ آج نیلام ہے یوسف کے خریدار ونکا
تیرگی تھی یہ شب غم مین عیاذاً باللہ ۔ راستا بھول گیا قافلہ سیار ونکا
یاس ایسی تھی شب غم کے بسر ہونے سے ۔ صبح کو سمجھے ہین ہم نور اُڑا تار ونکا

کیون نہو یاد صبا کی مجھے ہر لحظہ منیر
دوست ہے دوستون کا یار ہے وہ یار ونکا

تار بوسون کا لب یار کے کیا باندھا ۔ شوق نے زخم دہن پر مرے حلوا باندھا
نفس ظالم کو کیا قتل فقیری کے لیئے ۔ دیو کے پوست کا آزاد نے تسما باندھا
شمع تربت سے جو پروانہ نہین مل سکتے ۔ نخل ماتم مین مگر موت نے کھٹکا باندھا
زلف مین اُس نے دل عاشق مضطر پہنا ۔ شست مین ماہی بے آب کا کانٹا باندھا
لوگ فوارۂ آب در دندان سمجھے ۔ جھاڑ یاقوت کا جو تمنے لب دریا باندھا

بال انگشت حنائی مین لپیٹے تمنے
سحر زلف مین یاقوت کا شمسا باندھا

طائر روح سے ہے نوک مژہ پیوستہ
تیتنے اپنے قفس جسم مین کانٹا باندھا

مرغ دل قید ہے ای سرو ترے گیسو مین
نخل طوبی مین گیسو نے پھندا باندھا

دیکھکر کشتون کے اپنا لب بام ہنسو
سب کہین قہقہہ دیوار کا پٹتا باندھا

گیسو یار کا پابند رہا توسن عمر
عشق نے خانہ زنجیر مین گھوڑا باندھا

شعر مین کی نہ لش تیر نگہ کی بندش
تیتنے مرغ نظر یار کا کانٹا باندھا

کمر شب مین پڑی داب ورنہ غلط انکی
اس نے جیب مستیون کے ہار سے جوڑا باندھا

نہ کھلا حال طبیعت کی تعلی کا منیر
اس غزل مین کوئی مضمون نہ اعلی باندھا

بیخودی سے جو ترا حسن مجھے یاد آیا
طائر ہوش مرا نکے پہ پرزاد آیا

نہ بچی تھی مے ہستی مین اگر تیغ ادا
چشم بر زخم مین کیون نشارا یجاد آیا

سبز باغ آج دکھا جائیگی کاہی پوشاک
خضر کے بھیس مین گلگشت کو صیاد آیا

خط مین بھجوائی ہے اوس سرو قد کی تصویر
خلد سے میرے لئے مصرع شمشاد آیا

آج ہے ہچکیون مین قلقل مینا کی صدا
لب تخدار کو شیشے ہوا کہین یاد آیا

ایسی مہندی ملی تصویر کے پاؤن پر لا
ہاتھ مین طائر رنگ رخ بہزاد آیا

کسقدر جلد ہوئی سبزہ عارض کی نمو
ڈاک مین کیا خط رخسار پریزاد آیا

گرد نین ہوگئین انگشت اشارت کی
کھینچ کے تیغ مرے قتل کو جلاد آیا

بال اترے ہوئے پہنچے مجھے اس خوش قد کے
پیری بگڑی کے لئے طرہ شمشاد آیا

آب شمشیر زبان شور نہ ہو جائے کہین
فصل گل آئی نہین موسم فریاد آیا

ہم بجا لائے منیر امر علی اصغر خان
جنکا فرمان حدیث اور ہوا ارشاد آیا

تیرے وعدہ غلط اسے حور شمائل سمجھا | جوہر تیغ زبان کو خط باطل سمجھا

لب جان بخش کو دی آب بقا سے تشبیہ | خضر کو سبزہ پشت لب ساحل سمجھا

خوب اس چہرۂ زہرہ سے لپٹ کر پیو | شربت وصل کو آب چہ بابل سمجھا

سر کو چھوٹا تری محفل میں جو اے رشک چمن | جس نے دیکھا مجھے گلدستۂ محفل سمجھا

آنکھ میں پھرتی ہے اس غیرت لیلی کی شبیہ | پردۂ چشم کو میں پردۂ محمل سمجھا

چشم گریاں سے جو کی خواہش طوفان سرشک | کشتی نوح کو میں کاسۂ سائل سمجھا

جھوٹی باتیں مجھے یاد آئیں جو اسکی شب ہجر | صبح کاذب کو میں پیشانی قاتل سمجھا

سیری زنجیر کا غل جس نے سنا زلفوں کو | چاند کو شعلۂ آواز سلاسل سمجھا

اڑ گیا وصل کا دن برق جھنڈی کی طرح | پرتو مہر کو رنگ رخ بسمل سمجھا

بیقراری دل پروانہ کی یاد آنے لگی | رقص طاؤس جو دیکھا طپش دل سمجھا

عشق فرہاد نے تا گور مجھے پہنچایا | الف آہ کو میں جادۂ منزل سمجھا

تیرے رخسار کا فانوس میں پرتو جو پڑا | گردن شمع میں حسن آن حمائل سمجھا

کفر و اسلام نے مقصد کو پہنچنے نہ دیا | کعبہ و دیر کو سنگ رہ منزل سمجھا

عکس خورشید کو دریا میں تہ آتش سمجھا | دقت گرداب میں سونے کے جلاجل سمجھا

تیرے پنجہ کا مخمس ہے جو باندھا مضموں | ہر گرہ شعر کی میں عقدہ انامل سمجھا

چاند نہیں مرے نالوں سے مکدر ہو گیا | آہ کو دود چراغ مہ کامل سمجھا

موج زن خون کا دریا جو ہوا اے قاتل | دامن زخم کو میں دامن ساحل سمجھا

دل سے کیونکر نہ ہوں مداح کمالات عروج
اے منیر اس کو میں ہر علم میں کامل سمجھا

تا دیر جہاں کو قدرت کا تماشا نظر آیا | اس پردہ میں اللہ ہو نگو ہی کیا کیا نظر آیا

دل میں نہ گیسو رخ زیبا نظر آیا | اس آئینہ میں شب کو ہی چہرہ نظر آیا

عکس رخ گلگون سے تماشا نظر آیا — آئینہ آنکھیں پھولوں کا دونا نظر آیا

خوبی میں دوبالا وہ سراپا نظر آیا — پر نور بدن پیکر جوزا نظر آیا

دل خوش گھروں کا ہمیں صحرا نظر آیا — کیا گرد یتیمی کا بگولا نظر آیا

نیرنگی حیرت سے روان رہتی ہیں آنسو — تصویر کا دریا ہمیں بہتا نظر آیا

نکلا جو ہوا ور میں وہ رشک سلیمان — اڑتا سوئے افلاک فرشتا نظر آیا

بالیدہ ہے ہر شیشے سے اسکی تہ بہانک — ایک ایک فلک پنبہ مینا نظر آیا

خلوت مجھے وحشت نے دیا دست دل کا — جامے میں مرے دامن صحرا نظر آیا

نظروں میں یہ چھایا ہے غبار دل وحشی — ہر آنکھ میں آنسو مجھے ڈھیلا نظر آیا

وہ آئینہ سیما ہے دل سخت عدو میں — بوتل میں اترتے ہوئے شیشہ نظر آیا

عاشق ترے پلکوں کا ہوا زندہ جاوید — سولی کا خریدار مسیحا نظر آیا

زاہد نے بھی عقد آج کیا بنت عنب سے — جنت کا بنا ہے مرغ مصلا نظر آیا

برگشتہ نصیبی صفت دل کی کہوں کیا — سوتی کے عوض اسمیں پھپھولا نظر آیا

آئینہ گیتی میں وہی عکس ہے ہر سو — ملتے جدھر اس شوخ کو دیکھا نظر آیا

کرتے ہو مرے پیکر وہمی کو تماشا — ناوک میں تمہارے سے پھٹتا نظر آیا

اس بت کے نہانے سے ہوا صاف یہ پانی — موتی بھی صدف میں تہ دریا نظر آیا

اسی حور کی رنگت اڑی رو ڈوبی بہار سے — رنگ گل فردوس بھی پھیکا نظر آیا

شیشے سے گلگون کا نہیں مدنظر ہے — شیخ نگہ مست میں چھیلا نظر آیا

ہو جائینگے سب کوہ جہان سنگ فلاخن — وحشت میں جو عالم تہ و بالا نظر آیا

شیشیں جو کہیں بزم طلسمات کو دیکھا — آنکھیں جو ہر ایک میں بند تو کیا کیا نظر آیا

کیوں خوش نہ ہوں بیٹھے کے میزان خاک میں — موزون قد یار کا پتلا نظر آیا

مل مل گئی ہیں خاک میں آنکھیں دل روشن — ہر ذرہ مجھے عرش کا تارا نظر آیا

آنکھوں مین کھٹکتی ہی رہی دولت دنیا — ہر سکّے کی مچھلی مین بھی کانٹا نظر آیا

ہے بود جہان نقش سر آب نظر مین — یہ کھیل ہمین بنتے بگڑتا نظر آیا

حیرت کدۂ دہر ہوا مجھسے سکندر — آئینۂ ایجاد مین ڈھہتا نظر آیا

خوش آتے نہین دانت کسی حور کے مجھکو — پھاک گل فردوس مین بخیا نظر آیا

مدت سے نظر دوختہ رہتی ہین گرفتا — گیسو کی بھی زنجیر مین ٹانکا نظر آیا

چمپا کلی اس مست کی حسن کی دیکھی — گردن کی صراحی کا یہ مینا نظر آیا

مدفون ہوا زیر زمین آپ کا لاغر — چشم لحد تنگ مین جالا نظر آیا

کلکتہ مین ہر دم ہے منیر آپ کو وحشت — ہر کوٹھی مین ہر بنگلہ مین جنگلا نظر آیا

خواب مین بھی جوش دیکھا دیدۂ پر آب کا — پنبۂ بالش بنا پنبہ کف سیلاب کا

دور ہے بعد فنا بھی دیدۂ پر آب کا — گنبد مرقد پہ اپنے شبہ ہے دولاب کا

واہ رہی تعبیر الٹا مجھسے پہونچا اسکو رنج — کل وہ یوسف خوب رویا سنکے قصہ خواب کا

بھاگتا پھرتا ہے اس تفتیدہ سودہ شعلہ رو — آتش گل نے اثر پیدا کیا سیماب کا

غافلو ہشیار ہو دنیا مین ہشیاری ہے شرط — نام ہے مشہور اس منزل مین رہزن خواب کا

ہر قدم پر سجدہ کرتا جاؤنگا اے شہسوار — نعل توسن پر ہے دھوکا کعبہ کی محراب کا

گرمی زخم جگر ہوگی بدولت پر قوی — مرہم کافور مین ہوگا اثر تیزاب کا

رفع غفلت کے لئے کیونکر نہ جاؤن گور مین — توڑتا ہے لوح تربت سے طلسم اس خواب کا

فرض ہے دریا دلو پر خاکسارونکی مدد — فرش صحرا کے لئے لازم ہوا سیلاب کا

موت کو دیکر متاع زندگی غافل ہوئین — مین ہون رہزن کو سمجھا ہون امین اسباب کا

پیسی تھی پارس ہوئے مطرب مگر برگ حنا — بن گیا تار طلا تار آہنی مضراب کا

خون لاکھون کرتے ہو کوئی نہین ہے دادخواہ — حال جلادو تمہارا بھی ہوا قصاب کا

قید اگر منظور ہے زنجیر در پہنا سے مجھے — مین تو ساجد ہون ترے دروازہ یکی محراب کا
دہوے جب دست حنائی سرخ دریا ہو گیا — ہر حباب بحر بیرنہ ہو کا ہوا سرخاب کا

طبع روشن ہے سنادے اب غزل ایسی منیر
جسکے ہر مصرع مین ہو مضمون آب و تاب کا

جوشش ہے میر چمن مین دیدۂ پرآب کا — تھامے پر ہے شک کنوئین کا سر دولاب کا
رک گیا پلکون سے موجہ دیدۂ پرآب کا — بند ان تنکون نے رستہ کر دیا سیلاب کا
میرے آنسو رک گئے حیرت سے اس دریائے حسن — آب آئینہ یہان پانی بنا سیلاب کا
چشم عبرت بین دکھاتی ہے طلسمات جہان — دیکھتا ہون عین بیداری مین عالم خواب کا
چین سے سوئے نہین ہم زندگی گرم غم مین او دیکھ — تانتا لون دامن آنچل چادر مہتاب کا
ہمکنار آکر ہوا مجھسے جو وہ دریائے حسن — حلقۂ آغوش حلقہ ہو گیا گرداب کا
شب شب تاریک فرقت مین چمک گریہ کی — ڈھنگ ہر تارے نے سیکھا کرمک شب تاب کا
آشنائی بحر بے پایان سے بیتابی رہی — جب سے میرے پاؤنکو چکر ملا گرداب کا
اے پری رو وضع تیری مختلط ہے نئی — تجھکو ہر نامہ لکھا جائے نئے القاب کا
آبروئے ناتوانی چشم تر سے رہ گئی — حلقۂ ہر چشم تر حلقہ بنا گرداب کا
رات بھر چشم نجوم و مہ جھپکتی ہی نہین — کیا دیا ہے سرمہ خاک عاشق بیخواب کا

اور کر گلچینی مضمون رنگین اے منیر
طبع مین عالم ہے رنگ گلشن شاداب کا

حلقہ حلقہ گھر بنا لخت دل بیتاب کا — زلف جانان مین ہے عالم مچھ سیماب کا
سونے مین نظارہ کر لون روئے عالمتاب کا — خوف کیا دزد نگہ کو ہے شب مہتاب کا
کھیل بھی بیتاب تھا طفلی مین اس بیتاب کا — پر اڑاتا تھا ہوا پر ماہی بے آب کا
رک نہین سکتا ہے دریا دیدۂ پرآب کا — پاٹ ہے رومال میرا دامن سیلاب کا

خدمت اقدس مین لکھکر یہ غزل پڑھ اسے عیش
شہرہ ہے اہل سخن مین ہے ترے نواب کا

مطلب دل مجھے خونخوار ہے حاصل ہوگا
ناخن شیر سے حل عقدۂ مشکل ہوگا

اشک خون کے تسلسل مین جو شامل ہوگا
رشتۂ گوہر یاقوت مراد دل ہوگا

تیرے ہاتھون کی صفائی سے یہی ہے جوہر
جوہر تیغ قضا دیدۂ بسمل ہوگا

دم تیز مین سینہ گا آئینہ لوح یاقوت
سرخ غصے سے جو رنگ رخ قاتل ہوگا

سر ہے گا کبھی سودائی طلب سے خالی
سر شوریدۂ مرا کاسۂ سائل ہوگا

اژدہا کا ہے نشان ہوگئے شب فرقت مین
کینچہ مار کی صورت مہ کامل ہوگا

دیکھیے گا جان کر آئینہ جو وہ غیرت حسن
داغ فورا رخ مہتاب سے زائل ہوگا

جھوٹی باتون کے سوا سچ کبھی بولی ہی نہین
خط تقدیر بیان بھی خط باطل ہوگا

ٹوٹنے کی دل مجنون کی صدا آئے گی
چاک لیلیٰ کا اگر پردۂ محمل ہوگا

دوست دشمن اثر جذب سے ہو جائینگے
آ کے خنجر مری گردن مین حمائل ہوگا

شب مہتاب مین بے یار کے ہوگی وحشت
چشم آہو سے مجھے داغ مہ کامل ہوگا

یہ غزل ناسخ مرحوم کی اصلاحی ہے
اس کی ہر بیت سے رتبہ مجھے حاصل ہوگا

تو غلام اسد اللہ ہے کیا فکر شمیر
ناخن شیر سے حل عقدۂ مشکل ہوگا

کعبہ کا سجدہ شرف بخش جبین ہو جائے گا
کاسۂ سر ساغر ناف زمین ہو جائے گا

عاشق و معشوق مین شعر جو سمجھیگا دوئی
چشم احول اس کے خاتم کا نگین ہو جائے گا

تیرے زخمی سے لپٹ ہین فرشتے نور کے
صاف ہر پایا پر روح الامین ہو جائے گا

کعبۂ ابرو کے غم مین نام ہوگا تیرہ بخت
سنگ اسود دیکھتا سنگ نگین ہو جائے گا

قطع ہوگا جامۂ تن دست نازیبا سے
گو چہ مقراض چاک آستین ہو جائے گا

نام عاشق کہہ کے ہوگا ناتوانی پر گواہ
دیکھنا موئے نجف خط نگین ہوجائیگا

سجدۂ زاہد ریائی سے ہے تماشا دیکھنا
داغ بڑھکر قالب خشت زمین ہوجائیگا

صفحۂ دل پہ کھنچیگی ایکدن تصویر رخ
کندہ یہ قرآن بالائے نگین ہوجائیگا

سرد مہری عشق گیسو سے جو ہوگی وقت ذبح
خون مرغ روح جم کر مشک چین ہوجائیگا

مہر کے حرفوں سے عشق خط کھلیگا دہر مین
اے گل خوبی ہرا زخم نگین ہوجائیگا

دورۂ حسن و ہنکی گرمیان لائیگی رنگ
شعلۂ جوالہ لعل آتشین ہوجائے گا

جب پڑیگا عکس خط روئی روشن جام مین
ابر دود شمع و زد تہہ نشین ہوجائیگا

ملتے ہی پر کہدوائینگے وصف رخ بیجال یار
دیکھہ لینا بے نقط خط جبین ہوجائیگا

دیکھہ لونگا لامکان تک بعد قتل آخر روش
کاسۂ سر اور سکے جسم دوربین ہوجائیگا

نقشہ کھینچیگا ہماری ناتوانی کا اگر
موقلم دست کرام کاتبین ہوجائیگا

قند لب سے یہ حلاوت پائیگا منہہ کا اگال
نخل شمع طور کا گوندا انگبین ہوجائیگا

پردہ دار چشم ہوگی قصر مین افتادگی
بوریا مجھسے لپٹ کر پوستین ہوجائیگا

پھول بنجائیگی ہجر یار مین داغ سفید
کوڑیالا مار شاخ یاسمین ہوجائے گا

عشق زلف عنبرین پر کہال کھنچوائینگے وہ
ایکدن بودار اپنا پوستین ہوجائیگا

رال ٹپکیگی لب بام فلک سے آپ پر
آج اس چھت سے پیدا انگبین ہوجائیگا

اے مغنی تو اڑائیگا جو گھوڑا اسو چرخ
آبروئے زہرہ ہلال قاش زین ہوجائیگا

ٹوٹ کر بھی دل نچھوڑیگا تجھے اے شہسوار
یہ وہ میوہ ہے ترش کر قاش زین ہوجائیگا

دیکھہ کر پردہ حیا کا بزم عیش یار مین
کاسۂ طنبور چشم شرمگین ہوجائیگا

خاک اڑیگی حسن کے منہہ پر ہوا آئے اودہر سے
گرد باد دشت خط عنبرین ہوجائے گا

جلوۂ رخ سے بنیگا قرص مہ خال ذقن
چاہ غبغب کا تو اماہ مبین ہوجائیگا

تل ہر ایک ابرو کی گوشہ پر اگر ہوگا نمود
صاف مطلع مستزاد اے مہجبین ہوجا

دانتون کا عکس وقت تبسم محیط ہے
ہیرے کا ساز کیون نہو تیری سُرنگ کا

زخم بدن کہین نا ہیلی تو کیا عجب
لوہا ہے تیغ یار مین ناقہ کے تنگ کا

جوش جنون سے شیر ونکے نشا ہرن ہو
پیتا ہون پوست لالہ و داغ پلنگ کا

آئی قیامت آپکی ہیکل اگر اُڑی
قرطاس صبح حشر ہے کاغذ پتنگ کا

وسعت تمہارے بزم طرب کی مین کیا کہون
جام فلک پیالہ بنا جلترنگ کا

افسردہ دل نہین بت ترسا کی یاد مین
کافور ہے سپیدی حسن فرنگ کا

حیرت زدہ دہان سے ہوش اُڑا دئے مضمون نے
آئینہ ہے کہ حوض ہے ہیولی کے رنگ کا

غیرونکا نقرہ کرتے ہین بوسہ کے واسطے
چھینٹا حضور دیتے ہین صحبت کو رنگ کا

دریاے اشک قیس جو بڑہ جاے نجد مین
لیلی کی مانگ اژدہو ہو پشت نہنگ کا

مچھلی تمہاری کان کی پھرتی ہے آنکھ مین
پلکین تمہاری اژدہا مین پشت نہنگ کا

کچھ اس غزل مین بھی نہ لگا خوب ہی منیر
مضمون ایک بھی نہ ملا اپنے ڈہنگ کا

یہی کعبہ یہی قبلہ یہی مرجع ہے عالم کا
ترے کوچہ مین ہو چھڑکاؤ ہے بت آب زمزم کا

ببول اون خار صحرائی سے میوہ ہو ہم غم کا
بناؤن گا کہرو پاؤن اگر گوٹا محرم کا

لپٹ کر خواب مین لوٹون مزا آس جان عالم کا
مری غفلت کا پردہ پوست ہو بادام توام کا

کبھی پرتو نہ دیکھو گا مرے خورشید عالم کا
ہزار آنکھین نکالین گو اگر آئینہ شبنم کا

ہماری آبرو نقش نگین سے بے ثباتی ہے
مٹا دے نام کو انگلی سے ہوجے نگ خاتم کا

ترے دولت سرا مین جز تلون کچھ نہین دیکھا
بنا ہے سوانگ گھر ایک خانہ نقش وہم کا

مری آوارگی کا رنگ جم جائے زمانہ مین
الٰہی بنیو سودائی کا نگ بنجاے نیلم کا

جوانان چمن مین کشتۂ خون ہو جو تم آگر آئے
ابھی غنچہ طمنچون مین بھرین سیماب شبنم کا

ترش رو تم ہوے گرمی مین مسی لگی ساری
ترنج مہر کی ترشی سے فیکا نارنگ شبنم کا

شبنم نے روکے رنگ بہایا بہار کا
پانی سے تر مرقع گلزار کر دیا

منہہ پر لکھا ہے ڈالی جو سبزہ ہوا نمود
بند اس خریطہ مین خط رخسار کر دیا

سب کا ہے دانت بوسۂ لب کی امید
کوڑی کا تمنے لعل شکر بار کر دیا

چھیڑا ستار محفل عشرت مہک گئی
تونبی کو تمنے طبلۂ عطار کر دیا

گردش سے آسمان نے دین جو فرازیان
چاک کو اس نے صورت دستار کر دیا

نالان ہین عشق عارض رنگین مین اتنا
آہون کو سرد گلشن رخسار کر دیا

ارض و سما ملا دیے نالون سے ای منیر
پست و بلند دہر کو ہموار کر دیا

مضطرب عاشق بیجان نہوا تھا سو ہوا
مرغ تصویر پرافشان نہوا تھا سو ہوا

شکر ہے جامہ سے باہر وہ ہوا غصہ مین
جو کہ پردہ مین بھی عریان نہوا تھا سو ہوا

عشق رخسار کتابی نے بڑہائی عزت
جزو دل پارۂ قرآن نہوا تھا سو ہوا

جلوہ یاقوت کی بجلی کا ہوا بالون مین
شب گیسو مین چراغان نہوا تھا سو ہوا

داغ پنہان ترے آئینے سے ہوا افسردہ
گل چراغ تہ دامان نہوا تھا سو ہوا

الفت اس عارض سیمین کی گلوگیر ہوی
نقرۂ طوق گریبان نہوا تھا سو ہوا

لے گیا کون عقیق لب جان بخش کی آب
خشک لب چشمۂ حیوان نہوا تھا سو ہوا

دشت وحشت مین بہا خون کف پا کو سون
سرخ دامان بیابان نہوا تھا سو ہوا

اپنی آتش قدمی بہی یہ ہے طلسم تازہ
بیضۂ آبلہ بریان نہوا تھا سو ہوا

آپ نے مفت کیا خون جوانان چمن
زر گل گنج شہیدان نہوا تھا سو ہوا

حکم والا سے منیر ابر طبیعت اپنا
اس غزل مین گہر افشان نہوا تھا سو ہوا

تیری فرقت مین شراب عیش کا توڑا ہوا
جام مے دست سبو کے واسطے پھوٹا ہوا

ناچ نے معراج پائی مٹنے کی جب میکشی
دور ساغر بڑھ کے رقص نے ہرا کا توڑا ہوا

سے اڑی عاشق کی وحشت پاس سے تو نکلا
ناقہ لیلی کو سایہ قیس کا کوڑا ہوا

رات کو ٹپکا کہیں بیٹھا ہے پیراہن کہیں
لال جوڑا آپ کا سرخاب کا جوڑا ہوا

داغ سوزاں سے جگر ہو کے لالہ ہی گرم تھا
نالہ کش پاؤں میں آتش باز کا جوڑا ہوا

پستی مو بافت میں بھی ہیں جو شیکو پیچ
سبزا پئی زہر سے اس سانپ کا جوڑا ہوا

شور کے تلخ گوئی تم جو کرتے لطف تھا
گالیوں کے کہانے میں بھی کچھ نمک تھوڑا ہوا

کہیت کشتوں کا جو رونداخونکی چھینٹ پڑے
دیکھیے گلدار سبزہ آپ کا گھوڑا ہوا

بوسہ سیب ذقن طفلی میں لیکر کیا کرین
بدمزہ ہو جائیگا کچا یہ پھل توڑا ہوا

ہو گئی سارے نگر فوج جوانان چمن
داغ لالے سے نسیم صبح کا گھوڑا ہوا

دیکھنا عیاریاں زلف سیاہ یار کی
صبحدم غائب ہے رخ خورشید کا توڑا ہوا

دل پکایا گرمی روز فراق یار نے
آتش خورشید سے پکا مرا پھوڑا ہوا

اشرفی کا پھول بھی ڈھونڈھے کہیں ملتا نہیں
باغ عالم میں زر گل کا مگر توڑا ہوا

ساری زینت مٹ گئی جب آپ پاسی چلے
دانہ گوہر صدف کی کان کا پھوڑا ہوا

ناریہ ہران سے کروا متا دیں میں نہ خنجر
کوچہ گیسو کا رستہ ہے یہ چھوڑا ہوا

ہڈیاں ٹکڑے باہم کرکے ٹکڑے ہو گئیں
اضطراب اے جان تری ہجر میں تھوڑا ہوا

پان کا موتی نظر آتا دہن سے ہے زلف میں
شاید ابر نارسیدہ کا دانت سے ہے توڑا ہوا

خط میں سرخی یوسفی کی ہے دندانوں کا خیرہ
سبزہ خط بانہ ہنو کے طوطی کا جوڑا ہوا

آ گئی پھر شعر گوئی پر طبیعت اے منیر
لکھنؤ کا ذکر خشک کوڑا ہوا

کہیں پانی میں آتش گل دستہ پیتا
ہو بہار چمن اے غیرت گلشن پیتا

خوب ظاہر ہوسے مسی سے مسی کی جوہر
آپ کی تیغ تبسم ہوئی سوسن پیتا

صاحب برگ و نوا شوق شہادت میں ہوا
آب نکلا مری شاخ رگ گردن پتا

آب شمشیر سے سرسبز ہی نخل قامت
ہو گیا میرے گل زخم کا دامن پتا

طوطی سبزۂ شمشیر کو سمجھے پتہ ہوا
دہن زخم مین رکھہ اسے تیغ شگفتن پتا

نالۂ گرم ہوا ہجر بتان مین سرسبز
ہو گیا شعلۂ آواز سر چمن پتا

ہین ہمیشہ تری کشتو نہین آئے نخل مراد
شامیانہ سے سوا ہی سر مدفن پتا

ترے جلوہ سے ہوا دور ظلمت عالم ای ترک
پر نور جسے ہوا سایۂ توسن پتا

چھاننے لگتے ہین جو کوئی کانکی بالی چمکی
ہو گیا سبزۂ گوش گل روزن پتا

تنگ چشمونکو دکہا دو جو تم انگیا کا پان
کان ہے جائے چشمۂ سوزن پتا

ٹوٹ جاتا کوئی پتا جو تری بالی کا
بہیجا نیا شجر وادی ایمن پتا

باندہ کر دستے مین رکہون گل صفت عارض
دیکھ گر کان کا وہ غیرت گلشن پتا

گلشن دہر مین ہمسایہ نہین کوئی میرا
نہین رکہتی ہی مری شاخ نشیمن پتا

نقد دل چہین لیا آج تیری بالی نے
میری قسمت سے ہوا دیدۂ رہزن پتا

شعلۂ شمع سر طور جسے کہتے ہین
تیری بالی کا ہے وہ اے مہ روشن پتا

گلشن دہر مین پھولون جو کوئی برگ نہین
سختی محبت سے ہو پارۂ آہن پتا



چاند کو زرد ترے سامنے جاتی سمجھا
رات کو سرمۂ چشم سیہ قانی سمجھا

دل پریشان نے سنبل سے جو آشفتہ ہوا
موسم گل کو مزاج خفقانی سمجھا

آبرو سے مری اوقات کٹی دنیا مین
عمر کی چال کو آنسو کی روانی سمجھا

روغن قاز بدی کو ملا کرتا ہون
خوب ساقی سبب چرب زبانی سمجھا

رخصت تن شر کو پہچان لیا عاشق نے
داغ کو جامۂ ہستی کی نشانی سمجھا

تیغ ابرو سے مجھے زخم کہن یاد آئے
ماہ نو کو بھی مین تلوار پرانی سمجھا

لکھنؤ سے کسی بت کی ہوا اٹھتی تھی منیر
فرخ آباد میں دل آپ کا بیجا ٹوٹا

دور تک ضعف میں چہرے کا مرے رنگ اڑا
ساتھ سے میرے طائر بے پر کی فرسنگ اڑا

خال ابرو کا جو شور لے بت گلرنگ اڑا
غل ہوا زاغ کمان سیکڑون فرسنگ اڑا

پہونچی جان جو اس محفل سے تیرے پاس
آج جگنون کی طرح ہر شرر سنگ اڑا

کھیل میں تیری تتلی جو سنبھلی دیکھی
بن گیا چودہوین کا چاند اگر چنگ اڑا

سلطنت کا مرے عشق مین ہاتھ آیا لطف
اے شہ حسن ہما بنکے مرا رنگ اڑا

شفق صبح سے ظاہر ہے یہ لے شعلہ طور
تیرے آگے گل خورشید کا بھی رنگ اڑا

رات شفاف تھی بزم شراب کے ساقی
رنگ مینا تو فلک دیکھکر مرے رنگ اڑا

ہی کی دست درازی تو لگی وصل میں شیخ
توسن ناز کی ہاتھ دم جنگ اڑا

دل نالان نے کیا بس گلی کو برباد
کیا قفس لیکے مرا مرغ خوش آہنگ اڑا

لب جان بخش کے پر تو سے مگر جان پڑی
آج طوطی کی طرح ہر قدح بنگ اڑا

سطر جب صید فگن کھینچ سبب رگ نیچ پر
طائر جان ترے ہاتھون جو ہوا تنگ اڑا

زیر پیستون کو دکھا تیغ نگہ کا عالم
ایکدن سنگ کی پسلی کا بھی چورنگ اڑا

خاک مین مل گئی موجون کی روانی ساری
اس پری زاد کا گھوڑا جو لب گنگ اڑا

ٹھوکرین کھا کے قلم نے رہ مشکل طے کی
نالیان سیکڑون اپنا فرس لنگ اڑا

کیا اڑایا ہے تمہین جنگلون میں اس نے منیر
خود سمجھو آج تمہارا کہو کیون رنگ اڑا

تصور تھا جو روے لالہ گون کا
ہوا اشکا سا چشم تر پر داغ خون کا

ہوا ایسا مرا طوق گلو تنگ
کہ چھوٹا بنگیا دست جنون کا

کہان شیرین نے دیکھا زخم فرہاد
عبث پھولا ہے لالہ بیستون کا

چھپایا ہے چاک سینہ صبر رفو ہوں دامن کو دسکون کا
شب فرقت جسے سمجھے ہیں نادان دھوان ہے آتش سوز دردون کا
لہو روکر غبار دل نکالون کہیں ٹاپو سے کٹے دریا سے خون کا
وہ ہے خالی ہوئے پھر بھی وہی دور فلک بنجائے جام واژگون کا
مٹے گا نقش کن آنکھوں کے آگے زمانہ کم ہے وصل کاف و نون کا
مرے نالون سے جنگل گونجتا ہے بناہون شیر صحرائے جنون کا
بناتے ہو کسے کن کہکے صاحب ہا ہا نہیں چلنے کا حقرا کاف و نون کا

میر آسیب غم سے شاد و ترا
بہت سا اسم اعظم پڑھ کی پھونکا

آج کعبہ مین امیر المومنین پیدا ہوا شک ہے اللہ کے گھر جانشین پیدا ہوا
چودھوین کا چاند کعبہ مین نظر آنے لگا آج ماہ ہالہ ناف زمین پیدا ہوا
شادی میلاد حیدر خانہ مین رچی ہوگئی زیب مکان انگشتر نگین پیدا ہوا
ذوالفقار دست حق آئی ہے سپر کے لئے قوت بازوئے ختم المرسلین پیدا ہوا
کونسے بندہ کا مولد کعبہ ٹھہرا ہے علی خانہ حق مین نبی کا جانشین پیدا ہوا
سفر مین ید اللہ فوق ایدیھم کھلے آج بالادست اصحاب یمین پیدا ہوا
پڑھ گئی شہد قناعت مین ولادت حساب چاشنی گیر لب نان جوین پیدا ہوا
الٹے کعبہ کی جانب کو سجدہ اسلئے واجب ہوا یعنی اس مین قبلۂ دنیا و دین پیدا ہوا
جس نے سائل کو انگوٹھی بخشدی وقت رکوع خاتم بخشش کا وہ نقش نگین پیدا ہوا
ہے بجای دعوی سلونی عن کتاب اللہ کا واقف اسرار قرآن مین پیدا ہوا
حسن یوسف کی سفیدی آج کعبہ مین ہری خانہ معبود مین طفل حسین پیدا ہوا
تہنیت کا غل فرشتون مین ہے بالای فلک مقتدائے حضرت روح الامین پیدا ہوا

کیون طناب خیمۂ ایمان نہو مضبوط آج
سنگ اسود مین تجلی چاند سی دو چند ہے
آج میلاد قسیم نار و جنت کی ہو دہوم
گوہر ناد علی آویزۂ ہر گوش ہے
نفس پیغمبر کہا حق نے اسے قرآن مین
بیعت دست خدا کا سلسلہ ہاتھ آگیا
کھل گیا طغرا سلونی کا جبین فخر پہ
قبلۂ حور و ملک کا نال کعبہ مین گڑا
آج وہ پیدا ہوا جس کے لئے قرآن مین
دیکھو ظلمات سواد کعبہ مین آب حیات
جانشین مصطفےٰ قسیم و زوج فاطمہ
جان و جسم مصطفےٰ مصداق اقضی کم علی
صاحب لولاک کا یعنی جان و روح ہے
خاکساری سے ملا جسکو خطاب بوتراب
تشنگی روز محشر کا عبث ہے اضطراب
بچ رہا سی ہی ٹکڑے دانہ گندم کا دل
نفس جان و خون و جسم مصطفےٰ ہے مرتضےٰ
دوستو نکو وال من والاہ سے معنی کہلے
دوسرا مصرعہ جو پایا نور کا مطلع بنا
نور حق سے جامۂ اعجاز روشن ہو گیا
مقدم حیدر سے پھر کعبہ منبر ہو گیا

رشتہ دار مصطفےٰ حبل المتین پیدا ہوا
مہر چرخ دین امام مبین پیدا ہوا
عرش کہتا ہے مرا کرسی نشین پیدا ہوا
قلزم اعجاز کا در ثمین پیدا ہوا
احمد ثانی امام الاولین پیدا ہوا
آج پیر و مرشد اہل یقین پیدا ہوا
خلق مین استاد جبریل امین پیدا ہوا
آج جسکی شہرت ناف زمین پیدا ہوا
چشمۂ شیرین شیر و انگبین پیدا ہوا
ساقی تسنیم و خضر راہ دین پیدا ہوا
کعبۂ اسلام کا رکن رکین پیدا ہوا
ملک دین و شرع کا مسند نشین پیدا ہوا
باعث پیدائش چرخ و زمین پیدا ہوا
آج وہ گلگونۂ روے زمین پیدا ہوا
تشنہ کامون ساقی ماء معین پیدا ہوا
جیسے ہے لذت کش نان جوین پیدا ہوا
ناصر حق وارث شرع مبین پیدا ہوا
صورت اعجاز فخر مرسلین پیدا ہوا
ثنا ہے محبوب رب العالمین پیدا ہوا
آفتاب صبح جیب و آستین پیدا ہوا
عل ہی اہوکا حرم سے [illegible] پیدا ہوا

نزع کے خوف اور فکر قبر سے چہوٹی مشہیر
محیثی امراض وقت واپسین پیدا ہوا

زمانہ مین ہے دن آج اُس مقدسکی ولادتکا
پڑہا کلمہ کیا سجدہ دم میلاد مولا نے
زمین و آسمان مین شور جا بحق کا پیدا تھا
قدوم محبت حق سے ہوا اوج اسقدر حاصل
کبھی کا گنبد افلاک تہا بیضۂ عنقا
فرشتے آئے مجرے کیلئے افلاک سے
نہوتے صاحب عصر و زمان موجود اگر ابدل
خدا جسطرح ہے لیکن نظر آتا نہین ہرگز
الٰہی تشنہ کامون کیلئے آب بقا ہو ا
منور کر دیے اپنے نور سے اسی آفتاب دین
ظہور اب جلد فرماؤ کہ شیرین کام ہون خادم
مسیحا و ملائک کی امامت کیجئے مولا
ہزارون ہوگئے دجال اے مولا زمانے مین
پڑے ہین پردے آنکھون پہ نہین قوت ہی مین بینے
جدا ارباب ظاہر اسقدر ہین لطف باطن سے
غنی ہے فیض سے محتاج پہر بھی اہل ہمت ہین
فقیرون کو بھی دنیا کی طمع ہے ساری شہرہ ور
وہ اندہے ہین جو منکر ہین تری ذات مقدس کے
[illegible] سے صید گاہ دہر مین ہر ایک ظالم کو

جو سورہ آخری آیا ہے قرآن کی امامت کا
ہوا اعجاز ظاہر سب کتابون کی قراءت کا
خط باطل بنا مضمون ہر مکتوب بعثت کا
جبین ہر شش آئینہ ہوا صبح ولادت کا
ستون قصر ہستی جو نہ تہا پاؤن جعفر کا
دیا کروبیون کو آپنے خلعت زیارت کا
تو تقویم کہن تہا ورق صبح قیامت کا
یہی راز خفی ہے حضرت مہدی کی غیبت کا
اندہیرا چہا گیا دنیا مین گمراہی کی ظلمت کا
سپہر شرع پر ابر آگیا شرک و ضلالت کا
دل منکر الٰہی شیشہ ہے زہر ندامت کا
بنی مصحف کی سطرین جس صفحہ حجاب عصمت کا
غبار آگین ہے زنگ شرک سے آئینہ وحدت کا
ہوئی ہر خشت مدفن گورکن وسیلہ چشم عبرت کا
الگ سب سے جوہر معنی ہے ہر آئینہ صورت کا
تپا سیکا سہ درویش بین چشم مروت کا
نہین معلوم کس جنگل مین تکیہ ہے قناعت کا
سوا آنکہون کے جانے سے ہے پردہ خواب غفلت کا
شکار اب کہیل شاہین ترازو سے عدالت کا

دکہا دے جلوہ اپنا منکرونکو مجکو سمجہا کر
پیام مرگ ہی تیرا ظہور پاک منکر کو
پڑہا طوطی کی صورت اسنے کلمہ بہی تو کیا حاصل
ترے دشمن کو جا سے امن ہی ہو خضر پہنچے
گلستان جہان ہے آپکے جلوہ کے صحرا
لب جان بخش سے اپنے جلا دو نخل ایمانکو
سفید رخسیان تیغ عصیان ہو ہی مرہم
رکاب پاکمین فضل خدا کا سایہ ہاتہ آئے
سوار لشکر دین ہو عروج تازہ حاصل ہو
زمینون کو ملے اوج اسقدر تیری سواری سے
فتوح تازہ کا ڈنکا بجیگا عرش اعظم پر
حضور آفاق مین ارشاد ہین اعجاز مسیحا کے
بڑہے ہے آبرو باغ جہان کی تیری جلوہ سے
اگر آپ ضوی پاک کا انکو تصور ہو
کرے کسب صفا صبح ستارا حضرت سے
اگر پر قدسیون کے ہون نہ تیری نسب بشارت کی
تری تیغ قضا ہمدم کا زخمی بچ سکے کیونکر
مسخر کیون نہ ہون جن و ملک احکام والا کے
جو افلاطون بہی آتا تیری بستان دانش مین
ستون عرش اعظم کیون نہ ہو قد اقدس کے
نکالی ہے مین پیشخانہ سپہ کی خاطر

مرے دامن سے چہوٹے داغ بیدینی کی تہمت کا
صدا سے کوس جلت کیون نہو آواز نوبت کا
جو منکر ہے ترے اعجاز قرآن فضیلت کا
بنے آغوش گور تنگ ہر کوچہ ملامت کا
رگ گلین نظر آتا ہے عالم خار وحشت کا
جبین خضر سے ہمسر ہو پتہر لوح تربت کا
جو تو کافور سے اپنے کفن دیا ہی رحمت کا
کہ چتر فرق اقدس مین ہے عالم کیلی چہت کا
شب معراج ہو سایہ تری اعلام حشمت کا
سپہر عالم دین ہو غبار افواج شوکت کا
بنے گا گنبد چرخ نہم نقارہ نصرت کا
ارادہ کیجیے اپنے مریضون کی عیادت کا
ابہی چہڑکاؤ ہو آب رخ گل کی رطوبت کا
دل حور و ملک کنز ہے عطر لطافت کا
ترے گرد قدم غازہ ہو رخسار صباحت کا
تو چوبے ابیت لشکر ہے ہر سرو جنت کا
اجل کے ہاتہ سے دامن ہے گلہائے جراحت کا
تری زنجیر ہدین ہے اثر سطر غربت کا
پڑہا دیتی سبق اطفال غنچہ علم حکمت کا
کہ مرغ سدرہ ہی ہے فاختہ شمشاد قامت کا
کلید حکم سے کہلجائیگا ہر قفل دولت کا

چڑھتی فصل چمن میں ہوئی سرسبز ایسی
سبزۂ رخسارۂ تصویر سے آغاز ہوا

رات مشہور ہے تری پابوسی سے روپوش ہوئی
زاغ شب کے لئے گیسو پہ پرواز ہوا

کوٹھے پر چہرۂ پر نور دکھایا سر شام
یار سے رجعت خورشید کا اعجاز ہوا

چمن دہر میں تھے دیدۂ عنقا نرگس
جب سے میں شیفتۂ چشم فسوں ساز ہوا

صفت آبلۂ مینا سے فلک ٹوٹ گیا
کیا قیامت تری رفتار کا انداز ہوا

جب ہوا محو ادا آئینہ رو خسرو حسن
پھولوں کے عکس سے گلگوں فرش ناز ہوا

آپ منہ دیکھنے کو آئینۂ دل مانگا
تصفیہ اس بت کافر سے خدا ساز ہوا

عرصۂ دہر میں باندھا جو طلسم الفت
دشمن جان فلک شعبدہ پرداز ہوا

جان لیتا ہے تری تیز نگہ سے سب کی
لے پری پیک قضا بھی قدر انداز ہوا

سنبل آہ ہوا طرۂ شمشاد بہشت
ہم بغل ہے جو وہ سرو سرافراز ہوا

اس سے کچھ کہہ کے جیسے ذبح کیا نازنین
تیز تر تیغ اجل سے لب غماز ہوا

لوگ کرتے ہیں کمال رخ زیبا کا صفت
خلق کہتا ہے ترا مصحف اعجاز ہوا

اے سخنی دل ناداں نکل آیا باہر
آج بے پردہ زمانہ میں ترا راز ہوا

روز فرقت نے کیا طائر دل کو بیجاں
گل خورشید ہے جنگل شہباز ہوا

بوسہ مانگا گیا ہونٹوں کا تو رنگ پھر کا
رنگ مستی کا ہے سرمۂ آواز ہوا

نشۂ غمزہ و انداز سے سرشار ہیں نین
کاسۂ عمر رواں جام مے ناز ہوا

ترو تازہ جو ہے نشۂ مستی کی بہار
کاسۂ سر ہے جو جام مئے شیراز ہوا

جلوہ ہے نیا بزم بت سیم بدن کا
ہمیں چاندنی پر شبہ ہے صبح چمن کا

تر باغ میں ہوگا جو پسینے سے وہ گل تر
سوتے ہیں گئے عروسان چمن عطر و دلہن کا

شاید ہی ترے لئے وہ خورشید نشان
مشتاق ہے مر جسم ہے شبنم کے کفن کا

تو کان لگا کر جو سنے کوئی مرا شعر
پتا تری بالی میں پڑے نخل سخن کا

رفتار بتان نقش دل اہل جہان ہے
سکہ ہے زمانے میں حسینوں کی چلن کا

ہمچشم پایا کہیں معشوق کی ضد سے
یاں گل ہوں پیا بانکا کہا نشا ہو چمن کا

اے مہر ترے جلوے سے چھائی جو سفیدی
تھا خام مگر رنگ حسینوں کے بدن کا

بوسے کا اشارہ تو کیا منہ سے نہ بولے
بالکل ہے مجھے کھٹکا نہ یا قفل دہن کا

مسکن کے بیچ پائے سفیدی کفن سے
غربت میں سراغ آج ملا صبح وطن کا

وحشت میں اسیر ہوتی ہیں یا ہم شباب آہ
پیشانی جوانی ہے کہ سایہ ہے ہرن کا

بیتاب ہو گیسوئے معنبر کو جو سونگھا
دم ناک میں ہے مشتری مشک ختن کا

یہ رنج اٹھائے ہیں کہ تا حشر نہ چھوڑیں
ہاتھ آئے گریبان اگر صبح وطن کا

کیوں دل سے ہو عشق کی بوٹی الگ ہے
تانکا کوئی ٹوٹا ہے مگر زخم کہن کا

چہرہ شب ماہ میں زلفوں سے چھپایا
اندھیر ہوا چاندنی میں چاند گہن کا

ڈوب گئے عاشق ترے ہو ہو کے تکدر
پانی کبھی میلا نہ ہوا چاہ ذقن کا

ٹوٹے کہیں دل دیکھ کے اس چرخ غضب کا
بال آئینہ میں چاہئے ماتھے کی شکن کا

جب باغ میں آپ آئیں تو ہو جائیں عیاں
رنگ اڑ گئے ہوا ہو گل نسرین و سمن کا

کہتی ہے ہلال مہ عاشور جسے خلق
لے ماہ یہ ہے طاق مرے بیت حزن کا

کی مشق اسیری جو تری زلف سیہ نے
ہر گانٹھ میں مضمون بندھا دام رسن کا

اس زلف کا سودا ہے تقدیر میں ہی انتر
منکا تری گردن میں بندھے سانپ کے من کا

بگڑی ہوئی ہے ساری حسینوں کی بناوٹ
اللہ رے عالم ترے بیساختہ پن کا

صدمے مجھے پہنچا و تری جدائی کو منگا لے اٹھ
ایجان میں مبتلا ہوں غم و رنج و محن کا

شبنم کی طرح دیکھتے ہی اڑ گئے آنسو
کرتی ہیں مگر جال ہے سورج کی کرن کا

ہے نام مرا اصغر نے نقد مضامین
شاگرد ہوں میں رشک سے ہو نقاد سخن کا

لیجائینگے جنت مین منیر اوسکو پیمبر
جو عاشق صادق ہے حسین اور حسن کا

راہ کرکے اس بت گمراہ نے دہوکا دیا
گر پڑے اندہے کنوئین مین چاہ نے دہوکا دیا

ہوگئے مغرور مجکو عاشق اپنا جانکر
ہائے اس دل کا برا ہو آہ نے دہوکا دیا

جانکر اس بت کا گھر کعبہ کو سجدہ کر لیا
لے بہین مجکو محبت اللہ نے دہوکا دیا

سینے جانا بال منہہ پر کہولکر آئے حضور
چہپکر ابر سیہ مین قرص ماہ نے دہوکا دیا

شیخ صاحب آپکو بتخانہ مین لایا منیر
پیر و مرشد بندۂ درگاہ نے دہوکا دیا

بڑہ چلا عشق تو دل چہوڑکے دنیا اوٹہا
خود بخود جوش مے ناب سے شیشا اوٹہا

دست نازک سے جو رنگ گل کا بہی اوٹہنا محال
پہر تو فرمائیے کسو جسے توڑا اوٹہا

جب پکارے لب جان بخش سے وہ مرگئے ہم
ناتوانون سے نہ بار دم عیسیٰ اوٹہا

خاکسار مین نہین ایسی کسی کی توقیر
قد آدم مری تعظیم کو سایا اوٹہا

یاد اُس بت کی نماز و مین جو آئی شب کو
طپش شوق سے سر بام مین بیٹہا اوٹہا

غم سہتے ہین پر غمزۂ بیجا نہین اوٹہتا
مرتے ہین مگر ناز مسیحا نہین اوٹہتا

پیمان رقیبون کو عنایت نہین ہوتے
کس روز مرے قتل کا بیڑا نہین اوٹہتا

بل پڑتے ہین پہر پیچ مین لچکتی ہے کلائی
نازک ہین بہت پہولونکا گجرا نہین اوٹہتا

فرمائیے ارشاد پہاڑونکو اوٹہالون
پر رشک کا صدمہ نہین تنہا نہین اوٹہتا

کوچہ مین منیر انکے مین بیٹہا تو وہ بولے
ہو جی مرے دروازے سے پہرا نہین اوٹہتا

## ردیف باے

بہک کے جاؤن جو مستی مین جانب کوثر
تو مجکو دست سبو کھینچ لائے سوی شراب

یہ کسکے آنے سے میخانہ مین ہوئی شادی
دولہن کے عطر سے لتی ہے آج بوی شراب

بدن جو ٹوٹ رہا ہے ظروف مے کیساتھ
بنا ہے کیا گل آدم سے ہر سبوئے شراب

وہ رشک مے کرے بالا بام میخواری
الٰہی آج خط کہکشان ہو جوے شراب

ظروف بادۂ گلگون ہو میرے کاندہونپر
فرشتون سے بھی مین اٹھواؤن ہر سبوئے شراب

کھلا یہ پھولون کے ہونے سے حال لیکے زاہد
پس فنا بھی ہے رندون کو آرزوی شراب

سنا ہے پاس مسیحا کے آفتاب بھی ہے
کرینگے موت کے حیلے سے جستجوی شراب

نہو سکے کوئی تعزیر میکشی ثابت
زیادہ حد سے بڑہی آج گفتگوی شراب

گدای بادہ ہون الفت مین چشم میگون کی
ترے فقیر کا تونبا بنا کدوے شراب

حضور دختر رز ہاتھ پاؤن کانپتے ہین
تمام مستون کو رعشہ ہے روبروے شراب

منیر ساقی کوثر سے لون شراب طہور
کبھی مین آنکھ اٹھا کر نہ دیکھون سوی شراب

تیرہ بختی سے دماغ عمر مین ہے جا شب
کیا ترے مجنون کا سر ہے خیمۂ لیلاے شب

رات کو ایسی لڑائی آنکھ اس نے چاندسی
ہوگیا بادام توام دیدۂ بیناے شب

کیا لکھین ہم کلبۂ ویرانہ کی تنگی کا حال
سایۂ زاغ سیہ پڑ جاے تو ہو جاے شب

رات بل کھاتی ہے میرے نالہ ہاے گرم سے
مین بناتا ہون کمرل سے زلف عنبرہاے شب

صبح ہو چہرہ اگر کھولو تم آدھی رات کو
کوچۂ تاریک گیسو مین ابھی چھپ جاے شب

شام ہی سے ای فلک لا کہہ آفتون کا ہجوم
ہر گھڑی الله رہتا ہے مرے گھر جاے شب

کیا کرون شکوہ سیہ بختی کا تیرے ہجر مین
دیکھکر گرد کدورت خاک مین ملجاے شب

کر دیا ہے ہجر نے بخت سیہ کا پاسبان
ہے ہمارا افسر الٹا رہ سگ لیلاے شب

راتکو تم سر چوگند ہو اوتو اتنا پیچ کہاے
اے پری موباف چوٹی کیلئے بنجاے شب

باعث افسادگی جز و سیہ بختی ہون مین
قد مرا کا سپیدگی سے بنگیا ہے پای شب

آندہیان آہون کی آئین وصل مین یا ہو گئی
صاف وہ دو شمع محفل کیطرح اڑجای شب

مختصر اتنے ہو میرے گہر مین عہد سے وقت وصل
دیدۂ روزن کی خاطر مردمک بنجای شب

مہر مکتوب عبادت سے سیہ کاری مری
میری پیشانی مین داغ سجدہ ہی سودای شب

رات بہاگی جاتی ہے کیا نیند آئی وصل مین
ایکدن سونے نہین دیتی صدا ہی پای شب

یہ وہ عالم ہے انتظار وصل مین لن ہر منیر
شام ہو جاے ٹلے روز فراق آجای شب

## ردیف بے

ہے خزان مین دل خراش آہ و فغان عندلیب
خار حسرت ہو گئی نوک زبان عندلیب

مکتبو مین جمع ہین طفلان گل رو اندنون
اب گلستانو مین ڈہونڈہین گے نشان عندلیب

دیکہہ چشم دل سے حسن و عشق کی یکرنگیان
مصحف گل مین لکہی ہے داستان عندلیب

پہولونکا پنکہا اگر بنوائے وہ صیاد خلق
دہوکے ٹٹی مین دیکہین آشیان عندلیب

اسقدر ہے موجزن آب رگ گل اندنون
بنگیا سوفے کی چڑیا مرغ جان عندلیب

سرد مہری پہولونکی کام آئی سوز عشق مین
خس کے بنگلے سی سوا ہے آشیان عندلیب

اپنے ہاتہون سے جو وہ رشک چمن کرتا ہے ذبح
ہے رگ گل برگ تر ہر استخوان عندلیب

ابکی فصل گل مین وحشت کی جو یہ کثرت رہی
شاخ آہو پہ بنیگا آشیان عندلیب

نکہت گیسو جو باغو مین اڑا لائی صبا
عنبر اشہب ہو تو ہر استخوان عندلیب

کیون نہ بنجائین گل تصویر گوش باغبان
ہے طلسم رنگ حیرت داستان عندلیب

لاسے منہدی ملی ملبوس گل رنگین ہے
رنگ کیا کیا لائی چشم خونچکان عندلیب

بیشتر رکہتا ہے وہ رشک چمن جسم مین ہے
اندنون انگیا کی چڑیا مین ہے جان عندلیب

اتحاد ایسا نہ دیکہا عاشق و معشوق مین
نکہت گل ہو گئی روح روان عندلیب

پہول چوٹی مین نہ رکہو تم خدا کیواسطے
سر چڑہیگا شاہد نامہربان عندلیب

پہول پتیا ہے خزا مین صید کرنے کیلئے
باغ مین کرتا ہے وہ گل امتحان عندلیب

غیر نے سی تہی قبا شاید ترے بہوا م کی
آجتک قینچی سی چلتی ہے زبانِ عندلیب

حسن کی رتبہ سوا ہے اپنے آگے عشق کا
کیون زرِ گل سے بدے اپنے نقد جان عندلیب

گلبدن کا پائجامہ تمسکو سلوانا جو ہو
مفت سے لو رشتۂ عمر روان عندلیب

عاشق و معشوق ہین وارد چمن مین ای منیر
میہمان گل ہین وہ ہم میہمانِ عندلیب

وصل کے دن کسطرح گہر مین ٹہر نہ پائے دہوپ
تیرے دامن کی ہوا سے کیا عجب آ جائے دہوپ

دامنِ روزِ قیامت سے بہی آگے بڑہ چلے
پاؤن اپنے تیری فرقت مین اگر پھیلائے دہوپ

تیرہ روزی بہی شریکِ حیرتِ دل ہے یہان
میرے گہر مین سایۂ تصویر بنکے آئے دہوپ

صبح تک رُلوائے مجکو جلوۂ عارض کہان
بہیک کرلے مہوش زاغ شبِ غم کہان جو دہوپ

یہ سیہ خانہ نگین خانہ سے بہی ہے تنگ تر
آئے میرے گہر تو تنگ پہر اسکا نجلائے دہوپ

ہجر مین اُس یار کے میرے جلانیکے لیے
کہدو اپنے ساتہ خورشید قیامت لائے دہوپ

اُس پری پیکر پائجامہ کی جو دیکہی دہوپ چہاؤن
کہول کر آغوش سایہ سے ابہی ملجائے دہوپ

پہونکدی سیر گلستان ہجر مین اُس مہر نے
آتش نہ تاک چمن کو اور بہی بہڑکائے دہوپ

پرتوِ رخسار سے سورج بنے چشم کلیم
شعلِ برق طور ذرہ ذرہ کو چمکائے دہوپ

تم جو خونریزی کے مائل ہوا بہی اندہیر ہو
صاف ابر جوہر شمشیر مین چہپ جائے دہوپ

آتشی شیشہ کا شک ہو آفتاب چرخ پر
آتش رخسار ساقی سے اگر گرمائے دہوپ

یا نئی پائی چشمۂ خورشید کے مانند ہو
اُس پری پیکر کے سایہ سے اگر شرمائے دہوپ

قتل کرکے جلوہ فرما ہو بتِ خورشید رو
بسملون کے کہیت کو یارب پکانے آئے دہوپ

اُسکے گرد راہ کا دہوکا کبہی ہوتا نہین
جلوہ کرکے لاکہہ صورت سے مجہے بہکائے دہوپ

زار ایسا ہون تری فرقت مین اے خورشید رو / صاف پس جاؤن اگر سر پہ مرے پڑ جائے دہوپ

زلزلہ ہے بیقراری سے در و دیوار کو / غیر ممکن ہے کہ میرے گہر ٹھہرنے پائے دہوپ

بہول کر بہی دنکو قصد غسل اگر فرمایئے / آپکو آب زر خورشید مین نہلائے دہوپ

سایۂ دامن میسر ہستہ پر ہو یا علی
آفتاب حشر کی فدوی نہ کہانے پائے دہوپ

## ردیف تاے

از پی سیر تو آن سرو چراغان برخاست / شور حشر از نمک سبزۂ بستان برخاست

وحشی بی سر و پای تو چو عریان برخاست / شور تحسین ز لب چاک گریبان برخاست

رخت از وادی ایمن چو کشیدم بیرون / گرد باد از عقبم بر زده دامان برخاست

نتوانست به پیش رخ او خود داری / آب آئینه بجوش آمد و طوفان برخاست

چون توان ساخت بشوخیکه فریب عشاق / بنشست آه بصد مشکل و آسان برخاست

جوش گریه دل غرقه بخونست هنوز / کشتی از آب برون آمد و طوفان برخاست

فصل گل آمد و صد رنگ طرب بخیت بہا / گرد غمها بنشست ابر بہاران برخاست

رفت چون یار ز بر من باہ پری پیکر من / از کمین گیسوی سیاه شب ہجران برخاست

جلوۂ روی تو در خرمن گل آتش زد / دود غم از دل مرغان گلستان برخاست

دل اغیار چو بستی بکمند گیسو / مو براندام من از صد منه پنہان برخاست

آب گردیده دلم از اثر فصل خزان / ابر مژگان بہواداری بستان برخاست

زلف آشفته دم صبح برآمد آن ترک / فتنه از خواب چه برخاست پریشان برخاست

بہوای سر زلف سیہات ہچو نسیم
ہر که از تردد تو برخاست پریشان برخاست

ایسی ہوئی سر سبز شکایت کہ اگر بات / سبزے کی طرح کا ملین آس گل کی ہری بات

کیونکر دہن تنگ سے ظاہر ہو کڑی بات
منہ آپکا چھوٹا ہے نکلے گی بڑی بات

گلرنگ ترے ہونٹھ ہے بار سخن سے
ایجان اڑا لیگی مستی کی ڈہری بات

تیرے سخن سخت مین ہے حسن نزاکت
کانون کو ہوئی پنبۂ مہتاب کڑی بات

اس پیچ سے تم نکلوا اڑاتے ہو دم نطق
زنجیر رم ہوش کی بنتی ہے کڑی بات

تقریر تری شاخ گل تازہ ہے ای مست
دیتی ہے کف بادہ مین پہولونکی چھڑی بات

وصف در دندان کہ یہ پڑہتا ہین رتیجہ
رگ رگ کو بنا دیتی ہے موتی کی لڑی بات

ہر کان ہوا ہے صدف گل سے زیادہ
کیا پہول ہے مانند ترے منہ سے جھڑی بات

دہوتا ہے سخن دل سے غبار غم دنیا
ہے گویا الم کے لئے ساون کی جھڑی بات

کیا سحر بنائی ترے یاقوت سخن کی
مانند نگین ہمنے انگوٹھی مین جڑی بات

نقد سخن پاک دیا گرد قلق مین
گنجینہ کی مانند تہ خاک گڑی بات

جس روز مین گنتا ہون ترے آنیکی گھڑیان
سورج کو بنا دیتی ہے سونیکی گھڑی بات

استاد کے احسان کا کر شکر منیر آج
کی اہل سخن نے تری تعریف بڑی بات

ملتی ہے شب گیسو سے مگر آجکی رات
کیون ہے سرگشتہ اندہیرے مین قمر آجکی رات

شامت ہے دیکھ رہا ہے وہ پری آئینہ
جا چھپی سد سکندر مین سحر آجکی رات

دھانی کپڑے وہ مہ برج صفا پہنے گا
چاندنی کہیت کریگی ہے گھر آجکی رات

آہو ہے چشم سیہ کے تو قریب آگئی زلف
چوکڑی بہولی رہی چار پہر آجکی رات

یہ تو فرمائیے چاند آج کدہر نکلا ہے
کدہر آنکلے ہو لے رشک قمر آجکی رات

وصل کی شب یہ صدا آتی ہے گھڑیالون سے
ساتھ لائی ہے قیامت کی سحر آجکی رات

تیری فرقت مین یہ سمجھا ہون کہ لکھتا ہے
وار نکلے نہین اے رشک قمر آجکی رات

چاندنی اوڑہ کے چھپ جائے سحر لازم ہے
کوٹھے پر نور فشان ہے وہ قمر آجکی رات

مرد غفلت خانہ بجھاتا ہے چراغ مے کی
گھر سے گھر پہونچتی ہے آتش تر آجکی رات

نیند پہ چشم اور آتشوں کا ہنگامہ وصال
کیون نہو آب گہر تا بکمر آجکی رات

کس لئے ہمنے اندھیرے مین گرہ بال کی کہولی
ناف کے ساتھ کیا وصف کمر آجکی رات

شب فرقت مین خیال قد و عارض ہی عبث
دہونڈہ لائیگی قیامت کی سحر آجکی رات

یاد گیسو مین ہیں اشک ہے طغیانی پر
مجکو درپیش ہے دریا کا سفر آجکی رات

یاد گیسوی سیہ شام ہی روتے مین
کالی پانی مین ہوئی مجکو بسر آجکی رات

کس سے کہلاتے ہین کیون پاس نظر کے تلوے
خواب مین جلینگے شاید ترے گھر آجکی رات

نیند بھی بہول گئی راہ مری آنکہون کی
کیا اندہیرا ہے الہی مرے گھر آجکی رات

بال بکہرے ہوے ہین بیٹہتی ہو چار طرف
کون ہوگا ہدف تیر نظر آجکی رات

شام سے کہانی فلک سیر شب وصل منیر
لطف معراج ملا چار پہر آجکی رات

کرتا ہے باغ دہر مین نیرنگیان بسنت
آیا ہے لاکھہ رنگ سے لیکے باغبان بسنت

چمکی ہے دمن گل اشرفی کیا
پاتا ہے آکے رنگ طلائی یہان بسنت

جوبن پر اندنون ہے بہار نشاط باغ
لیتا ہے پہول بہر کے یہان جہولیان بسنت

موباف زرد رنگ ہے سنبل کی چوٹیون
کہولتا ہے بوسے گل کی پریشانیان بسنت

نواب نامدار ظفر جنگ کے حضور
گاتی ہے آکے زہرہ گردون مکان بسنت

جام عقیق زرد ہے نرگس کے ہاتھ مین
تقسیم کر رہا ہے مئے ارغوان بسنت

ہوتے ہین طائران چمن نرگسی کباب
کہدو کہ اسقدر نکرے گرمیان بسنت

گھر ہے تمام زرد مین دولت کو رنگ ہے
کوٹھی مین ہوگیا ہے سراپا عیان بسنت

پہیلا ہوا ہے گل سوسن کا باغ مین
لیتا ہے اختلاط مین کیا چٹکیان بسنت

سب زرد ہرے ہوے ہین جو نواب کے حضور
باہر ہے اپنے جامہ سے لے باغبان بسنت

پکھراج سے کے گلاسو نمین ہے الا گون شراب
سونیکا پانی ٹپکے ہے رطب اللسان بسنت

سرسون جو پھولی دیدہ جام شراب مین
بنت العنب سے کرنے لگا شوخیان بسنت

زیر قدم ہے فرش بسنتی حضور کی
مصروف پا سے بوس ہین ہر زبان بسنت

مین گرد پوش ہوسکے ہما شاخ زعفران
لپٹا ہوا ہی میرے بدن سے یہان بسنت

کرتا ہون اب تمام دعا پر یہ چند شعر
آیا پسند مجمع اہل زبان بسنت

جبتک کہ محو قہقہہ ہون گل ہزار مین
رنگین تارے ہے صفت زعفران بسنت

یارب ہزار سال سلامت رہین حضور
ہو روز جشن عید یہان جاودان بسنت

احباب سرخ رو رہین دشمن ہون زرد رو
جبتک منائین مردم ہندوستان بسنت

زردی کی طرح بیضۂ بلبل مین چھپ رہے
اس باغ سے نکلے یہان خزان بسنت

تقدیر مین تھی فرقت یاران لکھنو
اس شہر مین منیر کہان تھا کہان بسنت

## ردیف ٹے

نازک ایسا نہین کسیکا پیٹ
مخمل رنگ گل ہے گویا پیٹ

نظر آتا ہے عکس کرتی کا
آئینہ سے بھی ہے مصفا پیٹ

درد سر کھو دیا صبیحون کا
صندل صبح کا ہے تختا پیٹ

یہ صباحت یہ حسن یہ جلوہ
ورق سیم سے ہے سارا پیٹ

ناف ہے ساغر ادائے گل
بادۂ حسن کا ہے مینا پیٹ

ڈر یہی ہے نہ چھلکے ساغر عمر
ہے مئے ناب کا قرابا پیٹ

جام خالی نہین چھری سے کم
آج ساقی نے مفت کاٹا پیٹ

سنکے دم سیکے جب ملا یا پھول
خوب مثل حباب پھولا پیٹ

سیکڑون نکلے آدمی اسنے
نہ سمجھا اژدر زمین کا پیٹ

سرخ کرتی سے ہو گیا معلوم
آفتاب سحر ہے اُنکا پیٹ

دم نہین سینہ مین سماتا ہے
یاد آتا ہے اُنکا گورا پیٹ

دیکھنے والے کیون نہون مجنون
رنگ مین ہے عذار لیلے پیٹ

چھاتیان ہین ترنج زر گویا
لوح سیمین ہے اُس پہ یکا پیٹ

لال نیفا دکھا کے گردون کو
ہالۂ مہ کا رنگ لایا پیٹ

شاد ہوتے ہین دیکھکر عاشق
سحر عید کا ہے نقشا پیٹ

موئے مژگان ہین بال سیلی کے
آنکھون کے سامنے ہے تیرا پیٹ

بات مستی کی ہضم ہو نہ سکی
شیشۂ بادہ کا ہے ہلکا پیٹ

جان و دل سے منیر صدقہ ہے
نہین دیکھا ہے اب تک ایسا پیٹ

## ردیف ثے

ترقی کر گیا منہ پر گلی کا نور کیا باعث
بہا بڑھ کر ہلال طوق بدرا سے حور کیا باعث

نظر آتی نہین شکل اُس بت خونریز کی اب تک
پھڑکتا ہے ہمارا دیدۂ ناسور کیا باعث

تجلی گاہ حسن مست جانا رنگ کیون لائے
گلابی ہو گیا دامان کوہ طور کیا باعث

بت شیرین بیان تجھمین مستی ہین کیا زخمی
ترش کیون ہے مرے ہر زخم کا انگور کیا باعث

بھرے ہین نیش زن میری لیئے شہد لب کو لاکرین
ترا گھر ہو گیا ہے خانۂ زنبور کیا باعث

دل مجروح کو مجرم کہا بوسے گیسو سے
نہ چھڑکا زخم پر مشک شب دیجور کیا باعث

کوئی کشتہ نہین نالان خرام ناز قاتل ہین
نہ آئی حشر کے دن بھی صدائے صور کیا باعث

تمہین تو اہل حق کے نام سے نفرت ہمیشہ ہے
تمہارے کان مین ہے پنبۂ منصور کیا باعث

یہ کس برباد کی آمد ہے صحرا قیامت مین
اُڑا جاتا ہے صبح حشر کا کافور کیا باعث

ترے کوچہ نشین مشتاق کب ہین باغ جنت کے
چھڑی تیری بنی ہے شاخ زلف حور کیا باعث

نہر مین شاید پڑا تھا عکس روئے آتشین
چھٹ گیا مثل انار آتشین فوارہ آج

منتظر ہے آسمان اوس غیرت یوسف کا کیا
دیدۂ یعقوب ہے نظروں مین ہر سیارہ آج

نہر مین اوترا ہے شاید غسل کو وہ شمع رو
جہاڑ شبکر صاف ہے پر نور ہر فوارہ آج

دیدیا دس بیس کو بوسونکا حصہ کسلیے
مصحف رخ کا کیا وقف ہر سیپارہ آج

ذکر کس بحر لطافت کا کریگا دیکھیے
کلیان کرتا ہے گلشن مین جو ہر فوارہ آج

محتسب کا شیشۂ دل صبح سے ہی چور چور
شیشۂ مے توڑنیکا ہوگیا کفارہ آج

تونے اوڑہا آبرو پشمینہ کی ایسی ٹرہی
حوض مین آبی دوشالے کی چھٹا فوارہ آج

اے صبا اوس لالہ رو کی آنیکا ڈنکا بجے
پوست سے غنچہ کے منڈہنا چاہیے نقارہ آج

ماہ کامل پانی پانی ہوگیا تیرے حضور
کہکشان کے نہر مین چھٹنے لگا فوارہ آج

وصل کی شب کسلیے پوچھتے آؤ میرے گھر
صبح کاذب کے بھی دینا چاہیے کفارہ آج

آنکھ تو تمنے چرائی چھپتے ہو دل میرا
مجھسے لواتے ہو اپنی چوری کا کفارہ آج

مر گیا مین نازکان طبع سے کہدے کوئی
دوش پہ گیرد یتیمی کا دہرین پشتارہ آج

وادی وحشت مین ٹوٹا کا آبلہ پاؤنکا ہو
شاخ آہو سے بجایا چاہیے نقارہ آج

آسمان اسدرجہ تر ہے میرے آب اشک سے
پاؤن پہسلاکر پڑا چلتے مین ہر سیارہ آج

خوب بکھروٹی سنہری بنگلی انگیا کی پان
پرتو افگن چہاتیون پر ہے جو ہر رخسارہ آج

اس بیابان گرد کا ہرگز پتا ملتا نہین
ہوگیا میرے لئے بیک قضا آوارہ آج

ٹیڑہی کوٹھی مین یہ جوڑی آئینہ کی نصب ہے
جلوہ گر ہے قلمین کج باطن کے ہر رخسارہ آج

کونسی خوش چشم کا لاتا ہے خط میرے لیے
ہے روان پا نظر سے اک کا ہرکارہ آج

دیکھکر تجھکو گلستان مین پاپیادہ ہوا
چھینٹے دیتا ہے رخ خورشید پر فوارہ آج

وہ خفا ہے کھینچ دیکھ ایسی مین امر مانی شبیہ
سرخ مثل آتش خورشید ہوا انگارہ آج

اب بدل کر قافیہ ایک اور بھی پڑھیے غزل
شاہد معنی کا ہے مد نظر نظارہ آج

## غزل

ہو گیا زخم فراق دختر رز تازہ آج
کل سے افزون ہے خمار ہجر کا خمیازہ آج

لیتے ہی انگڑائی ٹوٹا آپ کا بند نقاب
کھل گیا جلد کتاب حسن کا شیرازہ آج

کون احسان ہے دل کو اگر زخمی کیا
تو نے کھولا اپنے گھر کا ای صنم دروازہ آج

کوئی سنتا ہی نہین شور قیامت کی صدا
ہے بلند ایسا تری رفتار کا آوازہ آج

شمع کافوری کے پرتو سے بدن میلا ہوا
اس سے پر ہی تیری لطافت کا ہوا اندازہ آج

ہے دلہن کی بو عروسان چمن کے جسم مین
باغ مین بدلا ہی کس گلرو نے رخت تازہ آج

ہر گل فردوس کی رنگت مین سونے کا ہے میل
کیا اوڑا لائی صبا چہرہ کا تیرے غازہ آج

کیا پیادہ لیلی و مجنون گئے سوی عدم
نخل ماتم سے بندہا ہی نجد مین جمازہ آج

کہتے ہین عاشق حکایت عشق کی ای گلبدن
باب پنجم ہے گلستان کا ترا دروازہ آج

لیلی آئی خار خار دل نکالے قیس نے
خوب کانٹے چر رہا ہے نجد مین جمازہ آج

دل کی حیرت سے کھلا عاشق کی پا ایکتار
آئینہ گلزار قالین کا بنا دروازہ آج

کالیان زخم کہن کو دیکھہ کر دیتی ہو کیون
باسی کھانے مین ملا ہو طعام تازہ آج

عاشق قد پر چمن مین انگلیان اوٹھنے لگین
سرو بھی آزاد بنکر کستے ہین آوازہ آج

تیر سے مجکو سوا ہے اونکی نرگس کا خمار
کھینچتے ہین وہ بہت مثل کمان خمیازہ آج

غیر کی جہوٹی صفائی کا ہوا ہی بندوبست
کیا بیاض صبح کاذب کا بندہا شیرازہ آج

کس تعلی پر ہے رتبہ تیری گرد راہ کا
عارض خورشید پر ملتی ہین عیسی غازہ آج

قیس کی وحشت کا دفتر منتشر مدت سے ہے
بھائی کے رشتہ سے باندھا چاہیے شیرازہ آج

دھوم تیرے حسن کی ہی صبح سے ای رشک مہر
گنبد گردون مین پھیلا ہے ترا آوازہ آج

ہے ہمارے نام نوبت شاعری کی ای ظہیر
اپنی خوش گوئی کا ہے آفاق مین آوازہ آج

ردیف ح

نور اہل حق کی دنیا میں ہے ہو مشہور صبح
ہو ہویدا مست سے کسمسا کے پشت مستور صبح

بھاگتی ہے عاشق شیدا لیلیٰ کو سنو ہجر میں
سیکھی ہے سیماب التشدید کا دستور صبح

ہے دل مجروح وقف جلوۂ رخسار صاف
روتی میں کہتی ہے میرے زخم کی انگور صبح

کسکو ہے نور روز میں اندھی لڑائی کا خیال
روز لاتی ہے بنا کر پنبہ کافور صبح

نشہ کی سرخی جو دیکھی تیرے روئے صاف پہ
شیر شبنم میں ملاتے بادۂ انگور صبح

چشم نرگس میں ہے پنہاں ہو گیا اس گل کی صفو
صاف ہو جاتی ہے بیاض دیدۂ رنجور صبح

ظلمت شام غم فرقت کو کرتی ہے سفید
دھوتی ہے صابون سے زلف شب دیجور صبح

گھر ہمارا آتش فرقت سے ہوتا تنگ سا
مثل نقرہ چرخ کھائی میں ہوئی محبوس صبح

درد سر ہے شام فرقت سے مریض ہجر کو
ہو گئی صندل پیشانی رنجور صبح

مست ساقی کی جو آنکھوں میں سمائیگی کبھی
سانچے میں ڈھل کر بنیگی ساغر بلور صبح

صحبت اغیار میں جلوہ ہے تیری ہو فروغ
چاندنی بنجاتے سہر خانۂ زنبور صبح

دست قاتل کی صفائی دیکھکر اے آسمان
صاف بنجائے کی آب دم ساطور صبح

روشنی بخش شبستان جہاں ہے یہ مقام
ہے غبار خانۂ تیرا ہی بیت معمور صبح

اے قمر سیما تیری تصویر عارض کے حضور
سیلے کاغذ کی طرح ہو جائیگی بے نور صبح

یہ غزل ضعف مرض میں ہمنے موزوں کی شیر
کیا کریں ہم تیرہ بختی سے جو ہو بے نور صبح

یا رب کہاں سے جلوۂ رخسار پیر صبح
مار شب سیاہ نہ پی جاتی شیر صبح

شیخ صفا فروش ہے دنیا کا شیفتہ
لازم ہے زوال دہر سے ہو عقد پیر صبح

شرماتی ہیں صبیح ملاحت سے آپکے
ڈرتا ہوں اس نمک سے نہ پھٹ جائے شیر صبح

شبنم کے قطرے دیکھکے کہتے ہیں اہل ہوش
ٹوٹی ہے کسکی عشق میں تسبیح پیر صبح

اس رشک مہر کی جو کھوئی سر مہربان
اے آسمان برف میں جم جائے شیر صبح

آئے شب فراق میں یا رب وہ رشک مہر
جاری ہو کوہ غم سے کہیں جوئے شیر صبح

دیتے ہین مجھکو آنکھون پر اہل صفا مقام
میرا قدِ خمیدہ ہے ابروی پیر صبح

ایجان صف اپنی صباحت کا کیجیے
شیرینی کلام سے میٹھا ہو شیر صبح

پیرہین ربطِ اشکِ مسلسل سے کیجیے
تارِ نظر سے باندھیے دندان پیر صبح

اے رشکِ آئینہ ترے دامن کی تار سے
نسّاج دہر کرتی ہین نسج حریر صبح

عکسِ رخ صبح پیالے مین ڈال کر
صاحب ملا کو چاٹی مین پیتی ہین شیر صبح

گلگل کا تیری رنگ جو چہایا سحر کیوقت
غل پڑ گیا پتنگ مین رنگا حریر صبح

خواب سحر سے دولتِ فیض سحر نکھو
سوتی ہے اوٹھہ کی دیکھہ رخ دلپذیر صبح

کرتے ہو نفی اہل صفا کے کمال کی
مقراض لا سی کاٹتی ہو تم حریر صبح

اپنا ہی رزق کھوتی ہین خوابِ سحر سی لوگ
آتی ہے خوانِ مہر مین نانِ خمیر صبح

نور عطای ملہم غیبی سے اے منیر
مطلع نظیر مہر ہین صفحی نظیر صبح

## ردیف خ

عکس عقیق لب سے ہے جام شراب سرخ
ہے آتش شفق سی زبر آفتاب سرخ

پیرہین چاہیے مے گلگون سے اختلاط
ہوتا ہے وقت صبح رخ آفتاب سرخ

غصہ سی تو جو سیر چمن مین بہڑک اوٹھے
مثل حریر آتش گل ہو نقاب سرخ

تو جو لہو بہائے جوانون کا اے حسین
سے پہنے لباس لیلئے شام شباب سرخ

زخم بد سے دفتر ہستی کی زیب ہے
شنجرف سی کتابین ہین فصل باب سرخ

اپنے شہید ناز کا لکہو جو ماجرا
مانند موج خون ہون سطور کتاب سرخ

توشہ مین اگر لب جان بخش سی دبائے
ہون لعل شب چراغ کیصورت کباب سرخ

ہر جام می بنا ترے جلوہ سی جام گل
اس ہو سپہ مین ہوا قدح آفتاب سرخ

ہو عشق میری دل کو لب بادہ نوش کا
ہون آتش عقیق سی یارب کباب سرخ

حسرت زدونکا یہ دل خون گشتہ ہی مگر
اے میکشو جو گرتے ہین اشک کباب سرخ

کر مجکو قتل شوق جو ہے لال کپڑون کا
کیا میرے خون سے ہے زیادہ شہاب سرخ

بنتی ہے دلمین خون تمہاری عرق کی یاد
ہوتا ہے میرے شیشہ مین ہکر گلاب سرخ

سینہ ہے مثل آینہ انگیا ہی لال لال
حیرت ہے جو یہ شیر سے اوٹھی حباب سرخ

داغ جگر سے شوخ ہی چھلے کی گل کا رنگ
لالے سی بہی ہے میری چمن کا گلاب سرخ

دریا مین تم نے پھینکدی کیا پیک پان کی
رنگ عقیق سے ہے کلاہ حباب سرخ

بلبل کے منہدی آپ نہاتی ہین ناز سی
کیون ہو نجاے تیغ ادا کا لعاب سرخ

غصہ سی لینگے وہ دل پر خونین چٹکیان
منہدی کریگی ناخن تیغ عتاب سرخ

رلواکے مجکو رنگ جو کہیلو گے غیر سے
ہو جاے گی گلال سے زلف سحاب سرخ

لکہا گیا جو تیرے شہید ادا کا حال
مانند برگ گل ہوی فرد حساب سرخ

ڈوبے لہو مین مہرامانت جو ای منیر
کیونکر نہو شفق مین رخ آفتاب سرخ

## ردیف دال

ساز عشرت سی نکلتی ہی نواے صبح عید
جاے قلقل پڑہتے ہین شیشے دعاے صبح عید

جشن ہے سرکار نواب نصیر الدولہ مین
اشرفی مہر بہر نذر لاے صبح عید

جلوہ فرما آج کوٹھی مین ہی وہ خورشید جاہ
چاندنی اپنی تجلی کی بچھاے صبح عید

کوٹھی مین نواب گرد و نبر ہی طالع آفتاب
دوپہری ہے وہ آفتابو نسی ضیاے صبح عید

سیکھی ہی نواب سی عقدہ کشائی کا طریق
غنچہ دل باغ عالم مین کہلاے صبح عید

بزم عالم مین لب ساغر سی آتی ہی صدا
سن زبان صبح می سی ماجراے صبح عید

شعر نورانی جو فرما کر لکہا چاہین حضور
نذر والا کو بیاض اپنی منگاے صبح عید

نور کا عالم ہے ہر کمرہ مین عشرت کے سبب
ہے جلا کے بدلے آئینون مین جاے صبح عید

باغ عالی میں جو دیکھی گرمی جشن بہار کو
رخش عمر ثانی کی سرعت سیر سے ہی خوشی
جیسے پائی گرد راہ اشہب سیمین ستام
دے اگر تشبیہ اس گلگونی رنگت سے کوئی
ہیں ہنا اسکی چال سے خوشنود لہاسے خیر ہیں
شادمانی رہتی ہے ہر کا سب خاص میں
نور افشان فیل عنبر فام پر جب ہے حضور
پہر گرد ونکو اسی دربار گوہر بار سے
بخشش نواب سے دنیا کا پردا ہو گیا
سائل شو پیدا کر دربار والا سے منہو
غرض دریا سے معلے سے ہی اسباب عیش
مدحت اقدس عاپر ختم کرنا چاہیے
نیر عالم میں شب قدر ہی خدا جبتک ہے
تاکہ شاعر باندہیں زلف یار کو شام مراد
ہو شفائے عاجلہ نواب عالی جاہ کو
تا ابد یارب صحیح و سالم و شادان ہیں
عمر و دولت کی ترقی ہو بڑہے جاہ و جلال
چاند سا فرزند ہو اس سال فرخ فال میں
ہو بنا سیر مسرت خیر خواہونکے لیے
بخشے دولت خواہونکی خورشید قسمت کو فروغ
گرد کلفت سے رہے پاکیزہ یارب یہ فراغ

اپنی چاندی آتش گل میں گلائے صبح عید
لوگ کہتے ہیں کہ چلتی ہے ہوائے صبح عید
ہو گیا نقرہ سمند باد پائے صبح عید
اڑ کے پہنچی تا شفق دم میں حنائے صبح عید
تا محرم چل نہیں سکتی ہوائے صبح عید
ہے جلو میں شاہ فرخ لقائے صبح عید
سب نے بام کعبہ پر دیکھی ضیائے صبح عید
ملتی ہے ہر سال خلعت میں قبائے صبح عید
مادر ایام نے اوڑہی ردائے صبح عید
دست دامن کیلیے پہیلا کے اسنے صبح عید
چاندنی کہ یکہ ہو سہر قبائے صبح عید
ہو گیا تہا سہ ہمارا آشنائے صبح عید
جس نہ ما تک ہو بنا میں لقائے صبح عید
رئے دلبر کو میں جتنا صفائے صبح عید
یا الہی ہو پذیرا یہ دعائے صبح عید
ہو مبارک اسقدر لطف ہوائے صبح عید
روز اس دربار میں مجہ کو آئے صبح عید
گوہر انجم تصدق میں لٹائے صبح عید
اور کا قدر اسکے دشمن کو ہلائے صبح عید
حاسد ونکی شمع ہستی کو بجہائے صبح عید
انکو ہر سال امین ہر دم ہو صفائے صبح عید

مدح حضرت کی کریں افیون پی پیکر منیر
نقل انجم اسکو نشہ میں کہلائے صبح عید

کرتا ہے میرے شعر وہ ابرو کمان پسند
شوق سلاح سے ہوئی تیغ زبان پسند

خط سے ترے عذار مین اے جانجان پسند
آیا چراغ طور کا مجکو دہوان پسند

پامال ہون تو ہڈیون کا مرتبہ بڑا ہے
سالے ہما کرین مزہ استخوان پسند

ایسے ریاض دہر مین نگین مزاج ہین
ابر بہار ہو جو کرین ہم دہوان پسند

جو خاکسار ہین انہین قدر لباس کیا
آب روان سے ہے ہمین ریگ روان پسند

دنیا سے راتدن چلے جاتے ہین قافلے
کیونکر مقام خوف کرے کاروان پسند

ماتھے مین خال ابروے جانان کی جگہ
ہے دل کو آشیانہ زاغ کمان پسند

ہے خضر پہ کشش اسی دامان حرص کی
کیا کشتئ فقیر کو ہو بادبان پسند

پڑتی نہین ہے ساغر خالی پہ اپنی آنکھ
مفلس کیا کرین قدح آسمان پسند

تسخیر آفتاب جبین کا عمل پڑہون
ماتھے کا حسن سمجھے ہے اے جانجان پسند

غفلت کی مشق کرتے ہین عاشق [illegible]
خوش چشمون کو ہے سرمۂ خواب گران پسند

ہونٹون پہ اپنے روز جمایا کرو دہڑی
ہے آتش عقیق کا مجکو دہوان پسند

ہنسیے خدا کیواسطے پہولون کو دیکھکر
آتے ہین گوش گل مین کہو بجلیان پسند

زیبا ہے داغ عشق کا قد خمیدہ مین
آیا چراغ رکھنے کو طاق کمان پسند

کسطرح خوش ہون شام کو وہ چاند دیکھکر
آتا نہین ہے مشعل مہ کا دہوان پسند

چہوٹے ہو بار بار جو قلقل شراب کی
دست سبو کی آئین مگر انگلیان پسند

بے علم شاعرون کا گلہ کیا ہے اے منیر
ہے اہل علم کو ترے طرز بیان پسند

دلمین طمع زر ہے جدا آہ جدا بند
اس شیشہ مین ہے سارے زمانہ کی ہوا بند

تو مہندی لگاکر جو چہوے ابروی پر خم
تلوار کا رومال ہے بنے صاف حنا بند

نشہ مین تجھے گاتے ہوے دیکھے جو انگیا بند
مینا ے مئ ناب کا ہو جاے گلا بند

تا منزل گور اپنی رسائی ہوئی مشکل
شاید فرس عمر ہوا ضعف سے جا بند

امسدری چمک تھی پہ نور ضیا کی
برگ گل خورشید ہوا آج حنا بند

یاد آئی اگر اس شہ خوبان کی کفن مین
ہو روح کے بدلے قفس تن مین ہوا بند

وہ طفل دبستان جو گیا باغ سے باہر
ابواب گلستان ہوئی اسے باد صبا بند

رنگین ہون کوچہ سے شیشہ سینہ شفاف
تا ہدرگ یاقوت کی انگیا مین لگا بند

اور سیل بھی رشتہ جان نذر کو لاتے
درکار اگر آپ کو ہون بہر قبا بند

چھٹتا ہے نہین رنگ حنا پاؤن سے اے گل
منہدی بھی کف پائے نگارین کی ہوا بند

کسطرح اڑا لے تری پوشاک کی خوشبو
اے گل تری آگئی ہے دم باد صبا بند

پیراہن ہستی ہوا بھی مثل کتان چاک
ٹوٹے تری چپکن کا جو اے ماہ لقا بند

مہمان اسطرح ہین بحر جبین بدن مین
دم بھر کو ہو جسطرح حباب نمین ہوا بند

پوشاک پہنتے ہی رکا جیسے وہ گلرو
باندہا ہے سے دریائے محبت مین بنا بند

برسات مین تو مہندی لگائی جو سر شام
ہو اطلس گلگون شفق آکے حنا بند

اس کوچہ مین کیا جاسے منیر آہ ہمارے
وہ باغ ہے یہ جبین کہ ہے راہ صبا بند

## ردیف ڈال

اچھا نہین ہے او بت زرین قبا گھمنڈ
بد تر ہے خاک سے بھی جو ہو کیمیا گھمنڈ

کملی فقیر کی ہے شبستان سلطنت
کیون کر رہا ہے سایہ پہ اپنے ہما گھمنڈ

پاسے گی تیرے کوچہ مین ایجان جو دل
انفاس عیسوی کا کریگی ہوا گھمنڈ

اس بت کے پاؤن تک جو رسائی ہوئی نصیب
کرنے لگا شفق سے بھی رنگ حنا گھمنڈ

بازو نہ ہاتھ آئے در عرش قدر کے
کیا پا گئے جو کرتے ہین دست دعا گھمنڈ

دریا مین موج موج سے رہتی نہین جدا
بیجا ہے آشنا سے کرے آشنا گھمنڈ

پرچھائین بال بال کی زنجیر عرش ہے / زیبا ہے جسقدر کرے زلف رسا گھمنڈ

تیر نگہ سے تیرے زمانہ ہوا ہلاک / کیا منھ کرے جو تجھسے خدنگ قضا گھمنڈ

ڈھونڈھین جو زہر کہانیکو وانتو نکی عشق مین / ہیرے سے بھی زیادہ کرے سنکھیا گھمنڈ

آئے او جائے مین لب جان بخش کر حضور / کرتا ہے کیا اندھیرے مین آب بقا گھمنڈ

منزل ہے تیری عرش پر ایجان مصطفے / زیبا مسیح سے بھی ہے تجکو سوا گھمنڈ

ہر کشش ہون یکدم کیلئے کیون حباب وار / کرتے ہین کس بساط پر اہل فنا گھمنڈ

وہ رشک ماہ بالہ آغوش مین رہا / تا صبح حشر کیجیے اس رات کا گھمنڈ

پہنے جو اُسکے پہولون کا گجرا وہ رشک حور / رخسارہ پری سے کرے موتیا گھمنڈ

اعجاز کی جو چال چلو گرمیون کے ساتھ / خورشید حشر سے بھی کرین نقش پا گھمنڈ

تارے بنے ہین چشم زلیخا فراق مین / زیبا ہے تجکو اے مہ یوسف لقا گھمنڈ

جو اس جگہ ہو دفن بہشتی ہوا ے منیر
کعبہ نے کسطرح نہ کرے کربلا گھمنڈ

## ردیف ڈال

ہجر مین خط کے لئے چاہئیے ہلکا کاغذ / کر دیا ہے تن زار کو [illegible] کاغذ

خوب سینے سے لگایا ترے خط کا کاغذ / بن گیا میری قبا کے لیئے دستا کاغذ

تیری خاصہ کی گلوری کا جو لکھتے ہین صفت / لب صنم [illegible] چوسنے کا بنتا کاغذ

تیری تکل ہوی سر تلج فلک نام خدا / قدسیون کا خط تقدیر ہے گویا کاغذ

دل غمناک کو ہوتا ہے ترے خط سے سرور / دو کتا ہے سپر [illegible] نج کا سہرا کاغذ

بال بند ہوا دستے کا غذ سے الم ہجر شب وصل / کینچلی افعی گیسو کی بنے گا کاغذ

پڑہ گئی آب نشان خط عارض نہ رہا / مصحف رخ کا اگر آپ نے دھویا کاغذ

نظم مین لکھتے ہین اپنے دل غمدیدہ کا حال / بند ہے مرثیہ کا ہاتھ مین گویا کاغذ

خط ترا دل سے لگایا جو بہا خون جگر
منہ پر اس شیشۂ تصویر کے باندھا کاغذ

اپنے دل کا میں اگر حال کدورت لکھوں
صفحۂ روے زمین سے بھی ہو میلا کاغذ

کھینچا ہے جو رخ نازک کا تمہارے سایہ
ورق برگ گل تر سے ہو ہلکا کاغذ

پانو آتا جو سبھی مال تو شجاتا میں
آب زر میں مری تصویر کا گھلتا کاغذ

تاک کر میرے خط شوق کو مارا پتھر
سنگ پاے نگہ مست سے چھاپا کاغذ

نقشۂ زخموں کا مرے صفحۂ تن پر کھینچا
آپ نے ناخن شمشیر سے لکھا کاغذ

لب جاں بخش کا مانی نے جو نقشہ کھینچا
بن گیا دامن نفاس مسیحا کاغذ

ہوے مجنوں تری تصویر کا دیکھا جو ورق
کیوں نہو آئینۂ عارض لیلی کاغذ

وصف لکھ کر ترے بالوں کی ابر باغ مراد
ہے بنہ عطر گل قالین سے بسایا کاغذ

پائی نہ ہی تری تصویر رخ و قامت نے
پنبۂ صبح قیامت کا ہے گالا کاغذ

ترے نامے کے جو بوسے لیں حسینان جہاں
اے صنم پوست بنے پستۂ لب کا کاغذ

ورق جبہۂ جبریل کا طالب ہے منیر
چاہیے بہر سلام شہ والا کاغذ

## ردیف رے

تبسم اس پری کو ہے مرے حال پریشاں پر
توجہ برق خاطف کو ہوئی ہے سنبلستاں پر

نظر ہو لے سے بھی ہنسنے کی رخسار جاناں پر
یہ مصحف دیدہ و دانستہ رکھا طاق نسیاں پر

ہوا جب حصر قیمت بوسۂ رخسار تاباں پر
دیا خط غلامی مہر کی عنوان قرآں پر

دو لے ذرو سر جوش وحشت ہو گیا افزوں
تا رہ صندل طبیبوں نے گھسا تہا سنگ طفلاں پر

تری تلوار لے قاتل گرا ہر ذرہ سے یوسف
یقیں چاہ کنعاں ہے دہان زخم خنداں پر

در و دیوار سے آنکھیں ملیں گی دید کی طالب
سفیدی چشم موسی کی پھر گئی قصر جاناں پر

تن نزاری کا پردہ رہ گیا بخیہ سے جراح
قبا اس سوزنی کی ٹھیک آئی جسم عریاں پر

مزا ہے میکشی کا آپ کے چھپ کر پینے میں
یقین قلقل مینا ہوا آواز قلیان پر

عیان ہے جوش خون کشتگان سے جوش وحشت کا
کیا ہے تو نے خنجر تیز شاید سنگ طفلان پر

لگاؤن دوربین مین شیشہ گردون تو زیبا ہے
نظر جمتی نہین ہے آفتاب حسن جانان پر

شہیدون پہ چھڑکے سے اپنے کشتو کا لہو گل
اگے گا سبزۂ شمشیر دیوار گلستان پر

دہان پاک کی خوشبو سے عطر آگین کیا ایسا
کہ رنگ کیوڑے کی بالی کا ہوا مسواک جانان پر

پہر آئے فاتحہ کو قبرون پہ جب ہاتھ اٹھاتے ہین
تو کہتے ہین کہ چھاپا مارتے ہین شہر خموشان پر

اگر ہوتے گیسو مین کبھی رخت سیہ پہنا
تمہاری مانگ کا دہوکا ہوا چاک گریبان پر

گناہ لالۂ دل پر نگر نقصان جان ہوت
خطا ہے صاحب خانہ ہو غصہ تا نہ مہمان پر

حسینون کی نظر کے سامنے ہو کثرت کشتون
پھریرا ودن کا پھرا چاہیے گنج شہیدان پر

کسی خاموش کی کافوریت سے بنی کیا
کہ حال دل نہین آتا زبان شمع سوزان پر

پریشان روزگاری سے منیر اب دل نہین لگتا
کتاب شوق نظم و نثر رکھدو طاق نسیان پر

آؤ لپٹ کے سو رہو جانی پلنگ پر
پہر رسے کی ہو تمام کہانی پلنگ پر

پوچھو پسینا بیٹھ کے جانی پلنگ پر
لازم ہے آج عطر فشانی پلنگ پر

منہ مین مرے زبان کبھی دی تو لی کبھی
ردوبدل ہے یہ زبانی پلنگ پر

آنکھون کی نیند اڑ گئی تکیون کے پر لگے
پریون کی کل کہی جو کہانی پلنگ پر

لیٹے جو ساتھ ہاتھ لگا بوسۂ دہن
آیا عمل مین علم نہانی پلنگ پر

گل تکیہ نور مین ہوے مانند آئینہ
سویا جو وہ سکندر ثانی پلنگ پر

منہ کھولکر وہ سوئین کرتے تکیہ کا روح
ٹوٹے طلسم گنج نہانی پلنگ پر

سیل سرشک سے تہ و بالا ہوا مکان
پانی پہ اب پلنگ ہے پانی پلنگ پر

اوڑھا و ڈہکنے مین بالشت پہ صورت ہما
سویا ہے جب وہ عیسی ثانی پلنگ پر

سوئے ہیں آپ جسپہ مناسب پلنگ پوش
کہتا ہے بیٹھ مرقع مانی پلنگ پر

شاید یہ بین بھی انہین کرتی نہین قبول
سوتے ہین اہل عالم فانی پلنگ پر

بیحس پڑا ہون ہجر مین جیسا مین ناتوان
تکیہ نمط ہے شبہ ہستانی پلنگ پر

گر گر بغل ہوئی بغلی تکیہ ہجر مین
یعنی نہ تھا وہ یوسف ثانی پلنگ پر

شاید ہمارے زخم بدن ہو گئے ہرے
چادر سفید ہو گئی دھانی پلنگ پر

اونکی بلا سے خیر مجھے سانپ لگ جائے
سو یاف چھوڑ جائین نشانی پلنگ پر

اس ضعف مین لٹے ہیں منیر ہم حسب فراش
سوتے کبھی وہ ہیں عیسیٰ ثانی پلنگ پر

حال پوشیدہ کھلا سامان عبرت دیکھ کر
پڑھ لیا قسمت کا لکھا لوح تربت دیکھ کر

اسقدر بیخود ہوا آثار وحشت دیکھ کر
آئینہ سے نام پوچھا اپنی صورت دیکھ کر

دیکھئے محشر مین بھی صورت دکھائی یا نہین
صبح بھاگی ہے شب ہجران کی ظلمت دیکھ کر

جام کوثر دست ساقی مین نظر آیا مجھے
اوٹھ گیا آنکھون کا پردہ ابر رحمت دیکھکر

یاد ان کے مخمصے سے اے جنون پائی نجات
آیا ایام بھاگا میری وحشت دیکھکر

تیرے کوچہ مین ترا جلوہ نظر آیا مجھے
صانع جنت کو دیکھا باغ جنت دیکھکر

لگ گیا دھبا بدن مین جسجگہ ٹھہری نگاہ
اے پری حیران ہون تیری لطافت دیکھکر

منہ ہمارا جلوۂ دیدار کے لائق کہان
اپنی صورت دیکھتے ہین تیری صورت دیکھکر

چار دیوار عناصر پر سفیدی پھر گئی
آنکھین روشن ہو گئین تیری صباحت دیکھکر

وحشت دل حشر کیدن بھی رہیگا دسترس طلب
کانٹے ڈھونڈھے ہے ہم نے صحرائے قیامت دیکھکر

چہچہے بلبل کے آواز کف افسوس ہون
رنگ گل اڑ جائیگا میرا داغ حسرت دیکھکر

ابر او دہر آیا ادھر میخوار و ٹکا ہے پار
کشتی مے بھول کے دریائے رحمت دیکھکر

آنسو پونچھے یاد آیا جب جدائی کا مزا
آنکھین ملتے رہ گئے ہم خواب راحت دیکھکر

تیرے کوچہ سے جدا روتے ہین شب کو عاشق / آجکل بارش شبنم ہے چمن سے باہر

منہہ ترا شمع جو دیکھے تو ہو پانی پانی / آبرو بہ کے گرے حوض لگن سے باہر

رنگ وڑتا ہے صنبیونکا تری محفل مین / صبح جاتی نہین بستان سمن سے باہر

سیر کو یار سہی قد جو چلا اے قمری / پیشوائی کو گئے سرو چمن سے باہر

لکہنؤ مجہسے چہڑایا مری قسمت نے منیر / کردیا بلبل شیدا کو چمن سے باہر

## غزل

نیرنگ داغ دل ہے پس مرگ ورنہ / اوگتا ہے سبزہ پر طاؤس گور پر

تکیہ ہے ضعف پر ہمین غفلت کے ہاتہہ سے / سر رکہکے روز سونے لگے پاے مور پر

معلوم ہو کہ کشتۂ دندان یار ہون / چونا پہرے جو موتیونکا میری گور پر

فندق لگاکے آپنے سلجہائے سر کے بال / شک لعل شب چراغ کا ہے بور بور پر

مرنے پر اپنے سب کی نظر ہے لڑی ہوئی / آنکہونکے ڈہیلے رکہین گے احباب گور پر

موئے کمر کا دہیان ہے چشم پر آب مین / نظارۂ صراط ہے دریاے شور پر

ہیبت سے داغ دل کی تجلی دکہائیے / رکہئیے چراغ چشم نکیرین گور پر

سوزش ہے اشک گرم سے چشم پر آب مین / تبخالے پڑگئے لب دریائے شور پر

رنگ حنا کے ساتہہ قرولی بہی چاہئے / وسمہ چہڑکیے بہیجئے منہدیکی چور پر

صید افگنونکے خاک کا تودا ضرور ہے / ناوک لگاؤ مرقد بہرام گور پر

تنگ اسیسے آئے ہین کہ دعا مانگتے ہین ہم / قہر خدا ہو نقد مضامین کے چور پر

مرنیکے بعد داغ جگر کا چمک گیا / روشن چراغ مردہ ہوا میری گور پر

بے یار جل گیا دل پر داغ نشہ مین / بجلی گرائی خندۂ ساغر نے مور پر

آنکہین ملاکے کہتے ہین نرگس سے باغ مین / ہم صاد کرتے ہین ورق چشم گور پر

[illegible]

سرسبز نام اہل سخن ہے پس فنا
ہے احتمال بیضۂ طوطی کا گور پر
ہیرے سو گٹ بنائین کہین پیچ اسے پری
پریون کا دانت ہے تری تکل کے ڈور پر
نرگس پراونکی عشق کا سکہ بٹھائین گے
کھودین گے نقش حب قدح چشم گور پر

بعد فنا بھی فیض سخن ہے جہان مین
صدقے منیر حضرت ناسخ کے گور پر

ہوگئین پلکون کی نوکین دل نخچیر کے پار
تیر سینہ سے ہوے عاشق دلگیر کے پار
پار بیڑا کہین ابرو کی محبت مین ہو
تیر کر پہنچین ہم آب دم شمشیر کے پار
غرق حیرت رہی آئینہ کی صورت ہم مست
کشتی تیے نہوئی قلزم تصویر کے پار
تیری پلکون سے نکل آئین نگاہین باہر
اے بت تیر فگن تیر ہوے تیر کے پار
حال سے قیدی گیسو کے وہ واقف نہوا
عرش سے ہو گئی نالی مری زنجیر کے پار
زلفون والونکو بھی دل چھیدتی ہین وہ پلکین
ٹانکے ان سوئیونکے ہو جاتے ہین زنجیر کے پار
کنپو سے لکھنؤ پہنچا تو ملا لطف سخن
کھلے جوہر مرے آئینہ تقریر کے پار

حکم نواب سے موزون کئے یہ شعر منیر
نہین آسان کہ باندھے کوئی تحریر کی پار

کیا چمکتے ہین لباس بت خونخوار کے تار
رشتۂ شمع بنی جامۂ زرتار کے تار
پیٹر ہی تارونکی طرح زلف سیہ مین ہے چمک
بال کے بال ہین ایجان جہان تار کے تار
فاتحہ پڑھتے ہین کرتے ہین وہ زلفین برہم
کیون نہ اودھین کفن عاشق ناچار کے تار
نظر آتے نہین نشہ کے گلابی ڈورے
سرخ ہین پردۂ چشم بت خونخوار کے تار
ہم جو آب در گوش مین گیسو کا ہے پیچ
بٹے جاتے ہین لعاب دہن مار کے تار
چھن گیا سینہ جو آئی تری پوشاک کی یاد
کھنچ گئے جنتری مین پیرہن یار کے تار
نرگس باغ جو دیکھے ترے گالونکی بہار
رگ گل ہون نگہ دیدۂ بیمار کے تار

صحبت زلف مسلسل سے نئی سیکھے پیچ — تار سنبل ہین نقاب رخ دلدار کے تار
تیغ ابرو سے ہین مجروح ہوا اے جراح — ٹانکے دینے کو ہون کاٹے ہوے تلوار کے تار
سب سے الجھاتی ہے بے پردہ ستاری تیری — کیا چڑھائے ہین خریدے ہوے بازار کے تار
کیا کہون تیری لب بام کے سبزہ کی چمک — یاد لائینگے موے سر دیوار کے تار
ہنسنے مین پھول جھڑے رشتۂ تقریر کھلا — کھینچینگے آج زری برق شرربار کے تار
مجکو چاک دل بلبل کا رفو ہے منظور — کھینچ لون اطلس رنگ رخ گلزار کے تار
باغبان سنکے دم سحر و رہا کر دے گا — وا ہاگے دینگے قفس مرغ گرفتار کے تار

خلعت زر کا طلبگار مین کیونکر ہون منیر
روز سلتے ہین مجھے دامن سحرکار کے تار

سب ہے عید لاؤ مئے لالہ فام اوٹھا اوٹھکر — گلے لگاتے ہین شیشون کو جام اوٹھا اوٹھکر
ہوا چلی مری افتادگی کی اے ساقی — گرینگے نثار ہین سب خوشخرام اوٹھا اوٹھکر
زمین و عرش و فلک پائمال ہوتے ہین — بچاؤ صحن سے بالائے بام اوٹھا اوٹھکر
کوئی بشر نہو مغرور جسم خاکی پر — کہ بیٹھے ہین بہت قصر خام اوٹھا اوٹھکر
دم سحر نظر آیا ہے کسکا منہ یا رب — صنم جو کرتے ہین مجھکو سلام اوٹھا اوٹھکر
ذرا اوٹھائیے تابوت اپنے عاشق کا — خدا کی راہ کا کرتے ہین کام اوٹھا اوٹھکر
قیامت آئی ہے ہلچل ہے آسمانونپر — نہ پھرئیے پھر خدا بام با بام اوٹھا اوٹھکر
پڑے ہین پاؤنکی صورت زبان مین گھٹّو — یہ قاصد ونکو دیے ہین پیام اوٹھا اوٹھکر
بنے گی شعلۂ جوالہ گردش قسمت — تمہارے گرد پھریگا غلام اوٹھا اوٹھکر
بڑھیگی بات نہ بیٹھینگے چپکے ہم ای بت — رقیب سے جو کروگے کلام اوٹھا اوٹھکر
رہیگی عاشقون کے دست و پا مین جبتک جس — تمہاری لینگے بلائین مدام اوٹھا اوٹھکر
خدا اوٹھائے اگر کربلا مین مجھکو منیر — پھرون مین گرد مزار امام اوٹھا اوٹھکر

## ردیف ڑے

کچھ نہین حاصل سپر کو چیر یا تلوار توڑ
سے ہے اگر طاقت تو میری آنسوؤنکا تار توڑ

تیری چشم و زلف سی سودا نے سمجھی کیا
اے صنم تا دام چشم آہو تا تار توڑ

زلف مین موتی پرونا میری حق مین قہر ہے
آج اے مشاطۂ دندان دہان ہار توڑ

سلسلہ گبر و مسلمانکی عداوت کا مٹا
اے پری بے پردہ ہوکر سبحہ و زنار توڑ

کبر بھی ہے شرک اے زاہد موحد کے حضور
لیکے تیشہ خاکساری کا بت پندار توڑ

آب گوہر سے بدن کی آب ہوتی ہی خراب
بوجھ ہے اے نازنین یہ موتیون کا ہار توڑ

شرم کبتک اے پری لا ہاتھ کر اقرار وصل
اپنے دل کو سخت کرکے رشتۂ انکار توڑ

صبر کبتک راہ پیدا ہو کہ اے دل جان جائے
ایک ٹکر مار کر سر پھوڑ یا دیوار توڑ

اے زلیخا نقد جان ہم دین لگا تو گنج زر
قیمت یوسف کا ہو جائے سر بازار توڑ

وصف چشم یار لکھنے کیلئے اے دست شوق
چل کسی گلشن مین شاخ نرگس بیمار توڑ

چڑھ کے کوٹھے پر دکھا دے اپنی ابرو مین شکن
اے پری پیکر ہلال چرخ کی تلوار توڑ

آئینہ سے ہے مانع نظارۂ حسن و جمال
ہوسکے تو سد اسکندر کو اے دلدار توڑ

مانع ہستی کو بدمستی دکھانا چاہیے
محتسب کا شیشۂ دل اے بت میخوار توڑ

حسن پیشانی سے قصر چرخ کو برباد کر
لوح قرآن سے طلسم گنبد دوار توڑ

نام کو سلے دل نہ رکھ اے سبا اصلاح جنون
وادی وحشت مین چلکر نشتر پر خار توڑ

آنکھین پھوڑا وسکی جو دیکھے جم جاتے منہ ترا
شوق سے اے مست جام شربت دیدار توڑ

عشق زلف عنبر افشان کا نہ ٹوٹے سلسلہ
پاؤن کی زنجیر اے دست جنون سو بار توڑ

سائل بوسہ ہین انکو دیکھ چشم قہر سے
آنکھ کے ڈھیلون سے اے بت خاطر اغیار توڑ

حصن غم مین ایک مدت سے مقید ہی منیر
فکر دنیا کا حصار اے حیدر کرار توڑ

## ردیف زے

ہر چاک دل ہے الفت خط مین کمال سبز
سنبل کیطرح ہین مری شیشے کے بال سبز

پہنے جو پائجامہ بت نونہال سبز
ایدل ہو سرو قامت موزون کی چال سبز

تو بیدلی سے دے تو بنے میری حقمین نے ہر
اے گل ہو مثل تیرہ مینا اوگال سبز

مریخ کی طرح جو ہے خنجر لہو مین لال
ہو کاسہ سپہر کے مانند ہلال سبز

مینا کیا ہے ساغر خورشید حشر پر
خط زمرد مین سے نہین تیرہ گال سبز

جا رہے مین آئیگا جو مری گہر و سبزہ رنگ
ہنجائیگی گلیم شب ہجر شال سبز

اوس سبزہ رنگ نے جو کیا مجکو پائمال
کمبخت کیطرح نظر آتی ہے کہال سبز

جنگل ہرا ہوا مرے رونے سے ای جنون
برسات آئی ہو گئی شاخ غزال سبز

ابرو عرق مین تر ہوئے اوس سبز رنگ کے
سب جیسے ہی سپہر مین ہوئی تیغ ہلال سبز

رنگ اثر دکھاے اگر حسن سبز یار
طوطی خط کے سایہ مین ہو داغ خال سبز

وہ سبز رنگ سب مجھ سے خجل ہو جو بعد صلح
ہو جاے شیشۂ عرق انفعال سبز

دریوزہ گر ہوا گل بوسہ کا اون سے مین
دونے کیطرح کیون نہو جام سوال سبز

وہ سبز رنگ سب مجھ سے جو آزردہ ہو گیا
زنگار کیطرح ہوئی گرد ملال سبز

تشبیہ جوہرونکو جو دون خط سبز سے
کائی سے آب تیغ ہوا ہی نونہال سبز

مشتاق مرغ دلکو تری خط کا دیکھکر
پھیلا دیا ہے باغ مین سنبل نے جال سبز

درخواست خط سبز کے چھونیکی جو کرے
شاخ شجر کیطرح ہون دست سوال سبز

آزردگی مین ہے اثر عشق خط یار
ہوتا چلا ہے دامن کوہ ملال سبز

ایجان ہولی کھیلو جو مسموم عشق سے
ہو جاے صاف سر سے ملکر گلال سبز

غم مین جناب سید مسموم کی منیر
سمجھے ہین رخت عمر کو آشفتہ حال سبز

مجکو اپنے ساتھ ہو تیری سلامی کی ہوس
اس طرح ہے بخت خفتہ کی جگانیکی ہوس

باتون باتونمین تجھے چھڑکاونگا ای خوش مزاج
ہو گی انگشت زبان سے گدگدانیکی ہوس

شیشہ سے پتھر لڑا اگر توڑنا منظور ہے
ہے عبث نازک دلونسے دل لگانیکی ہوس

کعبہ کی جانب شفق پھولی ہے کیون ای ماہرو
خون دلسے ہے مگر مہندی لگانیکی ہوس

ہو گیو دشمن بیگانے اوس پری کے عشق مین
ناز بردارونکو ہے تابوت اوٹھانیکی ہوس

آبرو مستونکی نرا پد چاہتا ہے کبر مین
ہے بت پندار پہ پانی چڑھانیکی ہوس

پہنے ہین منہدی لگاکر موتیونکی دست بند
طایر رنگ حنا کو بھی ہے دانیکی ہوس

زلف اڑھی آتی ہے ایجان ہنگام ادا
ہے سمند ناز کو شاید دانیکی ہوس

جب کبھی مسکی کٹوری کیا صدا پیدا ہوئی
کرتی ہے انگیا کی چڑیا چہچہانیکی ہوس

پیچ کرتا ہے جو تو ای شمع رو ہنگام شب
کیا پتنگون سے ہوئی ہکل لڑانیکی ہوس

مین وہ مرغ غم طالب ہون بوستان دہر مین
چشمہ دام بلا مین ہے نہانے کی ہوس

لڑکی چھینٹے غیر سے چھینٹا ہے دینے لگو
کرتے ہو دریا مین تم مینڈھے لڑانیکی ہوس

باغ مین تجھکو جو ہو جگنو پکڑنے کا خیال
برگہائے گل کرین تالی بجانے کی ہوس

نقشہ اپنا چرخ چارم پر جماتے ہین حضور
ہے زر خورشید پر سکہ بٹھانیکی ہوس

پھولون کو شرما کے تمنے پانی پانی کر دیا
کیا ہوئی آب زر گل مین نہانیکی ہوس

دامن نور نظر مین چھانتے ہین خاک راہ
آپکی کوچہ مین ہے آنکھین بچھانیکی ہوس

نشہ ہو جائے ہرن مستونکا ای صیاد خلق
ہو اگر تیر نظر کے آزمانے کی ہوس

گالیون سے جی نہین بھرتا ہے ای سفاک دہر
تیری مہمانون کو ہے زخمونکی کھانیکی ہوس

شہرگ گردن رگ گل ہو گئی ای تیغ زن
آب شبنم مین ہے کیا خنجر بجھانے کی ہوس

پان کھا کر گرمیان کرتے ہین غیرون سے حضور
آتش یاقوت سے بھی جی جلانے کی ہوس

کرتے ہین اپنے دل پر جو نکو ندر دست غم — شیر کے پنجے مین ہے مہندی لگانیکی ہوس

گوہر دریائے بخشش کا ہون جویا ای منیر
ہے غم شبیر مین آنسو بہانے کی ہوس

## ردیف شین

سو سو طرح کے رنج اوٹھائے برائے عیش — ہم خاک مین ملے نہ ملی کیمیائے عیش

روز سیہ مین دیکھیے حسن صفائے عیش — ظلمات مین ضرور ہے آب بقائے عیش

آتی نہین ہے نکہت بستان سرائے عیش — چلتی ہے پاے غیر سے شاید ہوائے عیش

عشق چہ ذقن مین کہان لطف زندگی — ڈوبا کنوئین مین شاہد یوسف لقائے عیش

غم کھا کے اسقدر تو ہوون طیار آہ بس مین — ہو جاتی تنگ میرے بدن پر قبائے عیش

دولت سے ہاتھ آتی ہے عشرت جہان کی — کوڑی کے مول بکنے لگی کیمیائے عیش

ایام وصل نالہ کشی مین گذرتے ہین — اوراق مرثیہ مین ہرے روز ہائے عیش

کیفیت سرور ہے فقر سے ملی — خرقے کی بوٹیون سے بنی کیمیائے عیش

تیری خیال وصل مین کرتا ہون سلطنت — روز سیاہ ہجر ہے ظل ہمائے عیش

سب ڈھونڈھتے ہین ایک کو ملتا نہین سراغ — عنقا کا آشیانہ ہے خلوت سرائے عیش

جلوہ تمہارے قد کا کدورت مٹا گیا — صابون صبح حشر نے دہوئی قبائے عیش

ہوتا ہے گاہ گاہ بڑے وقت مین شریک — افزون ہو عمر رنج سے یارب بقائے عیش

ہوگی شکست دل جو تری دست لطف سے — شیشہ صاف ٹوٹ کر دیگا صدائے عیش

پہنچے ہمنمون مین تو جنت ہوئی نصیب — سات آنچون مین درست ہوئی کیمیائے عیش

غمخانہ کا پہ نور اگر ہے تو ہو منیر
صد شکر لکھنؤ تو ہے دولت سرائے عیش

## ردیف صاد

بتکدہ کی ہو حکومت بادشاہیکی عوض
ایک بت ونکار ہے ساری خدائیکی عوض

تیری الفت ہے گلوگیر حسینان جہان
پڑ گئے پھندے سے نئے طوق طلائیکی عوض

اونگلیان اٹھینگی کس کس کے دل خون گشتہ پر
ماہ نو دیکھا ہے انگشت حنائی کی عوض

موے گیسو سے ہے آنکھہ مین سرمہ لگا
چاہیے منقار زاغ شب سیاہی کی عوض

دن چھپے تم جاؤ میرا خون ہو جاتا کہین
شیر آئے آہ ہے شام جدائی کی عوض

ہانہہ مل مل کر کہا کرتی ہین حورین خلد مین
تیرے دروازہ کا بازو ہو کلائیکی عوض

دل ہی کے ٹکڑے سیتے تمکو ٹکڑے دیکھکر
توڑ ڈالا سینے آئینہ صفائی کی عوض

رہگیا پردہ جو تمنے رات کو زخمی کیا
چادر آب تیغ کی اوڑھی ولائی کی عوض

چشم تر کے ہوتے دلکو سوز عشق آیا پسند
آگ مین یہ شیر رہتا ہے ترائی کی عوض

باتین ایسی کرکے جنت مین تماشا دیکھیے
جان شیرین دینگی حورین اوس مٹھائیکی عوض

ہونٹون کے بوسے کے بدلے گر دو گے ہو عبث
زہر کیون دیتے ہو پستہ کی مٹھائی کی عوض

گل فشان ہین شعلہ رو اپنے لب شیرین پہ گل
پھلجھڑی شربت مین ڈالی ہے ہوائیکی عوض

جان کو عاشق کی بحر حسن کرتا ہے بلا کر
غوطے دیتا ہے حقوق آشنائی کی عوض

بانکپن کا شکوہ سنکر اور بھی برہم ہوئے
سیدھیان لاکھون سنائین کج ادائیکی عوض

چھٹ سکے قید زیست سے وابستہ گیسو ہوے
کس بلا مین پھنس گئے شوق رہائیکی عوض

جان دیکر کیجیے در یوزہ حسن جمال
کاسہ سر لیجیے جام گدائی کے عوض

روغن قاز آج میرے مرغ دلکو ملتی ہین
چکنی چپڑی باتین کرتے ہین کہائیکی عوض

ہم فقیرون کو نہین اس سے زیادہ دسترس
دولت کونین ہے نور وفائیکی عوض

آپکے ہونٹون کے ہوتے کیا غرض یاقوت سے
شاخ مرجان کیا کرون دست حنائیکی عوض

اے خدا عشق علی مین رکھہ منیر خستہ کو
بس ہے یہ بندہ ترا ساری خدائیکی عوض

## ردیف طا

مجنون ہون کیا مجھے غمِ دوران سے اختلاط
رکھتا ہون لیلئ شبِ ہجران سے اختلاط

اے رشکِ ماہ دیکھین جو تیری گلی کا حسن
تارے کرین ہلال گریبان سے اختلاط

ہنس ہنس کے زخمیون سے لپٹتے اگر حضور
ہوتا تبسمِ نمک افشان سے اختلاط

اوس شعلہ رو کی وصل مین بہی جوش آہ ہے
ہے آندہیون کو شمعِ شبستان سے اختلاط

تیرے خدنگِ ظلم کی صحبت مین شاد ہون
کرتا ہون طفلِ غنچۂ پیکان سے اختلاط

پلکون کے عشق مین نہین محتاج رہنما
رکھتا ہون خضر سبزۂ مژگان سے اختلاط

ممکن نہین کہ خرمنِ امید بچ سکے
ہے مجکو برقِ جلوۂ دندان سے اختلاط

دستِ جنون مین بہی نہین ہنے کا دانیس
کاٹے کرینگے گوشۂ دامان سے اختلاط

مفلس کے میہمان سے کیا آنکہہ چار ہو
کیا بیدلی مین ہو غمِ جانان سے اختلاط

رہتا ہے روز صدمۂ غربت کا سامنا
کرتا ہون دیو شامِ غریبان سے اختلاط

مرتا ہون کیا سکوت کے انداز پر عبث
کرتا ہے اہلِ شہر خموشان سے اختلاط

حسنِ صبیح یار کے دیکہو مین کیا عجب
کبتک نظر کرے مہِ تابان سے اختلاط

پابندِ عشقِ قامتِ جانان ہے ہر فقیر
آزادون کو ہے سروِ گلستان سے اختلاط

کہیلا کیا مین عالمِ طفلی مین سانپ سے
تہا مجھکو مارِ زلفِ حسینان سے اختلاط

ہے دلِ بیار دوست پکارا تو مجنون
رہتا ہے روز دستِ گریبان سے اختلاط

مرا انجر ہے لب بلب لبِ جان بخش یار سے
ہے دخترِ رزکو عیسیِ دوران سے اختلاط

بہتر ہے کربلا مین کرو چل کے اے منیر
خدامِ قبرِ شاہِ شہیدان سے اختلاط

## ردیف ظا

ہر دل کو اے صنم ہے تری بات کا لحاظ
کعبہ کو بہی ہے قبلۂ حاجات کا لحاظ

پامال تو کرے تو نہو سرکش ایک بت / عزّا تو کیا ہبل بھی کرے لات کا لحاظ
پہرتے ہیں آپ لف ہٹاتے نہیں کبھی / کیونکر بلائے جان نہو دن رات کا لحاظ
آتے نہیں ہیں دیدۂ گریان کے سامنے / بادل بھی کرتے ہین مری برسات کا لحاظ
آئینہ منہہ لگا ہے بہت بس الگ کرو / اتبک کیا تمہاری ملاقات کا لحاظ
اے شاہ حسن غیرون کو کافی ہے ایک آہ / کرتے ہین ہم فقیر کرامات کا لحاظ
سیکھے تکلف آپکے صحبت مین بت حسین / صدقہ کی شرم پاکی ہے خیرات کا لحاظ
مسی پہ اونکے ہونٹوں کے مرجاتے صد خضر / آب بقا کا پاس ہے ظلمات کا لحاظ
یہ سینہ و کمر ندیئے ایک حور کو / تہا صانع ازل کو تری گات کا لحاظ
ہاتہون سے اپنے کعبۂ دلکو کیا خراب / کیا کیا کیا سے کئے بت بدذات کا لحاظ
آنکہین تمہاری چرخ مشعبد کی ہین شریک / ان پتلیون کو بھی ہے طلسمات کا لحاظ
راضی ہون ہنسکے برق تبسم گراؤ جلد / عاشق کو کب ہے مرگ مفاجات کا لحاظ
بہجا اوگال آپنے ہم سرخرو ہوئے / کیونکر رہا حضور کو سوغات کا لحاظ
جام و مے و کباب و گل و شمع و ماہ و یار / ہر ہفتہ مین ضرور ہے ان سات کا لحاظ
فقرہ ہون صاف مصحف عارض کے وصف مین / قرآن مین ضرور ہے آیات کا لحاظ
تقریر مین ہے قلقل مینا سے مے کا لطف / نشہ ہوا کیا جو تری بات کا لحاظ
وہ نیچی نیچی آنکہین وہ شرمائی گفتگو / آتا ہے یاد پہلی ملاقات کا لحاظ

روح نبی کا پاس نہین کرتے اے منیر
اہل جہان کو اب نہین سادات کا لحاظ

## ردیف عین

وصل کی شب مجکو خلوت مین نہین درکار شمع / بنگیا اے جان تیرا جلوۂ رخسار شمع
تو جو جاتا ہے تیرے گہر روشن کرین دار شمع / سکہ کی مچہلی کی چربی سے ڈھلوا سے یا شمع

پستیِ قسمت مری ظلمت کدہ کی دیکھنا
صحن مین کہدون تو ہو خار سر دیوار شمع

جلوۂ قد اوس مسیحا کا جو دیکھون بعد مرگ
سایہ افگن قبر پر ہو بنکے نخل دار شمع

نالہ کش تیری تجلی سے ہین اے گل بلبلین
کیون نہو روشن میان کوچہ منقار شمع

دولتِ دیدار تیری لوٹ لی ہنگام شب
سمجھے اپنے آنسوؤن کو شربت دینار شمع

مشتعل ہے میری آہ آتشین سے ہجر مین
بنگئی گویا گلو سے مرغ آتش خوار شمع

اوسکا جلوہ دیکھکر کیونکر نہو مغرور شیخ
اے برہمن ہو گیا قد بت پندار شمع

کس تجلی سرکش نے اپنے ہاتھ سے روشن کیا
آج سمجھکر دیتی ہے بوسے گل دستار شمع

شعلہ رویون کی شمیم زلف سے ایسی بسی
اپنے دودِ دل کو سمجھے سنبل گلزار شمع

عکس ہو بافتہ رہی ہے آئینہ سے پیٹ پر
اے مسیح خوبی مگر روشن ہے دریا پار شمع

سیکھتے ہین صورت پروانہ دل خصار نیم
تیری صحبت کو ہے برق گرمی بازار شمع

ہے مرض عشق دہن کا یون نہین ملتی کی خوش
اے مسیحا رکھ قریب عاشق بیمار شمع

بزم جانان روشن ہو تو مجکو اگر جستی کری
میرے فانوس ان مین ہو تیری بلور شمع

دیکھکر اوس بت کا جلوہ اپنے تار اشک سے
ڈال دیگی گردن فانوس مین زنار شمع

ہیکشو ڈہائی ہے کافور کسنے سے مگر
کرتی ہے ساقی کی خاطر گرمی بازار شمع

کسکے منہ سے ہمسری کرنیکی یہ تقصیر ہے
جابجا تشہیر ہوتی ہے سر بازار شمع

تیرے اوصاف دندان کا کرتی ہے تکرار
پڑھتی ہے تسبیح لیکر موتیون کا ہار شمع

میرے نالہ کی علم مین بزم جانان کیلئے
لائی جلایا ندہے کو آنسوؤن کی تار شمع

محفل عشرت تری فرقت مین جنگل ہو گئی
جھاڑ مین لیے نور سے ہے اے گل بستان خار شمع

قبر عاشق پر جو لایا نام روشن ہو گیا
ڈہالی ہے موم نگین سے شاید آو دلدار شمع

نالہ ہے آتش فشان یاد رخ پر نور مین
تیرے جلوہ سے ہے میری آہ آتش بار شمع

بدزبانی مین پسند آتی ہے میری آہ گرم
گالیون کی جہاڑ کو شاید ہوتی درکار شمع

بزم عیش ایسی معطر تیرے جلوہ سے ہوئی
سمجھے فانوس ان کو لے گل بلبلِ عطار شمع

آتشِ تر کی تجلی سے ہے روشن میکدہ
کیون نہ سمجھے گردنِ مینا کو ہر میخوار شمع

تنگ ایسا تیری فرقت مین خانہ ہوا
میرے گھر ناسور کی بتی بنی اے یار شمع

دستِ رنگین سے جو تو روشن کریگا یا نگین
صاف ہو اونکی چھڑی بنجائیگی اے یار شمع

کربلا مین ہو جو قبر اشرفی کی خدمت میسر
قبر اقدس پر چڑھاؤن شبکو سو سو بار شمع

## ردیف غین

جزو ظلمت اے فلک ہے جوش سودا مین چراغ
دیدۂ خفاش ہے شبہائے یلدا مین چراغ

داغ دل ہنسنے لگا عشق دہانِ تنگ مین
کسطرح ٹھہرے ہوا سے بالِ عنقا مین چراغ

میکدہ مین جلوہ گر داغ دل روشن ہوا
عرش کا تارا بنا فانوس مینا مین چراغ

ہے شبِ غربت مین برق داغ سودا کی چمک
شب کے جگنو اوڑ رہا ہے میری صحرا مین چراغ

ہے دلِ تاریک حاسد مین ہمارا داغ رشک
اے شکر لب بند ہے مسی کی ڈبیا مین چراغ

چھاتیون کے نور سے روشن ہے شبکو پیرہن
ہر کٹوری تبلی ہے تیری انگیا مین چراغ

ہے دلِ صد چاک مین داغ شرابِ لالہ گون
دخترِ رز نے جلا رکھا ہے جھنجھیا مین چراغ

شب تجھے روشن ہے گر بزمِ رقیبِ تیرہ روز
آج دیکھا آشیانِ مرغِ عیسیٰ مین چراغ

تیرہ بختون کی جو داعون کی تجلی دیکھلی
تو شرر آسا نہان ہو سنگ موسیٰ مین چراغ

دشتِ وحشت مین سرِ گیسو دکھائیگا فروغ
کفچۂ افعی بنے گا جوش سودا مین چراغ

آرزو سے ہاتھ آیا فروغ اسکے شکوہ
چلو اپنا بنگیا دستِ تمنا مین چراغ

زرد ہے داغ جگر کا رنگ ساغر کے حضور
ہے گدو کا پھول گویا بزمِ صہبا مین چراغ

ہے بہار داغ دل فصلِ جنون مین اسقدر
پھولون کا دونا بنا ہے باغ دنیا مین چراغ

رنگ مقتل ہے فضائے آرزوے وصل مین
جام پر خون ہے شبستان تمنا مین چراغ

تم شب تاریک مین جاؤگے بہر غسل اگر
جام عمر خضر ہوگا عین دریا مین چراغ

اپنے مجنونون کے داغ دل جو دیکھو وہ پری
ہم چڑہائین مسجد پروے لیلا مین چراغ

وصف لعل لب کو لکھکر کیون لفافہ کرتی ہین
باندہتا بہی ہے کوئی کاغذ کی پوڑیا مین چراغ

داغ دل کو جلوۂ دندان دکہانا چاہیئے
دیکہو آب گہرہاے ثریا مین چراغ

ہے عیان نیرنگ چرخ شعبدہ گر چاند سے
دوڑتا دیکھا طلسم چرخ مینا مین چراغ

اپنے ہاتھون سے جو تو اے مہر گل کرتا رہا
بنگیا طشت فلک ٹوٹا وہ بڑہ کر دنیا مین چراغ

ہوگیا دلچسپ گوہر جلوۂ رخسار یار
بنگیا بطن صدف کی ناف دریا مین چراغ

کہو دیا داغ جنون کو سرد مہر سے منیر
برف سے ٹہنڈا کیا بزم تمنا مین چراغ

## ردیف فا

دنیا کے موذیون کے زبان زد ہے نام زلف
ہے مثل لام دل مین بلا کے مقام زلف

کرتے نہین ہین دل سے عدو عشق لام زلف
میٹھی چہری سے چہیلتے ہین لکھکے نام زلف

چھیڑینگے داستان جو باتون کے طول کی
شام ابد سے بڑہ کے ملے گا کلام زلف

بالون کی یاد رہتی ہے دور شراب مین
پکتا ہے آفتاب مین سوداے خام زلف

کرتے ہین قطع خنجر ابرو سے اپنے بال
انگشت ماہ نو سے مٹاتے ہین نام زلف

بالون کا عکس چاہیئے جام شراب مین
کہدوا عقیق مہر پہ اے ماہ نام زلف

دونون کے طول مین سر مو فرق کچھ نہین
لکھون سیاہی شب ہجران سے نام زلف

دروازہ بند کرکے وہ کنگہی کیا کرین
زنجیر در ہو سلسلۂ انتظام زلف

زلف سیہ کی یاد ہے پروکر عشق مین
نالے پر اس سرو ہی کے جیتا ہون نام زلف

شانہ حلب سے آئینہ وارد ہین آپ کے
کرتا ہے بادشاہ ختن انتظام زلف

خوشبو مین بسکہ شیفتۂ زلف مرگیا
بہاگا عدم کو مشک چرا کر غلام زلف

سہے رات دن مناظرۂ طول موے یار
آتا ہے وہیان بالون کا ماہِ صیام مین
پہنچتی نہین کہون جو کرے مرغ دلکو قید
کہتے ہین لعل لب مین وہ اکثر و باکی بال
بالون کا وصف ہے خطِ پیچیدہ مین رقم
زلف سیہ کا رنگ بڑہیگا شباب مین
بالونکی یاد عشق لب و چشم مین رہی
مشق خرام ناز مین بالون کو کہولدو
سودا کے زلف یار مین ہین تلخکام ہم
کرتے ہین زلفون جو الٹے سلر سر مین ہین
دیکہا جو بال کہول کے کڑوی نگاہ سے
بالون کا تذکرہ نہ کرے کوئی وصل مین
تصویر موے یار دمِ میکشی ہے پاس
اے گردگار کو نسے مجنون کے سوگ مین
بالون کے حلقہ حلقہ مین چہرے کا نور ہے
دیوانے تیری زلف سیہ کے بہین نہین
زلفین بناؤ دیکہہ کے آئینۂ فلک
اولجہا ہے سبزۂ کان کا بالون کے بیچ مین
بالون کا نقشہ کہہ کے دل وا غدار مین
کہولین وہ بال ہو دل پہ داغ گرم آہ
بالون کا چشم تر سے تصور نکل گیا

پڑہتے ہین ہم رسالۂ علم کلام زلف
افطار صوم کیجیے ہوتی ہے شام زلف
کانٹے کی شکل ہو قفس تن مین لام زلف
ہوتی ہے آج شہر بدخشان مین شام زلف
مار سیہ کی شکل ہے طغراے لام زلف
فصل بہار آتی ہے پہولے گی شام زلف
بادام کی مٹہائی مین ہو مشک شام زلف
دیدو سمند حسن کے منہ مین لگام زلف
افیون زہر غم مین ملے مشک شام زلف
مسی وہان گور کو ہے مشک شام زلف
بادام تلخ ہو گئی ہر چشم دام زلف
قبل سحر نہ بول اوٹھے زاغ شام زلف
پیتا ہون گہول گہول کے مین نقش دام زلف
ابتک سیاہ پوش ہے لیلاے شام زلف
قندیل شمع طور کی جالی ہے دام زلف
پتلی ہے چشم قیس کی لیلاے شام زلف
اتو گلاہ مہر کو عکس دام زلف
ٹہکا رہی ہے خضر کو ظلمات شام زلف
بو دون چمن مین سنبل طغراے لام زلف
طاؤس نالہ کش ہو گرے ابر شام زلف
دریا سے پانی بہکی چلا ابر شام زلف

مردان عشق خشک ہین بالو کی عشق مین
پیتا ہے شیر دن کا لہو آہوے شام زلف

کی عشق نفی ہمنے جو انکار وصل ہین
شاید بلا دیا الف قدسی لام زلف

آفت کے بتان فرنگی محل منیر
باتین ہم سے پیچ چلیپا ہے واہم زلف

## ردیف قاف

اے دل ہوا جو زخمی تیغ جفاے عشق
داماں زخم دل سے بھی آئی ہواے عشق

ممکن بدون گریہ نہین مدعاے عشق
برسات کے سوا نہین چلتی ہواے عشق

دریوزہ گر ہون دولت حسن جمال کا
تو بادشاہ حسن ہے مین ہون گداے عشق

پابند آبرو سے محبت کو کام کیا
کہاتا ہے استخوان گہ کب ہماے عشق

عاشق ہون پائجامہ دوپٹہ پر آپکے
جوڑی سے مجھکو ہاتھ لگی کیمیاے عشق

آسیب عاشقی سے نہون شعلہ در بلا
پریون کے سر چڑہا رہی دیو بلاے عشق

الفت نے آپکی پریقالی بنا دیا
ہر چشم تر ہماری ہے جام طلاے عشق

دیوانے ہم فریب محبت سے کیون نہ ہون
آئی پری کا روپ بدل کر بلاے عشق

دل جنکے شیر ہین وہی کرتے ہین عاشقی
اے غافلون گردن کیلیے ہے طلاے عشق

عاشق کے مردہ پر ہین الفت کی شیفتہ
مردار سنگ ہوگئی سنگ جفاے عشق

اللہ رے مضطرار دل بیقرار کا
پہلو مین میرے کوئی نہ ٹھہرا ہواے عشق

تھوڑی سی بھی اذیت الفت بہت ہوئی
بڑہکر پہاڑ ہوگئے سنگ جفاے عشق

سبزہ کے بدلے مہر گیا کیون نہو نمود
چلتی ہے میرے گلشن دل مین ہواے عشق

آلودہ ہے جو خون دل وا عذار مین
یاقوت آفتاب ہے سنگ جفاے عشق

اس دل مین ہین لیے ہے نظارہ کی دلیل
یہ واقعی کہ آنکھ سے ہے ابتداے عشق

خاموش جی جلائے آنسو بہائیے
سنلو زبان شمع سے یہ ماجراے عشق

ہے حرف قاف قرب اجل کی بڑی دلیل
یعنی ہے قبر عاشقوں کو انتہاے عشق

آزردگی میں بھی وہی الفت کا جوش ہے
توڑا جو دل حضور نے نکلی صداے عشق

ملک عدم کا کوچ کرو لیکے زاد پاس
اے تازہ واردان مصیبت سراے عشق

سرمہ سواد گور ہے عاشق کے واسطے
خلعت کفن ہے خون تمنا حناے عشق

مرنا ہے تلخکام محبت کو امر سہل
زہر اجل ہے سبزۂ تیغ جفاے عشق

نول لے منیر پڑھتے ہیں نواب مہر کا
ہے دل میں آمد غم بے انتہاے عشق

## ردیف کاف

ہوگیا خاک مگر ہوتی ہے تشہیر اب تک
مٹ گیا رنگ کھنچی پھرتی ہے تصویر اب تک

آپکی چوٹی کے موافق کا الہی رے عروج
کینچلی سانپ کی ہے عرش کی زنجیر اب تک

تیغ ابرو کے سخنور ہیں ازل سے مداح
طرح ہوتا ہے یہاں مصرع شمشیر اب تک

چودھویں سال ہی پوری نہوئی قتل کی مشق
نہوا بدر ہلال لب شمشیر اب تک

عشق گیسو مجھے چھوڑے ہوے مدت گذری
سطر تقویم کہن رہتی ہے زنجیر اب تک

حسرت قتل میں ہارت سے ہونٹ چوستے ہیں
دانت سے کاٹ رہے ہیں لب شمشیر اب تک

فصل گل جا چکی باقی ہے بہار سودا
عشق پہچان کسطرح پھولی ہے زنجیر اب تک

ناطقہ حسن فصاحت کا ازل سے ہی مقر
کلمہ پڑھتی ہے ترا طوطی تقریر اب تک

بیڑیاں برسوں سے ہلتی ہیں سیہ گیسو میں
اے پری کھیلتے ہیں افعی زنجیر اب تک

شبنم صبح سے کس دن نہ گیا جوش جنون
کیوں فلک کھینچ رہا ہے عرق شیر اب تک

کھا گیا سیکڑوں کو روز ازل سے اترک
پیٹ خالی نظر آیا خصم شمشیر اب تک

مدتوں سے ہے حبیبوں کی مجھے حسرت وصل
ہے مرے دست تاسف میں کف شمشیر اب تک

شیب میں بھی ہے تری چاہ تو نہیں دولتیہ
خوب ان ناریلوں میں رہی اکسیر اب تک

حال بے پروا کہلے شمع رخون کا کیونکر
دن کو کہلتے نہین دیکہ لب گلگیر اب تک

رابطا ابرو و مژگان مین کبہی دیکہا تہا
شامل لفظ کمان ہے الف تیر اب تک

شاہد قتل کسی عاشق مژگان کی ہین کیا
شکل انگشت شہادت ہین یہ تیر اب تک

نیند کہو دی گئی مدت سے اُسے ڈہونڈہتے ہین
شمع ہاتہو نمین لئے تا اشگیر اب تک

کہو گیا ہے تہی ہین ہر سو وہ ڈہونڈہتے ہین نیند کا
گہر کے دروازہ مین ہین باز و زنجیر اب تک

کبہی خونریزون کو حاصل نہوا اطلاق شباب
ابتدا سے ہے سفید ابروے شمشیر اب تک

وصل انس نت سے ہوا انکو مبارک ہو منیر
کسلیے شکر کے سجدے مین ہے تاخیر اب تک

## ردیف کاف

کچہ اس غزل مین بہی نہوا آشناے رنگ
پہوٹ جاے یہ زمین الہی سماے رنگ

تیرے حضور باغ مین کیونکر سماے رنگ
ملتی نہین ہے حسن کی کثرت سے جاے رنگ

بو خوش دماغ جیسے ہوا آشناے رنگ
عطار کہینچی گئے عطر حناے رنگ

ہونٹون کہا اوسکے لعل نہ دیکہے خدا کرے
تیغ ہلال لب سے کہین کٹ نجاے رنگ

اے عندلیب باغ جہان مین ہے تنگ شمع
گل بہی ہوا تو مین نہوا آشناے رنگ

بلبل کا فصل گل مین چہکنا عجب نہین
ہے جام گل مین بادہ صہبا آزماے رنگ

سیلاب ہے رطوبت فصل بہار کا
طاؤس کے پرونکا کہین بہہ نجاے رنگ

اپنی بہار دیتی ہے ہولی کی قدر مین
تیرے حضور فصل چمن کیون نہ لاے رنگ

زیبا نہ ٹہرے ضعف سے زردی بہی جسم پر
ڈہیلی ہوئی ہمارے بدن مین قباے رنگ

رنگی جو اپنے ہاتہ سے وہ آبروی باغ
عطر بہار ٹپکے دوپٹہ پر آئے رنگ

گلشن کا روپ دیکہو وہ نازک دماغ اگر
دامن مین اپنے باد صبا چہان لاے رنگ

دوزخ مین داغ عشق اگر پختگی دکہاتین
بہٹی کے چڑہنے سے بہی گلونکا نجاے رنگ

چاک جگر مین چاہیئے خط شعاع حسن
اس جنتری مین کہینچیے تار طلاے رنگ

ہے عکس نا کمر گل رخسار یار کا
اُنچی ہوئی ہے سرو کے قد پر قباے رنگ

تار نظر کے بوجہہ سے مسکی جو بار بار
پوشاک بہر حضور کی کیونکر اُٹہاے رنگ

تیری نگاہ گرم سے جلتی ہین دلمین پہول
تیغ نظر سے کیون نہو کشتہ طلاے رنگ

تیرے حضور خشک جو ہو جائین شرم سے
پہولون کے جسم سے اُتر آئے قباے رنگ

نشہ ہے بہار کا یارب خزان مین بہی
نکہر شراب سے شیشۂ دل مین سماے رنگ

ایجان تیری جنبش رنگت سے کے سو برو
گلہاے اشرفی کا ہے کہوٹا طلاے رنگ

تشبیہ دون جو یار کی مستی سواے فلک
اودہی گہٹا ہے گل سوسن کا چہاے رنگ

دربانی اُسکی ڈہونڈتے ہین شاہدان گل
زنجیر در کی بیل ہو بہر قباے رنگ

بعد زوال حسن بہی اُس گل کا عشق ہے
ہم مثل عندلیب نہین آشناے رنگ

ایجان دیکہہ لے جو ترا حسن سادگی
کیچ کر کے اپنے جام کو ہر گل گراے رنگ

آب بدن کی موج ہے گا کرن کا عکس
انگیا کی چہکی آج جینے کی قباے رنگ

دیکہون جو بے ثباتی باغ جہان کی سیر
ابدل ہوا تبسم گل کی اُڑاے رنگ

شیخی یہ کر کری تیرے آگے ہے باغ مین
خاک اُڑ رہی ہے فصل بہاری مین جاے رنگ

باغ جہان مین حسن کی رونق ہی خلق سے
خوشبو بہی تہوڑی چاہیے ایگل براے رنگ

ہیچ بستہ آبروے گل تر ہو ملبلو
وہ رشک گل جو باغ مین اپنا جماے رنگ

بے لطفیان سوا ہے حنا کس سے اوٹہہ سکین
ٹہیرا ہے کون پاس تمہاری سواے رنگ

بڑہ جائے تیرے یمن قدم سے یہ اوج باغ
ٹیکا جبین مہر فلک پر لگاے رنگ

تیرے حضور پہول نکا زہرہ ہے آب آب
پائے نظر مین دیکہہ کہین بہر نجاے رنگ

آئینہ سان ہرن جو کہلے سیر باغ مین
اُس رشک گل کو سرخ دوپٹا اوڑہاے رنگ

رنگین میرے شعر سنین ہے جو قصد باغ
بالی مین موہ پروئین گل مدعاے رنگ

ایسی بہار باغ جہان بے ثبات ہے
دامن اگر ہوا کا لگے چہوٹ جائے رنگ

ہو جوش آتشین سے تلاطم میان باغ
پھولون سے ساغرون مین ابہی جوش کہائے رنگ

کرتا ہے تیرے سامنے پروا حسن گل
دیوار باغ پھاندتے ہین باد پائے رنگ

اس شاہ حسن سے جو کرین پھول ہمسری
کہا جائے استخوان رگ گل کہلائے رنگ

پڑ جائے میری پختہ مزاجی کا عکس اگر
سو شوب پر بہی اطلس گل کا نہ جائے رنگ

موتی دکہائے کان کا وہ گل جو زلف مین
پہالا دہان یار کا ڈہونڈہے حنائی رنگ

ہر باغ کو ہو خوبی ابرو سے پیچ تاب
تلوار کی جو آنچ لگے جوش کہائے رنگ

فصل خزان نہین کسی بلبل کے سوگ مین
سوسن نے مسی لالے نے چہوڑی ہے حنا رنگ

رنگین جو اپنے کپڑے وہ مطرب پسر کہین
زہرہ گل قمر کا ابہی کاٹ لائے رنگ

مرتا ہون انکے ہونٹ کی تمنا مین اے شہیر
اللہ عیش باغ کا مجکو دکہائے رنگ

## ردیف لام

رخت زری پہن کے کشیدن چمن مین پھول
سلمے کی بوٹیان ہون ترے پیرہن مین پھول

خوشبو سوا ہو پہنے جو تو موتیون کے ہار
اپنی قبا بسائین ترے پیرہن مین پھول

تو سیر کو جو آئے تو گلشن سفید ہو
لائے گل سفید داغ بنین ہر چمن مین پھول

پہناؤ تم جو غیر کی گردن مین اپنے ہار
ملے گل قبائے رنگ اوتارین چمن مین پھول

ملبوس زیست ذرہ افشان سے جل گیا
ڈر کر چراغ رخ سے پڑا پیرہن مین پھول

اوس گل کو شوق بادہ کشی ہو جو باغ مین
مینائی رنگ توڑ کے نکلین چمن مین پھول

مخمل بدن مین پھول گئے میرے ہاتھ پاؤن
غیرون کے ساتھ تمنے پیا جب چمن مین پھول

... فنا ہی داغ جگر ہین گلے کے ہار
گویا پرو دیے صرے تار کفن مین پھول

بازو پہ اپنے سنگھے جو سیتے وہ دارو سرخ
یاقوت آفتاب کا ہو نورتن کا پھول

سودا رہا بہار کا مجکو چمن مین بھی
سمجھا ہین چشم غول کو دیوانے نہین پھول

ہر زخم پہ چھڑک عرق عارض صبیح
دامن بسائین عطر گل یاسمن مین پھول

سبزہ چرین جو وحشی عارض کی قبر کا
ہولن نافہ غزال سے پیدا ختن مین پھول

اوراق گل مین لکھے ہین صفت تیغ صبیح
رکھتے ہین ہم بیاض گل نسترن مین پھول

گلشن مین کرسکے وصف صباحت جنون کا
بکھر دیے ہین جیب گل نسترن مین پھول

گدوا سکے نقش عارض محبوب تیغ زن
جنت کے جڑ لیے سپر داغ تن مین پھول

کوٹھی پر آج صبح رہا کون گل فشان
اوجھے ہوسے ہین مہر فلک کی کرن مین پھول

مجلس مہک گئی سخن آبدار سے
موتی کے دانے بنگئے درج دہن مین پھول

اے عندلیب جز گل زخم جگر کہین
دیکھے نہین ہین گلشن چرخ کہن مین پھول

ہین خال خط مین گال نہان گیسوؤن مین ہار
دیکھا ہے کس نے چاند خزا مین گہن مین پھول

فصل خزا مین داغ جنون کی بہار ہے
اے عندلیب باغ مین کانٹے ہین نہین پھول

ڈوبین گے اس کنوئین مین جو عشاق وا عدا
اے گل کہین گے سبزہ چاہ ذقن کو پھول

اے حور تیرے گالو نسے تشبیہ تو ہی
صبح بہشت ہوگئی شاخ سمن مین پھول

تم ہوگئے گل فشان تکلم جو فشا مین
ترتے پھرینگے موج شراب کہن مین پھول

یا رب شراب پیکے وہ گل گر میان کرے
پیدا ہون آگ کے چمن نار دمین پھول

مین کیا دکھائی دیتی نہین بلبلون کو بھی
پہنے تو ایسے لگنے تیرے بدن مین پھول

اہل صفا جو دیکھینگے تیری بہار حسن
جوہر بنینگے آئینۂ انجمن مین پھول

ہین خار خار غم مرے سینہ مین اسقدر
اے گل ہونگے بعد فنا بھی وطن مین پھول

ابھی بہار حسن بتان ہے کمال پر
تا قوس ہونہ جائے کف برہمن مین پھول

تقریر آبدار مین شامل ہے وصف رخ
اے گل بہائے جاتے ہین ناحق چمن مین پھول

فیض بہار عارض رنگین کے زور سے
اے گل گرتے شراب سے انجمن مین پھول

دیکھو بہار شہر خموشان کی عنا فلو — یعنی چراغ گور مین باغ وطن مین پھول ..
پہنے سنہا کے ہار جو تو نے پلنگ پر — اے بحر حسن بہ گئے موج رسن مین پھول
جلتی جو آتش گل رخسار یار سے + — تا صبح نخل شمع سے گرتے لگن مین پھول
رنگینی کلام سے ہے ہونٹون کے وصعت مین — ڈوبے ہوے ہین رنگ عقیق یمن مین پھول
پہنا تو قدر بڑہ گئی پھولون کے گہنے کی + — سونیکے ہوگئے بدن سیم تن مین پھول +
شرما گئے وہ باغ مین شادی وصل سے — چشم رقیب سے بنگئے دولہا دولہن مین پھول
اولجھاؤ بالو نمین دل پر داغ عاشقان + — پہولینگے شاخ زلف شکن در شکن مین پھول +
طرفہ بہار ہے چمن انتظار کی + — داغ جگر بنے مرے بیت الحزن مین پھول
کرتا جو گر میان دل پر داغ عندلیب + — چنبر کیطرح رنگ بدلتے چمن مین پھول +
کانو نمین سینکین ہین رگ گل کی جو اسے پڑی — زیبا ہے بالیونکی عوض بالی پن مین پھول +
ہر شاخ تیر مین جگر وا عذار ہے — آنکین ہین غیب قبضۂ ناوک فگن مین پھول +
ہو بوے مشک شب نمک زخم عندلیب — رکھو جو صبح تک چمن انجمن مین پھول +
بے آب بیقرار دجگر چاک تیرے ہین — پارہ کنو نمین ہین کانمین تی تمین مین پھول +
جھگڑینگے باغبان و نکیرین و عندلیب — رکھنا تم اپنے ہار کی میری کفن مین پھول
وہ شمع رو جو شمکو کرے شغل میکشی + — اے باغبان چراغ سحر ہون چمن مین پھول
ایدا کبھی سمانہ سکے تو بہشت مین ++ — ایسا سرور عشق حسین حسن مین پھول +

کیا کام ذکر بلبل و گل سے ہوا اے منیر
کسکو پسند آتے ہین بیخ و محن مین پھول

عاشق سے اٹھے وصل بت فتنہ گر مین بال — سو بار بگڑے اور بنے رات بھر مین بال
پھیپھکنے دیکھتے ہین عبث آپ گھر مین بال — پڑ جائینگے حضور کی تیغ نظر مین بال +
پھرتا ہے سر جو گرمی وحشت مین الجھون + — حلقہ وہ بین کے بنتے ہین وو ران سر مین بال +

پہر سو برس رہا ہے مگس ران سو آج نور ✣ کیا چہینی قمر کے ہین تیرے چہور مین بال ✣

مثلِ سوادِ شہر عدم آتے ہین نظر ✣ یہ رفتہ رفتہ بڑہ گئے میرے سفر مین بال

دنیا کے خوبرو ترے دروازہ پر ہین قید ✣ اُلجہے ہوئے ہین گیسوِ زنجیرِ در مین بال ✣

سہرا لپیٹے ہے سو نیکا آشفتگی دل ✣ شاید تمہارے دہوئی گئے آبِ زر مین بال

دل کی شکست خوب ہو زلفون کے عشق مین بڑہ جائے آبرو جو پڑے اُس گہر مین بال

نشہ مین اپنے عاشقِ لاغر کو تاک کر ✣ کہتے ہین چہد گیا مرے تیرِ نظر مین بال ✣

چہیدینگے پلکین لختِ دل اہل آبرو ✣ روزن کرینگے دانۂ لعل و گہر مین بال ✣

پیری مین راہ موت کی چاہتا ہون سر کے بل اُڑتے ہین ملکے دود چراغ سحر مین بال ✣

مدفون لکہون والے ہوئے باغ دہر مین ریشون کی بدلے نکلینگی شاخ شجر مین بال ✣

دیکھینگے حسنِ گرم کی آتش فشانیان پریان لباینگی گل رنگ شرر مین بال ✣

اغاز خط مین سیب ذقن کی شکست مین پڑتے چلے ہین شیشۂ رنگِ ثمر مین بال

اہل عدم کو پیچ مین لانے سے فائدہ پہر بار کیون اُلجہتے ہین موئے کمر مین بال ✣

دردِ گلو ہوا لب شیرین کو چوم کر ✣ شاید کہ کہا گیا ہون کوئی اس شکر مین بال

قاتل کی زلف ڈالکے رَوغن مین ملگئے ماننِد موج پہرتے ہین رنگِ سپر مین بال

پہر لیسے ہو رہے بال نہین ہوتی کیون جدا پیوستہ مثلِ رگ ہوئی گلبرگ تر مین بال ✣

کنڈا بنا کے پہنے جو سہپنا جنون گیا تعویذ کے خطوط ہوئے ہین اثر مین بال ✣

زلفون کو اپنے آئینہ مہ مین دیکہکر ✣ کہتے ہین پڑ گئے ہین نگین قمر مین بال ✣

حد سے زیادہ وحشی مژگان ہے ناتوان فصاد چہید تا ہے عبث نیشتر مین بال ✣

پہونچے سے حضور تے ٹالی ہے آدہی رات کنگہی ہوئی بنالئے گئے دو پہر مین بال ✣

مرغِ دل منیر کو پہندے مین پہانس لو
باندہو گلوئے عاشقِ خستہ جگر مین بال ✣

## ردیف میم

سر حلقۂ رندان پس مردن نہوئے ہم
پیمانہ کا سر شیشہ کی گردن نہوئے ہم

اے بخت سیہ ہین بہا خون ہما را
ہندو بچۂ خال کے چسپندن نہوئے ہم

کہتے ہین ترے شوق قدمبوس مین اہل
کیون گوشہ نشین زرہ دامن نہوئے ہم

انسان بنے محنتون سے شۂ خوبان
پر مردم چشم صنم تو سن نہوئے ہم

سب سنگ لحد کہتے ہین گردش کی ہوس مین
پروردۂ آغوش فلاخن نہوئے ہم

ملجاتے ترے کانٹے کے پتو نہین اسطرح
برگ شجر وادی ایمن نہوئے ہم

کہتے ہین یہ اے ترک مرے غنچۂ نازک
نکتہ ہوئے پہ قابل توسن نہوئے ہم

داغ غم زلف ایک شبہ کا دم گل گشت
مہتاب شب سنبل گلشن نہوئے ہم

آزار دیا ضعف مین بہی غیر کے دلکو
کب مورچہ پارۂ آہن نہوئے ہم

پنہان ہوا عشق مسی مین تن پر داغ
گلدستۂ طاق گل سوسن نہوئے ہم

اے گل ہوا عشق دہن باغ جہان مین
عنقا کے لئے شاخ نشیمن نہوئے ہم

گو ضعف بڑہاپہ کبہی دشمن سے نہ اوجہے
صد شکر کہ خار سر دامن نہوئے ہم

سنکہو نہ سوا آبلون کے رکہتے ہین پاتون
اے بت تری نظرون مین برہمن نہوئے ہم

تقدیر نے احباب کا مجمع نہ دکہایا
دانہ ہوئے پر شامل خرمن نہوئے ہم

کہنے سے کسی کے نہ کیا آپ سے دل سخت
عاری ہوئے سب پارۂ آہن نہوئے ہم

جمعیت خاطر نہوئی زلف سے حاصل
زنجیر کے دانون کو بہی خرمن نہوئے ہم

غیر آئے ترے کوچہ مین برہمنی نہ روکا
اے بت سفر کعبہ کے رہزن نہوئے ہم

کانٹے ہوئے پر حسرت دیدار نہ نکلی
اے گل مژۂ دیدۂ روزن نہوئے ہم

آغوش مین نقشہ مسی لب کا نہ کہا
فانوس چراغ گل سوسن نہوئے ہم

ایک اور غزل پڑہتے ہین اس بحر مین دیکہو
کیونکر دُرِ الہام کے معدن نہوئے ہم

# غزل

خواہان بزرگی پس مردن نہوئے ہم
پر فلک گنبد مدفن نہوئے ہم

اے بت غم گیسو نے نہ لگا ہمین افسوس
مار شب آفت کے لئے من نہوئے ہم

سب ہے وہ سر نیزۂ مژگان سے سراپا
اے گل ثمر شاخ نشیمن نہوئے ہم

ملبوس یہ حسن کے بوسو نہین مزا تہا
افسوس لب چشمۂ سوزن نہوئے ہم

کہتے ہین سب تجہے دیکہ کے یون انڈا انجم
تیرے رخسار کے خرمن نہوئے ہم

جی بہر کے گلے خنجر ابرو کو لگاتے
یارب ہمہ تن کیسلئے گردن نہوئے ہم

مرغان جنان کہتے ہین وحشت کی ہوس مین
کیون بیضۂ ناقوس برہمن نہوئے ہم

پلکون سے شکن رخت حسینانکی مٹاتے
جاروب کش گوشۂ دامن نہوئے ہم

اوس کوچہ کے چکر کے لئے کہتے ہین بہت
یارب صنم سنگ فلاخن نہوئے ہم

ای ترک عقیق دل پرخون سے بدلتے
حکاک نگین سم توسن نہوئے ہم

دروازہ گلستان کا خزان پر نہ کیا بند
بخیہ گر چاک در گلشن نہوئے ہم

داغ دل سوزان کا ہے عشق مین صرفہ
صراف زر شعلۂ گلخن نہوئے ہم

دعوائے مسی کرنے نہ دیتے تری آگے
قفل دہن غنچۂ سوسن نہوئے ہم

کیا تفرقۂ بخت ہے یون بہی نہوا میل
پارس ہوئے تم پارۂ آہن نہوئے ہم

بت ہو گئے حیرت سی کسیکو نہ ستایا
پتہر ہوے لیکن دل دشمن نہوئے ہم

گل کہاتے رہے وصل کی حسرت مین سراپا
ای گل تری کمخواب کی چکن نہوئے ہم

دی جان مگر ہاتہہ نہ آئے تری بازو
تعویذ لحد بنگئے جوشن نہوئے ہم

اے بخت سیہ کہل گئے بوسہ کی ہوس مین
پر خال لب طفل برہمن نہوئے ہم

آنسو مری کہتے ہین ہوئے عطر تو کیا لطف
ای گل تری تصویر کے روغن نہوئے ہم

پیسا بہی جلایا بہی ہمین بخت سیہ نے
مسی نہوئی آپ کے منجن نہوئے ہم

ز عیسیٰ خود عمر دوباره هوسم نیست / این جنس گرانمایه بود مشتری من

ستانه برون تا ننهم از نمکدهٔ دهر / جز سبزهٔ مینا ندمد از لحد من

سنجیده گئی طبع محیط دو جهانست / شد کفهٔ میزان قیامت سبد من

تمثیل جنون گشت زوال خرد بها / خضر رهِ سودا شده پیر خرد من

گلچین جهالت شدم از همت عالی / در گلشن ایجاد نگنجد سبد من

دل گرد پریشانیم از فصل بهاران / سنبل شده آشفتگیِ حال بد من

در معرکه رنگینیم یافت چو تنها / سرنامست و صد فتنه براے مدد من

و ضعف شکستِ دل شمعیده عیانست / هموارهٔ پیِ آئینه بود عکس قد من

در سلسلهٔ هستی جا و بدا سیرم / زنجیر بود گیسوی شام ابد من

جان داد حسود از اثر رشک تجلی / شد زیر فنا سبزهٔ تیغ حسد من

دل کشتهٔ شمشیر بیانست در آغوش / تابوت شهید است تو گوئی جسد من

از نیست تمناے ستم از تو شب و روز
در دشت نجف باد الٰهی لحد من

## غزل

کعبہ سے مجکو لائی ہواے کنشت مین / اصلاح دی بتون نے خطِ سرنوشت مین

پھرتے ہین کوچۂ بتِ قدسی سرشت مین / دلواتے گالیان مار رہی ہین بہشت مین

کفارۂ شراب مین پیتا ہون نقد ہوش / سرگرم ہون تلافیِ اعمال زشت مین

اکثر جزاے سجدہ مین کھاتے ہین ٹھوکرین / لکھا ہے کیا خطِ کفِ پا سرنوشت مین

حورون سے گرمیان جو کھون اوس شریر کی / لگجائے آگ آتشِ گل سے بہشت مین

سنتی ہے روز نغمۂ زنجیر عاشقان / وہ زلف بھی ہے سلسلۂ اہل چشت مین

زندان سے آنکھین سینکنے اوس گل کے گھر کو / دوزخ سے آگ لینے چلے ہم بہشت مین

بیگانہ اک ہمین نظر آئے پس فنا
بیدردون کا ہجوم ہی باغ بہشت مین

بتخانہ مین سفیدۂ حسن فرنگ سے
گرجے کی روشنی ہی سواد کنشت مین

جلجل کے خاک ہوتی ہین دی اشک وائے ہم
آب بقا نہین ہے ہماری سرشت مین

گرمی مین تیری کوچہ نشینو نکے واسطے
سنکلے ہین قدسیو نکے پرونکے بہشت مین

سونا کسا کون اشرفی داغ سجدہ کا
سنگ محک لگاؤن بنائے کنشت مین

بجلی چمک گئی جو ہنسی مین پھڑک گئے
شوخی بھری ہوئی ہے تمہاری سرشت مین

تصویرین تیری دست حنائی کی لیگئی
چھاپے لہو کے سب نے لگائے بہشت مین

کرتے ہین خون جیب نخ بتونکی تعلیان
رنگ شفق لگاتی ہے سقف کنشت مین

ابر بہار جوہر شمشیر یار تھے
گلہائے زخم کھل گئے اردی بہشت مین

تقدیر مین ہے تیرے دہان و کمر کا عشق
سر نہان لکھا ہے مری سرنوشت مین

دی جان ایک حور کی بوسیکی چاٹ پر
قسمت نے مجکو زہر دیا در بہشت مین

چہرونسے گفتگوی خط سبز یار سے
طوطی کسیکا بول رہا ہے بہشت مین

ادنی غلام شاہ ولایت ہون اے منیر
دشت نجف کی خاک ہے میری سرشت مین

## غزل

اور مجھسا جان دینے کا تمنائی نہین
اوسکا شیدائی ہون جسکا کوئی شیدائی نہین

صاف ہین ہم گو تجھی میل خود آرائی نہین
دل وہی آئینہ ہے پر تو تماشائی نہین

قائل وحدت ہون شرکت کا تمنائی نہین
تو جو تنہا ہے تو مجکو فکر تنہائی نہین

ناصحو کیون صبر کرنیکے لئے کرتے ہو تنگ
اس قدر دل تنگ ہے جائے شکیبائی نہین

ڈھونڈتے سینے پر مین کمر باندھتے تو پاتا قصر یار
بے محل ہے لامکان کہنا وہ ہرجائی نہین

سچ سے ہے حق ناحق نہین بنتا کسیکو منہ
دار پر منصور کو اوج مسیحائی نہین

یا کرو اپنا کسیکو یا کسیکے ہو رہو
چار دن کی زندگی میں لطف تنہائی نہیں

زار ہوں طاقت سے ملجانیکو طاقت چاہیے
ناتوانی سے جدائیکی توانائی نہیں

دشت وحشت میں نہیں ملتا ہے سایہ کا پتا
میں ہوں سودائی مرا ہمزاد سودائی نہیں

آتشی شیشہ کی عینک ہو ہماری آنکھ میں
ہم تمہاری گرمیاں دیکھیں یہ بینائی نہیں

مصر کے بازار میں کیا بڑھ گئی یوسف کی قدر
حسن کو بھی پردگی میں عیب رسوائی نہیں

بے مے و میخانہ و ساقی جو آئی مجکو موت
حلقۂ ماتم ہے دور چرخ مینائی نہیں

ہوگیا خاموش جو شہر خموشاں کا ہوا
ہے وہاں گور ہو جو دار گویائی نہیں

دونوں نشاؤں سے ہیں باہر مست صہبائے الست
سے اپنے میخانہ میں دور چرخ مینائی نہیں

پائیں کیا دیوانہ مژگان بت سے سامیں لطف
سوزن عیسی میں نوک خار صحرائی نہیں

میرے دل کی تجکو بیجا ہے شکایت بے خبر
اپنے گھر کا حال کہنا طرز دانائی نہیں

فشار میں زندہ ہیں ہے عیسی نفس اپنا خمار
جان اعضا میں چلی آتی ہے انگڑائی نہیں

ہوگئی ٹیڑھے ہے اگر ہمنے جگایا نیند سے
آپ ہر پردہ اکڑتے ہیں یہ انگڑائی نہیں

میکدہ پر سقف ابر رحمت حق چاہیے
احتیاج سائبان چرخ مینائی نہیں

بیخطر ہیں شستی اندام سے نازک مزاج
جستجوئے بادہ میں شیشوں کی انگڑائی نہیں

سر کو ٹکرا کر مٹایا اپنی قسمت کا لکھا
دیر میں کعبہ میں اب فکر جبیں سائی نہیں

آپ سے یوسف ہزاروں ہمسے عاشق سیکڑوں
حسن کا توڑا نہیں قحط تماشائی نہیں

پیر گردوں سے زر انجم اوچک کر چھین لیں
ہمتیں عالی ہیں فکر چرخ بالائی نہیں

ہے مرا دشت جنوں سات آسمانوں سے دو چند
ربع مسکون عرصۂ وحشت کی چوتھائی نہیں

دختر رز مثل افلاطوں ہی جبتک خم میں ہے
فشار میں اپنے باہر ہوں یہ دانائی نہیں

لکھنؤ کی آرزو میں جان دیتا ہوں منیر
سلطنت کا بھی زمانہ میں تمنائی نہیں

## غزل

خورد و کلان ہین طاعت ربّ ودود مین
گردون کو ہے جبین زمینین سجود مین

باتین کرو مشیت ربّ ودود مین
نقشہ وہین کا آئے عدم سے وجود مین

مدفن کہان ہے دورۂ چرخ کبود مین
پیوستہ خاک اہل و چشم حسود مین

اسے چرخ سے رشتۂ جان تو لیا گیا
دیکھا تو اک کفن سے تیرے تار و پود مین

سبزہ حوالی دہن تنگ سے اوگ چلا
پہونچا خضر سواد عدم کے حدود مین

اوس نازنین کے زلف مین ملتا ہے اسکا عطر
پیوند یاسمن کا لگاتا ہون عود مین

پایند ہون عنایت پروردگار سے
ممکن نہین سماؤن جو چشم حسود مین

شمشیر حسن یار کے جوہر نکل پڑے
کیا کیا نمود رخ ہے خط کی نمود مین

آخر تو نقل کفر نہین کفر واعظو
کلمہ پڑھون بتون کا زبان ہنود مین

مردونکی انجمن مین دلیری ضرور ہے
آواز شیر چاہئے مطرب کے عود مین

ہر روز عمر عاریتی مین ہوا ہے وضع
ہمنے ادا کیا ہے زر اصل سود مین

شمعونکی روشنی مین لگاتی ہین مہندیان
ملتے ہین آپ عطر حنا زلف دود مین

میخوار استفیض ہے سمجھے عمر بھر
ہے خط جام تیری کف دست جود مین

پیدا ہوا ترے رخ بیخال کے لیے
نقطہ کہان سے آئے حروف [illegible]

پیتی کبھی ہی نشہ مین بادل کو دیکھکر
جا سے نکلے ہین گنبد چرخ کبود مین

مہمان ایکدم کے ہین کیا اعتبار زیست
وقفہ کہان منیر قضا کے درود مین

## غزل

عشق مژگان مین صفائی کا مزا لیتے ہین
چشمۂ سوزن عیسی مین بہا لیتے ہین

گرمی حسن کی مدحت کا صلا لیتے ہین
مشعلین آپ کے سایہ سے جلا لیتے ہین

تیری مقتولوں کی مقتل میں پڑا رزانی ہے
ہڈیان گور پہ لوگون کے ہما لیتی ہین

ملتے ہین وقت غضب جو ترے ابرو کے
آب شمشیر تو کو کسا سے لیتے ہین

سجدے کرتے ہوئے جاتے ہین کشتہ تیرے سو کو
چشم جائزہ خالق خدا سے لیتے ہین

خشک کر دیتی ہین آہ سے ہم آنکھون کو
نفس سرد سے دریا کو چھا لیتے ہین

گرنے پاتے نہین جو پھیرتے ہین برق نگاہ
آپ گرتی ہوئی بجلی کو اوٹھا لیتے ہین

کبھی چورنگ جو کرتے ہین یہ بحر خوبی
مچھلیان عرش کے دریا سے منگا لیتی ہین

پوچھتے ہین ترے خط عارض تابانکو اگر
چشمہ خورشید کا ایمان لگا لیتے ہین

آبلے پاؤن کے کھولتے ہین تیغ کو جو ہین
خاک گلزار سے ہم کار حنا لیتے ہین

ہمت پست سے مغرور رہے ہین منعم
سر پہ اپنے سر قارون اوٹھا لیتے ہین

داغ عشق رخ نازک سے مہکتا ہے لباس
گل تصویر سے پوشاک بسا لیتے ہین

اپنے بگڑی ہوئی اوضاع کو کرتی ہین درست
روز ہم کاغذ تصویر بنا لیتے ہین

عاشق زار لیئے پھرتے ہین اوس کا بنگلہ
مور جیسے تخت سلیمانکو اوٹھا لیتے ہین

ذوق مشق خط تقدیر سے دیکھو اکثر
لوح محفوظ کو گردون سے منگا لیتے ہین

ہم اسیرونکی بسقدر رہین ہین لوہے کی چھنے
اے جنون دانہ زنجیر چبا لیتے ہین

نام کو بھی نہین ملتا ہے جسے دنیا مین ثبات
وے نگینے ولے سیری مہر اوٹھا لیتے ہین

عرق شرم مین جو رنگو پوتے ہین حضور
آب رنگ گل فردوس چوا لیتے ہین

ساعری کا نہین دعوی ہمین واللہ منیر
بزم احباب مین آنے کا صلا لیتی ہین

## غزل

توسے تو تیری طالب دیدار بہت ہین
یوسف ہے سلامت تو خریدار بہت ہین

تشنہ ہین شربت دیدار بہت ہین
سچ ہے کہ انار ایک ہے بیمار بہت ہین

منصور کے مانند سر دار بہت ہین
حق ایک کا ہے کشتنے کو حقدار بہت ہین

پردہ نہین سے ہٹنے کا اب ای برق تجلی
موسے کی طرح طالب دیدار بہت ہین

مجھ پر ہے نہین گرمی بازار جہنم
اللہ کے تھوڑے سے گنہگار بہت ہین

اس راہ سے ہے میر دل زخمی مین نہ آرے
سب بے پردہ ہے گھر روزن دیوار بہت ہین

پھر جائے خدائی تو بتون سے نہ پھرین ہم
پتھر ہین بھی اللہ کے اسرار بہت ہین

وحدت کے طلبگارونکو کثرت سے علاقہ
ہین ایک ہون تو ایک ہے اغیار بہت ہین

دریوزہ گر رحمت باری ہین گنہگار
پیمانہ لئے ہاتھ مین میخوار بہت ہین

زنجیر ہے ایک اور کئی لاکھ ہین قیدی
عاشق تیری گیسو مین گرفتار بہت ہین

باہر نہین اس سلسلے سی اہل عدم بھی
وابستۂ موی کمر یار بہت ہین

کیا زخمیو نمین شور ہے حسن نمکین کا
صد شکر کہ قاتل کی نمکخوار بہت ہین

امساک کی دولت نظر آتی ہے تونگر
قارون کیطرح دہر مین زردار بہت ہین

ہین آل محمد کے تصدق مین بچونگا
اللہ کے گھر مین مرے مختار بہت ہین

میخانۂ ہستی و عدم دونو ہین آباد
بیہوش بہت ہینگے کہین ہشیار بہت ہین

زاہد کو مبارک رہین غلمان بہشتی
بستان جہانمین گل بیخار بہت ہین

تعویذ لحد بنتے ہین مر نقش قدم پہ
کیون حشر نہو رفتۂ رفتار بہت ہین

رہتے ہین لب بام پرای حور ترے زار
فردوس مین خار سر دیوار بہت ہین

اللہ ہین لکھنو لیجائے میسر
مدت ہوی کنیو مین دل افگار بہت ہین

## غزل

قید فکر دو جہان سے بالکل آزاد ہین
آبرو سے عقل کل مجھکو نا درزاد ہین

دوست ناشاد ہین میری کسقدر دلشاد ہین
ناصحا تعزیت خط مبارک باد ہین

دوستانِ رفتہ کی شکلیں سراپا یاد ہین
داغِ سینہ جوہرِ آئینۂ ایجاد ہین

طالبانِ فقر محوِ نالہ و فریاد ہین
مدّین آہونکی خطِ پیشانی آزاد ہین

تو امان اللہ نے پیدا کیے عشق اور حسن
عاشق و معشوق سایہ کیطرح ہمزاد ہین

اوسکے آئین گے گلِ زخمِ جگر پر دیکھنا
شہپرِ بلبل شریکِ ناوکِ صیاد ہین

وحشیونکی ہے ولادت اور رحلت ایک سے
کب طلبگار کفن عریان مادرزاد ہین

حلقہ حلقہ ہین ہوئے ہین شاعرونکے دل اسیر
دامِ مرغانِ مضامین گیسوے صیاد ہین

کیا لکھون تیری کڑی تانونکو ہی مطرب پسر
زمزمے گویا صریرِ خامۂ فولاد ہین

پیچھے پیچھے پھرتے ہین اوڑا اوڑ کے مرغانِ چمن
نقشِ جادو نقشِ پائی نازکِ صیاد ہین

ہین تہیدستی کی باعث سرفراز اربابِ فقر
ہر قدم آزاد سروِ گلشنِ ایجاد ہین

آبروے صید کی بڑہتی ہے دریا سے سوا
کیا پرِ ماہی شریکِ ناوکِ صیاد ہین

خیرہ چشمی بسملونکو دار پر کھچوائیگی
دیدۂ قربانیان محوِ قدِ جلاد ہین

زخمِ رنگین سے مرقع ہو گیا سارا بدن
ناوکِ جلاد کلکِ مانی و بہزاد ہین

یاد مین شیرین لبونکی کاٹتا ہون کوہِ غم
ہچکیان میری صدائی تیشۂ فرہاد ہین

میری خارِ غم نہین بھولا ہی کوئی سخت دل
تیزیان نوکِ زبانِ خامۂ فولاد ہین

نیند چشمِ فرشِ گل تیرا اب وسے آتی نہین
کیا پرِ بلبل میانِ بالشِ صیاد ہین

فاختہ کا دودِ دل ہے سنبلِ گلزار مین
خوش قدونکی گیسو نہین شانہ شمشاد ہین

کسطرح کرتے ہین آہ ان ہم مزاجونکو گدا
کر میان ہم دل جلونکی آتشِ حداد ہین

مسکنِ لالہ رخان سینہ ہمارا ہی منیر
داغِ دل گویا چراغِ خانۂ آباد ہین

## غزل

تیغِ نگاہ کاٹ کرے مستفید ہون
یارب گلا کسیکا کٹے مین شہید ہون

قصدِ عدم ہے سالکِ راہِ جدید ہون / مین ہرزہ گرد کوچۂ حلق شہید ہون

عالم کے عیش کو ہین مری سینہ کوبیان / یارب مگر مین نوبت ایام عید ہون

دوران سر سے گردش لیل و نہار ہے / مین ہر گھڑی کیواسطے مثل کلید ہون

عاشق وہ ہون کہ رتبۂ معشوق پا گیا / دل سے جو ہون قریب نظر سے بعید ہون

تصویر میری کھینچیے چنبر کے رنگ سے / نیرنگ عشق سے ہر دم جدید ہون

جو بادشاہ ہے وہ تمہارا غلام ہے / ہر سکہ کہہ رہا ہے کہ مین زرخرید ہون

آنکھین چڑھی ہین نشۂ وحدت سے عرش پر / اپنی نظر سے آپ مین کوسون بعید ہون

دیکھی جو وہ سکندر ثانی چمن کی سیر / ہر گل کہے مین کوکب بخت سعید ہون

سچ ہے کہ ہیچ و پوچ ہے نہایت نمو ہے / ظاہر ہے جبتک آپ مین ہون ناپدید ہون

بیعت خلاف عقل گوارہ نہین مجھے / روز ازل سے پیر خرد کا مرید ہون

مصحف مین کہتی ہین ورق اپنی شبیہ کا / پھر کہتے ہین مین جزو کلام مجید ہون

تل بھر جگہ نپائین پھر آنکھون مین تپلیان / نظرون مین تم سماو تو محتاج دید ہون

مضمون عرش سے چلے آتے ہین اے منیر / فیض سروش غیب سے مین مستفید ہون

## غزل

ہم بغل یار ہے جلنے کا مجھے ہوش نہین / سی ہے گریبان کفن حلقۂ آغوش نہین

باعث ضعف تری تار کمر سے لپٹا / چشم سوزن ہی مرا حلقۂ آغوش نہین

زاہد و نشائین سرشار ہین ارباب خرد / سر بمغز سبو ہی مئے سرجوش نہین

دور ساغر سے اوڑی پیر فلک کی رنگت / کہکشان کیا ہی اگر موج رم ہوش نہین

میکدہ مین نظر آتی ہے تجلی تیری / ید بیضا ہے کفِ بادۂ سرجوش نہین

دل اسیر ذقن یار ہے کیا نکلے خط / چاہ سیماب ہے اسواسطے خس پوش نہین

کان سے اولٹے ہوئے بال نظر آتے ہین  —  دانت سے افعی گیسو کا درِ گوش نہین

قدر ہونٹونکی گھٹائی تری چُپ ہنے نے  —  اسے و بلکہ یہ نگینہ لبِ خاموش نہین

جا چکا حسن اُڑاتے ہو عبث باتو نہین  —  سبزۂ خطِ خضر قافلۂ ہوش نہین

دور خط سے مری نالونکی رسائی ہے محال  —  قابلِ بانگِ اذان صبح بنا گوش نہین

پڑ گئے آنکھونمین جالی تری رو پوشی سے  —  مردم دیدہ سوا کوئی زرہ پوش نہین

عیب مین سب نظر آتے ہین زمانہ مین منیر
کوئی دنیا مین عطا پاش خطا پوش نہین

## غزل

گر رہی ہے ماتھے سے افشان تمہارے ہاتھ مین  —  آتے ہین عرش معلی کے ستارے ہاتھ مین

کر گئے تاثیر وحشت کے اشارے ہاتھ مین  —  چلتی ہے نبضِ غزالی اب ہمارے ہاتھ مین

ہاتھ کس چنچل کا آئیگا ہمارے ہاتھ مین  —  گدگدی نبض کی جنبش ہے سارے ہاتھ مین

مدتون سے چھٹ گئی ہے پابوسی یار کی  —  ہتکڑیکو بدلے بیڑی ہو ہمارے ہاتھ مین

جان پڑ جائے بجاؤ ایک چٹکی تم اگر  —  طایرِ رنگ حنا بولی تمہارے ہاتھ مین

خلد مین رضوان نکیون لیجا سکے ہاتھون ہاتھ  —  تیرے دروازہ کا بازو ہے ہمارے ہاتھ مین

ہاتھ اوٹھا کر بھی دعا سے نے کبھی مانگی نہین  —  ہتکڑی کس جرم پر ڈالی ہمارے ہاتھ مین

دستِ نازک کی صفائی سے ٹھہرنا ہے محال  —  خالِ کف بنجائینگے سیارے تارے ہاتھ مین

ڈر کے مارے دستگیری کوئی کر سکتا نہین  —  ٹوٹ کر نشتر رہے اُستے ہمارے ہاتھ مین

اوس پری پیکر نے بھی ہاتھو نہین پہنا شوق بند  —  شوق سے اب ہتکڑی ڈالو ہمارے ہاتھ مین

طایرِ رنگِ حنا سرخاب کی صورت اوڑی  —  تم ملو مہندی جو دریا کے کنارے ہاتھ مین

خونِ ناحق کی شہادت دے پری چاہو اگر  —  طایرِ رنگِ حنا حق حق پکارے ہاتھ مین

سوزِ غم کو عشق کردیگا گلستانِ خلیل  —  پھول بنجائینگے گلچین شرارے ہاتھ مین

ہتکڑی کو اکہڑ سی ہتکڑی فرطِ جنبش سے ہوئے
قوتِ بازو ہوا رعشہ ہمارے ہاتھ مین

لطف لالوں سی سوا شاخِ گلِ شبّو مین ہے
مہندی کیون ملتی ہو تم اس پیارے پیارے ہاتھ مین

ہاتھ اوسکا ہاتھ سی ہم سے جدا ہوتا نہین
قول کا چھلّا بنا ہر گل ہمارے ہاتھ مین

صاف خ و بینی دکھا جائیگی اعجازِ کلیم
آئینہ ہوگا یدِ بیضا تمہارے ہاتھ مین

کس قدر ہے شعلہ افشان آتشِ رنگِ حنا
سنکئے ہین پہونچپو نگ شرارے ہاتھ مین

چور پوسے دیکھ لیتی ہین تجھے نظارہ باز
کرتے ہین زورِ حنا تیرے نظارے ہاتھ مین

رفتہ رفتہ شکر ہے قاصر ہوئی دستِ طلب
باعثِ آرام ہے رعشہ ہمارے ہاتھ مین

چاک سینہ کرتے کرتے عقدۂ جرأت کھلی
شیر ناخن بنے ناخن ہمارے ہاتھ مین

پھر بہار آئی ہے گل کہانیکی پھر گل کہانیگی
بعد مدت تمنے چھلّی پہنی بارے ہاتھ مین

دستِ نازک مین ہوا زپو بنی نازک اے پری
سنگئے توڑی ہو زرِ گل کی تمہارے ہاتھ مین

چھوہا ہے خال و خطِ پشتِ لب جام آج
شہد کا زنبور یارب ڈنک مارے ہاتھ مین

آستین صبر سے باہر نہ نکلے گا اگر
ہوگی دستِ غیب کی صورت ہمارے ہاتھ مین

سر بکف ہین ہم تمہارے آگے تم خنجر بکف
کیا ہمارے ہاتھ مین ہے کیا تمہارے ہاتھ مین

لکھنؤ سے تا نجف پڑھتے ہوئے جائین منیر
دفترِ تعریفِ حیدر ہو ہمارے ہاتھ مین

## غزل

پیچ فقرہ پر کیا جاتا نہین
کوئی دہاگا دو بٹا جاتا نہین

بوسۂ لب غیر کو دیتے ہو تم
منھ مرا میٹھا کیا جاتا نہین

ضعف نے یکدست توڑی پائے زیست
نبض مردہ ہون ہلا جاتا نہین

زلف سی سنبل کرے کیا ہمسری
پیچ چوٹی کا کیا جاتا نہین

تیغِ حسنِ یار سے مجروح ہے
طوطیِ خط سے اوڑا جاتا نہین

قہر کا طالب عبث ہے جسم زار
چشم دشمن مین سما جاتا نہین

کیا کشیدہ صورت تصویر ہون
ناتوانی سے کھنچا جاتا نہین

ضعف سے پہنچینگے کیونکر آپ تک
آپ سے باہر ہوا جاتا نہین

کھنچ سکے تصویر بیتابی مین کیا
ایک صورت پر رہا جاتا نہین

روح کو بھی بوسۂ لب کی ہے چاٹ
مر گئے لیکن مزا جاتا نہین

مُردے سے بدتر ہون گو جیتا ہون مین
رنگ ہستی مین ملا جاتا نہین

رنگ کیا قد خمیدہ کا کھلے
چھلّے کے گل سے کھلا جاتا نہین

روز انگیا ہوتی ہے آراستہ
کب نیا نیگلا سجا جاتا نہین

پیچ مین آنے کو طاقت چاہیئے
تیرے دم پر بھی چڑھا جاتا نہین

عطر کھنچتا ہے ہماری خاک کا
ہاتھ سے ملنے کا مزا جاتا نہین

چُٹکیان میرے سراپا مین نہ لو
جامۂ ہستی چینا جاتا نہین

کوئی کیا ہمکو بنائیگا منیر
ایسے بگڑے ہین بنا جاتا نہین

## غزل

ہوتی ہے بار جیت پنہان باتین
چوپڑ بچھی ہے انجمن کائنات مین

رکھہ فکر جسم عاریتی کائنات مین
چوری ہی نہیا ئین مانگ کے کپڑے برات مین

پیاسے مری کھوکے ہین سب کا حیات مین
کشتی عمر چلتی ہے آب فرات مین

بے عقل ہوکے آ گئے ہستی کی گھات مین
دیوانے بنکے پھنس گئی قید حیات مین

ساقی سے کہدو سبزۂ تر مین بہا شراب
ٹانکے کدو کی بیل قبا ہی نبات مین

کی تلخ گفتگو لب جان بخش سے مدام
افیون گھولی آپ نے آب حیات مین

قایم مزاجیو نہین بہی غفلت محیط سے ہے
ہے خواب مرگ مخمل رنگ ثبات مین

ہونٹوں کا عشق تمہارے ہی بڑی کی بات
مردیکو غسل دیجئے آب حیات مین

پونہچا جو تیرے کوچہ مین خود رفتہ ہوگیا
جاتا رہا مین آپ سے راہ نجات مین

ملتے ہین خوبرو تری خیمہ سی چھاتیا
انگیا کی ڈوریان ہین مقرر قنات مین

ہستی مین ترک کیجئے زلفونکی عشق کو
زنجیرین دوہری توڑے قید حیات مین

ہووے خضر نے تری ٹبنے کیواسطے
کھولا ہے برق طور کو آب حیات مین

غارت کیا اخیر جوانی مین دہر کو
دنیا تمام لوٹ لی تھوڑسی رات مین

جز داغ زندگی مین نہین اور کچھ سرور
افیون کب ہی لالہ رنگ ثبات مین

مدت سے ڈیرہ جادۂ پاک نجف مین ہے
تکیہ ہے اس فقیر کا راہ نجات مین

شادی ہوئی جو رات کو کھیلی وہ گنجفہ
روشن کیا غلام نے اکا برات مین

کوچہ مین کہہ کے عاشق مضطر کی ہڈیان
مچھلی کے کانٹے بووے راہ نجات مین

دلکی صفا ہو جامہ ہستی مین جلوہ گر
جیب سحر اگاؤن قبا سے حیات مین

ساون کے بدلے لگائیے حافظ شعر تر
جھولا ضرور ڈالیے شاخ نبات مین

ہستی کی قید سے دل بیتاب چھٹ گیا
مچھلی نہ ٹھہری بازوئے شمع حیات مین

مردے جلائے سیکڑون ٹھکرا کے ای صنم
دست مسیح کا ہے اثر تیری لات مین

شیرین ادائیان بھی ہون رفتار ناز بھی
کافور صبح حشر ہو قند و نبات مین

ہونٹونکی مستی اور کی تونے کھٹائی سے
لیموں کی چاشنی ہے تری میٹھی بات مین

اندھا بنا سے ٹینگے وہ ولا کر عتاب سے
رہتے ہین روز آنکھ چرانیکی گھات مین

موت آئے مجکو ہجر مین احمد کرامی شیر
واللہ کچھ مزا نہین ایسی حیات مین

## غزل

اس قدر نا شنوا کون ہے انسانوئین
ہر گھڑی پنبۂ غفلت ہے تری کانوئین

یون نہو قیس کی وحشت سے تو دیوانو نمین — چشم لیلی کے چکارے ہین بیابانو نمین

ل ہین وے کتابی ستم ایجادو نکے — سرخی دیدۂ مریخ ہے قرآنو نمین

لی اسباب جنون نے یہ ترقی پائی — تا کمر سنبل زنجیر ہے زندانون مین

رہ بختونکو عطا کیجیے اتنا ملکر — ٹہیان میل کی روشن ہون سیہ خانونمین

ہین خم ہین مداح رخ و قامت یار — نمک شور قیامت ہے نمکدانو نمین

سرخ آنکہین لب لعلین کے تصور سے ہون — رنگ یاقوت کا پیدا ہے بیابانونمین

ل صد چاک ہوا زلف کے سودے مین سیاہ — شانۂ یار نے مسی ملی دندانون مین

ر سے دیوانے ہوئے بہول بہلیونمین اسیر — سیکڑون خانۂ زنجیر ہین زندانونمین

ب نے روند کر مشتاقونکا پردہ رکہا — نعل شبدیز کے ٹکڑے ہین گریبانونمین

ر سے دیوانونکو وحشت کی خلش رہتی ہے — مژۂ قیس کے کانٹے ہین بیابانو نمین

ہر کچھ پہونک رہے ہین متبسم ہوکر — جہوٹے موتی نظر آتے ہین تہ سنگ کانونمین

دل شفاف سے ہو داخل سرکار حضور — چہرے آئینونکے لکہے گئے حیرانونمین

عظمت عاشقونکی دیکہی جو دہ غیرت شمع — چہپ کے طاؤس فلک آسے ملے پروانونمین

سبزۂ رنگ کے خط سبز مین چہرہ مارے — بوسے دے آپنے لب سے کہین دیبانونمین

ہاتہہ ملواتے ہو ترساکے گلوریکو لئے — کف افسوس نہ ملجائے کہین پانونمین

جہوٹی باتونکی تجلی نظر آئے ایسی — صبح کاذب کی سفیدی ہے پہروالانونمین

لکہنؤ مین بہی نہین بہولتی ہے یاد عروج
جی سے لگے خاک مشیرآرہ ستمدانون مین

## غزل

کیا مزا ہے اسی مستی نشہ کے آغاز مین — بنتی ہے سبزی جو تیری لگتی ہے آواز مین

منظر بوحق حق کہو بزم بت دمساز مین — نغمۂ منصور بہر دو پردہ ہائے ساز مین

حاسدان نے رد رد کو ڈھونڈہی وقت خرام
اے مغنی اس قدر شفاف ہے تیرا گلا
کوک کر باجے کو اپنا حالِ دل گانے لگو
روز بسم اللہ ہے کیا یہ رسالہ ختم تھا
زلفین ہونٹو نین دبا کر تم نہ گاؤ عیب ہے
دیکھ کر آئینہ گانے مین دکھاؤ گر میان
کھولتی ہو کسلیے زلفونکو ہنگامِ ادا
کھیل مین اوس طفل بدخو نے کیا تھا مجکو قتل
آنکھین بچھتی ہین تیری رستی مین نازک خرام
پنجۂ مژگان نہین ہے روح القدس کا دل اسیر
حُسن صوت حُسنِ صوت اللہ نے تجکو دیا
مین وہ مرغ نرم دل ہون صید اگر مجکو کرو
نکلے لیکے پر وہین کھلجائے بہار باغ حُسن
تیری صیاد نظر کے قبضہ مین ہے ورجام
چھپ گیا نورِ سحر گانا جو چھایا آپ کا
بیتے ہے سب کا دل صحبت مین ہنگامِ غنا
دیکھکر داغ دل سوزان وہ تابع ہو گئے
وجد مین لاتی ہے ہیکل کی صدا ای شہسوار
گھنگھرونکی طرح تیری گٹکری مین لطف ہے
زلف و رخکی کھینچ لی تصویر یا ہم ایک پری
فارسی مین دیکھکر نواب کے مضمون نو

پتلیان سونیکی ہون پائے سمند ناز مین
منھہ نظر آنے لگا آئینہ آواز مین
لگ گئی ارگن کی کنجی قفل ضبط راز مین
آفتین ساری وٹھائین عشق کے آغاز مین
بال پڑتے ہین عقیق شعلۂ آواز مین
بیضۂ فولاد ہو تو شعلۂ آواز مین
بیکڑی پڑ جائیگی پائے سمند ناز مین
باڑیان کین میری مرغ روح نے پرواز مین
ہے چکن تار نگہ کی فرش پا انداز مین
مرغ سدرہ پھنس گیا ہے چنگل شہباز مین
پاٹ سے ہے تار یوسف کا تری آواز مین
موم جائے مغز پیدا ہو سر شہباز مین
رنگ رخ چھانو حریر شعلۂ آواز مین
ہے تدرو شعلۂ مے چنگل شہباز مین
ملگئی چاندی طلائی شعلۂ آواز مین
چکیونکی گردشین دیتی ہو تم آواز مین
نقش جب دیکھا پر طاؤس آشیاز مین
راگ گویا بج رہے ہین بادیا کی ساز مین
بیجنی ڈالی ہے پائے طائر آواز مین
چلہ باندہا ہے تیری مصحف اعجاز مین
نشۂ ایجاد پنہان ہو سے شیراز مین

شعر وصفِ خالِ پستان کسلیے گاتے ہین آپ
بے سبب پائے نظر مین کسطرح کانٹا چبہا

داغ سے لگتے ہین ترنج شعلۂ آواز مین
کیا کلاغ کو دیکہا تمنے خواب ناز مین

نشۂ اشعار حافظ مین بڑہی عقل اے منیر
تہا کفِ مغزِ فلاطون بادۂ شیراز مین

## غزل

تیرے ہاتہون سے مٹیگا نقش ہستی ایکدن
بارڈہ رکہدیگی چہری پر تیز دستی ایکدن

تیری آنکہون سے دلِ نازک گریگا نشہ مین
طاق سے شیشہ گرادیگی یہ مستی ایکدن

زاہدو پوجا تمہاری خوب ہوگی حشر مین
بت بنا دیگی تمہین یہ حق پرستی ایکدن

آنکہین وہ زخمین بہی سینکیگا ترا دلسوختہ
آگ بنجائیگی یہ آتش پرستی ایکدن

خوبی شمشیر ابرو کا تماشا دیکہتے
دونون باگون آپکی تلوار کستی ایکدن

خون میرا رایگان ناحق بہاتے ہین عضو
کرفی سے ہے رنگ حنا کی پیشدستی ایکدن

جلد پستان تک مرا کبتک نہوگا دسترس
ان ترنجونکی بہی قیمت ہوگی سستی ایکدن

زلف کافر کیش لپٹیگی قدم سے اے صنم
ہندو شب بہی کریگا بت پرستی ایکدن

جان بخشو سر مری لاشہ کا ٹہکراؤ کبہی
ساغر خالی مین بہر دو شہد ہستی ایکدن

نیلگون کردیگی ملکر چہاتیان اے رشک مہر
تیری انگیا کی کٹوری ہوگی جستی ایکدن

خوب کر تعریف نواب ظفر جنگ اے منیر
کام آجائیگی یہ آقا پرستی ایک دن

## غزل

شراب لالہ گونکی جم رہی ہے تیغ پہاڑونپر
ہوی جاڑے گلابی فصل مے جب آئی جاڑونمین

قضا ہے سینۂ پرداغ مین سب کشتیان کہیلیر
زمین اس چہینٹ کی بنیا ہے پہونکی اکہاڑونمین

بدون گریہ وہ کشتی می کا نہین ممکن
مرے پاس آتی ہے بنت العنب چڑہکر نواڑونمین

وہ طفل رنگ ان اکثر جا کر جھیلو نمین نہاتا ہے
عوض کا نٹو نکے نشتر ابکی نکلیں گے سنگہاڑو نمین

چڑہا نشہ مین تیرو نپر اپنے عاشقو نکو سحر
نئی جلوت کی تمنّی مسیان باندہی ہین تاڑو نمین

علاج زخم ہائے کہنہ کیا وحشت مین لازم ہے
چڑہاؤ بتیان ناسور کی کانٹو نکی جہاڑو نمین

اٹھا کر کوہ غم جو گڑی ہین سیکڑون بیکش
ہزارون ہمیشہ رہا نوش سنو تمہین پہاڑو نمین

پڑے ہیں جو لہا سوزان مین تہ بندو قکی چہرے
تماشا ہی کہ لوہے کی چنے بھنتے ہین بہاڑو نمین

پتان لکہنو کی تجلی گاہ اسے موسے
چراغ طور کی ہی روشنی کالے پہاڑو نمین

ور دل پر ہمارے بند و بست اسطرح لازم ہے
لگاؤ زلف کی زنجیر چہاتیکے کواڑو نمین

مصفا گفتگو انگیا سپہنے مین مناسب ہے
کنول ہون چہاتیونکی آپکی تونکی جہاڑو نمین

منیر افسردہ دل کیہا نہین رہا بجہرکو
کہین تلوار کا پانی ہوا ہی جاڑون مین

## غزل

خواب مین بہی جو وہ آتے ہین تو کیا کرتی ہین
جا سے لیتی ہو آنکہو نمین بہرا کرتی ہین

گالیان دیکر وہ فرماتے ہین کیسا ہی مزاج
ہم یہ کہتی ہین کہ مرتے ہین دعا کرتی ہین

چٹکیان لیتے ہین بدخواہ ہمارے دل مین
گوشت ناخن سے یہی لوگ جدا کرتی ہین

کرتے ہین سجدو نمین شکوہ بستان نا ہد
یعنی آنکہون کا لہو سے یہ گلا کرتی ہین

گاسنیکے پرد نمین زردارون سے ملجاتی ہین
یہ صنم ناچ مین توڑے ہی جو لیا کرتے ہین

زر انجم کا ہمین خوب حساب آتا ہے
تارے ایجان شب غم مین گنا کرتے ہین

سیر ہستی و عدم صفت مین حاصل ہے ہمین
آپکے ہجر مین مرمر کے جیا کرتے ہین

دونون آنکہین صفت گنگ و جمن جاری ہین
امیر حسن و آبی مین رہا کرتے ہین

دستے آنکہونکو سیاہی بد نہین نہ لگین
آپ اکثر مری نظرو نمین پہرا کرتے ہین

کیا مزہ پردۂ وحدت مین ہی کہلتا نہین حال
آپ خلوتمین یہ فرمایئے کیا کرتے ہین

سنگ در پر نہین سر کہتے ہین رقیب اپنا سر
اس کسوٹی سے زر قلب کسا کرتے ہین

جلوہ فرما کے رقیبونکی صفونمین اپنا
ٹٹی کی آئینون کو آپ جلا کرتے ہین

کہتے ہین کوچ کا سامان کرو پیر ہمین
غلغلہ صبح کو گھڑیال بجا کرتے ہین

بوسۂ سیب ذقن لیتے ہی گو خط نکلا
روز ہم میوۂ کہنہ کو نیا کرتے ہین

باندھتے ہین تری آنکھونکے مضامین اکثر
شعر آمد کی ہم ایجان کہا کرتے ہین

سینکے قلقل کو دباتے ہین گلا شیشے کا
دختر رز کو عبث آپ خفا کرتے ہین

لکھنؤ تک تھی تعلی خیال اپنی منیر
فرخ آباد مین ہم صاف کہا کرتے ہین

## غزل

ہاتھ ملواتی ہین حورونکو تمہاری چوڑیان
پیاری پیاری ہے کلائی پیاری پیاری چوڑیان

بند کر دیتی ہین سبکو پیاری پیاری چوڑیان
بولتی ہین لاکھ مین بڑھکر تمہاری چوڑیان

اے بتو سرکش اگر ہو آتش رنگ حنا
شعلۂ جوالہ بنجائین تمہاری چوڑیان

پر بھی حلقہ بگوشونکی وہ نہین منظور ہے
پھوٹ ڈلواتی ہین لاکھون مین تمہاری چوڑیان

حورونکی آنکھونکے حلقے ایسے ہی جو ہین
ان بتانو نسی چڑھاؤ پیاری پیاری چوڑیان

دلمین چبھ کر خونکی بوندونسے ہر بیرہ بھرے
ٹوٹ کر بنجائین بوندیکی کٹاری چوڑیان

سرو قامت ہین ہزارون دام الفت مین اسیر
طوق قمری ہین تمہاری پیاری پیاری چوڑیان

چھندنے ہوتی ہین برابر ان کلائی پہنچون پر
گرد پھرتی ہین خوشی سے باری باری چوڑیان

دست نازک نے زمانہ کو کیا حلقہ بگوش
کیا سے کھلے بندھن نظر آئین تمہاری چوڑیان

اے فلک انکو نہین بہاتا ستارونکا بھی جوڑ
کہتے ہین میری بلا پہنے گنواری چوڑیان

روے روشن پر جو تم ہاتھ رکھا ناز سے
چاند کا ہالہ نظر آئین تمہاری چوڑیان

حورین بیچین گی تجھے اے رشک گل فردوس سے
لائینگی مشاطۂ فصل بہاری چوڑیان

کیون نہ نکلے نوک خنجر ریز کی ہر انداز مین
لوٹ کر بھی دلمین چبھتی ہین تمہاری چوڑیان

بل نکالا سیکڑون باکونکا دستِ ناز سے
بانک کے فنمین ہوئین یکتا تمہاری چوڑیان

خونکی بوندین بنی ہین چتیان یاقوت کی
دلمین چبھہ کر دہی رہی ہین زخم کاری چوڑیان

کیون نہون حلقہ بگوش آکر حسینانِ بہشت
حورونکے کانونکی بالی ہین تمہاری چوڑیان

سینے ہاتہا پائی جب کی سرد مہری سیکہا
گرم جوشی سے ہوئین ٹھنڈی ہماری چوڑیان

دیکھہ لو اے گلرخو مرغانِ دل پابند ہین
بالکی بہندی کی صورت ہین تمہاری چوڑیان

کرتے ہین اپنی بانو نہین تیری ہاتہونکا وصف
بولتی ہین ایک منہہ ہوکر ساری چوڑیان

ہر ستارہ کی چمک نورِ جہانِ حسن ہے
رکھتی ہین حکمِ جہانگیری تمہاری چوڑیان

جان پڑجاتی ہے دستِ ناز سے ہر چیز مین
رنگ بنکر چڑہتی ہین ہاتہون مین ساری چوڑیان

گو کہ بہوا ہی پری نازِ نگاہِ حور کا
عینکِ ضو انکی حلقہ ہین تمہاری چوڑیان

کرکے ہاتہا پائی ڈولی مین کیا اونکو سوار
صاف ٹھنڈی ہوگئین وقتِ سواری چوڑیان

بوندونکے حلقے نہین پڑتے ہین گلِ نہر مین
ڈالتا ہے ہندوا برِ بہاری چوڑیان

خون لاکہونکا کیا کرتے ہین ہر جھنکار سے
خوب سچا جوڑ چلتی ہین تمہاری چوڑیان

غیر ڈہیوڑی پر کیا کرتے ہین آرایش کا ذکر
حلقۂ بیرونِ در ٹھہری تمہاری چوڑیان

ناز سے فرماتے ہین کون کسطرح تیرا سلام
ہاتہہ اوٹھہ سکتے نہین ایسی ہین بھاری چوڑیان

اوترے پڑتے ہین پہسلکر دستِ نازک سے تمام
کسطرح ٹھہرین کلائی مین تمہاری چوڑیان

مار ڈالا آتشِ غم نے جلا کر اے منیر
ٹھنڈی کردین سوگ مین اوس گل نے ساری چوڑیان

## غزل

تیغِ ابرو نے بہرا خون مین اپنا ناخن
آگئی رنگِ تمنا کی حنا تا ناخن

دلِ نالان مین ترا ہمنے جو رکھا ناخن
بنگیا مدِ الفِ آہ کے گویا ناخن

اوسکے ناخن کو یہ نوبت نہ ملی کیا نسبت
ترک مژگان سی خلش زخم جگر بڑہتی ہے
قدم گشتۂ عشاق نرکہہ پیش نگاہ
چٹکیان لیتے ہو تقریر نہین کرتی ہو
عقدۂ زیست مرا ہجر بتا ناخن نہ کھلا
مشق تحریر مین کرتے ہین وہ خونریز کی
اثر مرگ ہے بے یار حسینونکا سنگار
نہ ہنسو عیش جوانین جوانون دیکھو
خون بنکر جو ترے ہجر مین بہتی ہے شراب
ذایقہ مرگ کا ہون زخم جگر کہجلا کر
زیب ہاتہونکی بڑہا چہوکے جراحت ایسے تر
گہٹ گیا نور قمر پنجۂ نورانی سے
چٹکیان لیتی ہے ہر موج خضر کی دلمین
ناخنۂ دیدۂ مجنون مین نظر آتا ہے
قمریان طوق مین جڑوا ئینگی ہیرے کی چاند
سوجہ مجکو سمجہتا ہون ترا ناخن گیر
تیری ہیکل کو جو اے طفل حسین ہو درکار
سے نئے شیشہ مین اوتارا ہے محرم کا ہلال
سرکے تعویذ کو درکار ہین چاند ایسے حسین
اونگلیان تیری لگاتے ہین حسین آنکہو نمین
تو جو چہیڑے دل مجروح کی وہ نوک ٹوٹ جائے

عقل کی پر خرد کیون نہین لیتا ناخن
مجکو محراب در توبہ ہے گویا ناخن
اے صنم پنجۂ مژگان کی ترشوا ناخن
کہین انگشت نہ یا نمین نہو پیدا ناخن
گہس گئے شیر اجل کی بہی خدایا ناخن
خط شمشیر کے لکہنے مین ہین یکتا ناخن
مسی کے رنگ سی ہمسر ہو [illegible] نیلا ناخن
قد خم گشتہ ہین بوڑہو نکے سراپا ناخن
کٹ گیا دست سبو کا کوئی جیتا ناخن
قرض دے مجکو جو دیو شب یلدا ناخن
کوچۂ زخم کی مقراض سے کٹوا ناخن
داس ہین چاند نیکے کہیت کو گویا ناخن
کیا ترشوا لئے تہے تمنے لب دریا ناخن
آنکہو نسے چلتی ہے شاید تری لیلا ناخن
باغ مین پہیکدے ای سرو تمنا ناخن
لے رہا ہے فرس نشۂ صہبا ناخن
شیر خورشید کا بہجوا ای مسیحا ناخن
دل نازک مین نہین پنجۂ غم کا ناخن
رکہہ نہ لے سر پہ اوٹہا کر کہین سہرا ناخن
نعل ہین ابلق ایام کے گویا ناخن
ہو گریبان گل زخم کو کنٹھا ناخن

کاجل انگلی سے لگاتے ہیں خلش کرنیکو
بنگیا مرغ نظر کیلئے کانٹا ناخن

ہاتھوں سے پوچھتے ہیں آج پسیناوہ منیر
سحر ہی کھو دیتے ہیں عقد ثریا ناخن

## غزل

آنکھیں لگجائیں تری لف مسلسل سے کہیں
بھیگے پہ رات مری اشک مسلسل سے کہیں

حشر کے دن نہ بلا ایسی سیہ قسمت کو
شب تیرہ نہو یارب مرے کمبل سے کہیں

مری میخانہ میں چلتی ہے تعلی کی ہوا
بڑھ گیا ہر کف مو دیکھئے بادل سے کہیں

رنج مردان محبت نہیں تدبیر پذیر
درد سر شیر کا جاتا نہیں صندل سے کہیں

میں جو دیوانہ ہوں پابند جنون اے مجنون
نام وحشت بھی نہ نکلا مرے جنگل سے کہیں

قتل نامہ مرے سفاک کو تاثیر دکھاے
خون پیدا ہو الٰہی رگ جدول سے کہیں

خشک اس آگ سے ہو جا مرا دامن تر
آنکھیں سینکوں تری یاقوت کی ہیکل سے کہیں

اپنی درویش سے کچھ لطف جوانی کا نہ پوچھ
چھوٹی لگتی شب راحت مرے کمبل سے کہیں

خانہ برباد ہی دل کا جو لکھا اکثر حال
اور اوس کے خط ہو گئے او تیری کاکل سے کہیں

وصل میں آپ جو غیر رخ روشن کہا ہین
گیسو سب نہ جلے آتش مشعل سے کہیں

تیری مژگان کے تیتے کی بہار اے شمشاد
خوشنما ہے شجر طور کے کونپل سے کہیں

روز و شب نے تری فرقت میں کہا یا مجھ کو
تلخ نار نج مرے ہی حنظل سے کہیں

رات کو یاد جو آئیں تری آنکھیں اے شوخ
خوشنما ظلمت شب ہو گئی کاجل سے کہیں

چھوٹتی ہی نہیں غفلت کو تن آسانی سے
خواب ان نجانوں کا بڑھ کر ہے مخمل سے کہیں

دل مکدر ہو تو تدبیر سے شفاف ہو کب
صاف آئینہ ہوتا نہیں صیقل سے کہیں

ہم فنا دوستوں سے قدر فنا کی پوچھو
نرم ہے سنگ لحد بالش مخمل سے کہیں

آپ سا اور نظر آئے نہ کیوں آئینہ کو
دور ہوتی ہے دوئی دیدۂ احول سے کہیں

یاد ہین زخمیونکو تیری صباحت اے ماہ
چاندنی جاتی نہین گلشنِ مقتل سے کہین

روئے سینہ سے کھلی آنکھونکو ململ کی میسر
جا ملی آبِ روان کرتے کی ململ سے کہین

## غزل

وصفِ پستان کر رہا ہے جو پیڑا اندنون
گول باتونپر ہمارا دل لٹّو اندنون

خون خونخوار یہین ناقص ہو گیا تو اندنون
تیغ ابرو تھی جو پہلے ہے وہ چاقو اندنون

چال سے خالی نہین اب قطع بھی پوشاک کے
گوٹ پر جو پٹ کا بنواتی ہین لتّو اندنون

عاشقِ ابرو کی رگ سینے سے برسا آجکل
سبزہ شمشیر ہے صحرا مین خودرو اندنون

غیر منہدی ونکی دونو ہاتھو نہین ملنے لگے
سو کہتا ہے خون میرا دو دو چلّو اندنون

زخمِ تیغِ ناز کی سیبِ گلو ہون آجکل
اے صنم گردنکی پٹّھی پر ہوا لتّو اندنون

دم خفا ہے ابروالونکا تیرے ہجر مین
مرہم آبی کو بھی ہوتا ہے اچھو اندنون

فصل ہولی کی ہے اے گل رنگ لاتی ہے شراب
پھول ٹیتو سے پیتے سجاتا ہے ٹیسو اندنون

سر گرانی کھونیکو ہم بنگئے خراش یار
درد سر کا جھاڑتے ہین لیکے جھاڑو اندنون

نقش نرن ہوتے ہین بنکر زخم ظالم ہر مین رقیب
کاٹتے ہین غم کی ایجان بچھو اندنون

رہتے ہین یکمشت کا بیدی تمہاری کوٹھے پر
آسمان بام پر لٹکی ہے جھاڑو اندنون

پرتو رخ سے بھوین بھوی لگی ہونے سیاہ
دھوپ مین کالے ہو جاتے ہین بچھو اندنون

لوہ تازہ شب گیسو مین بہ رسم کرتے ہین
اے پری پنہا کلی کے نگ ہین جگنو اندنون

تجکو یاد آتے ہین کھانے پر رقیب بے ادب
جان کر کتا بلاتا ہے او نہین تو اندنون

بس تل بیٹھتے ہین جان لینے کے لیے
صید کا جویا ہے شاہین ترازو اندنون

شکباری کرکے جو لکاتا ہون انکو نیند سے
چھینٹے دیدے کر جگاتا ہون ہین جالو اندنون

زین تیر مکھیل کی سے کہتے ہین بالا سر
بیگر شہر نہین بھی نظر آتے ہین لٹو اندنون

جلوہ فرما قصر دلمین ہے جو شاہنشاہ حسن  دلکشا کا طاق ہے ہر زخم پہلو اندنون

شمع و محرم ہین ہاتکو نسی ملواتی ہین ڈھونڈ  اے صنم اکو نکی قبضہ مین ہی بازو اندنون

آنسو آزادونکو عشق قد مین جاری ہتے ہین  ہر الف ماتہو کا ہے سرو لب جو اندنون

سر نگون فکر سخن مین بسکہ ہین رہنے لگا  کاسہ سر کا ہے سانچہ صاف زانو اندنون

دیکھکر محو تماشا اکثر سمجھے اے بحر حسن  باتین کرنیکو پڑکتی ہین لب جو اندنون

ناک بہہ جیڑ ہتی سے دریا کے نہانیمین بہت  باڑہ سے تلوار کے کٹتی ہین ٹاپو اندنون

بیدلی کا شکوہ کرتے کرتے یہ نوبت ہوئی  دل سے خالی ہو گئے باتونکے پہلو اندنون

اٹھیون آگے چوٹی اوس سہی قد کی ڈہی  اوس سرے پہنچی قیامت کو شب اندنون

غیر دن سے بنواتی ہین قلمین یہ طفل خوشنویس  کاٹنے کہاتی ہین مجھکو انتو نسے چاقو اندنون

مشق غم مین رنج سے راحت فزا ہونے لگا  درد نے دل سے بارے میری پہلو اندنون

لاغری مین ہے دل سوزان پر اپنا اختیار  ایک تنکی کا جہنم پر ہے قابو اندنون

خوش قدونکو اپنے قد پر جو ہوئے دی فقیر  سر ہون آزادونکر چارا بردا اندنون

چشم فتان کرتی ہے تعلیم افسون دا  موہتی آنکھونکی ہے سرگرم جادو اندنون

فوجداری غم کے دیوانے جنون کے ہین محیط  مدعی پر اس وحملہ کا ہے قابو اندنون

زلفونکو ورد زبان تعریف ابرو ہو گئی  جپتے ہین مالا سرو ہی کا یہ ہندو اندنون

جان نبکر کیا سمایا تو ہمارے جسم مین  رخصت تن مین ہی تری پوشاک کی اندنون

وہی ہے کیا تشبیہ تیری فرش سے اے تنک ماہ  چاندنی سی کم نہین گلہای شببو اندنون

میری سرو آہ کی شادابیونکی شرم سے  یاسمین صبح ہجران ہے لجالو اندنون

تلخ کامی سی ہمین ملتی ہی تدبیر وصال  زہر غم ہے سبزۂ قبر ارسطو اندنون

سینک تیری ناک کی عطار نے پائی مگر  عطر خسمین صاف خوشبوئی کی ہی بو اندنون

لاغری مین سعی میری دیکھکر فرماتے ہین  سے ہے یہ مور لنگ بھی صرف تگاپو اندنون

تیغ زنگ آلودہ قاتل بھی بٹ بٹی ہین بسر
مورچہ تلوار کے بنتی ہین بچھواندون

دامن صبح قیامت کی ہے بہگی خاک قدر
پانچو نسخہ دیتے پہر شیخ جھاڑواندون

مجکو لو اگر جو اے ساقی تو دیتا ہی شراب
بنتے ہین موتی صراحی وار آنسواندون

قشقہ دیتے ہین ہر سر کے لہو سے اکثر آپ
سرخ صندل کیون نہو خون سرواندون

غیرون سے باتین اشارون مین مگر ہونے لگین
کیون جھپکتی ہی تری چشم سخنگواندون

پیر کہنہ ملا بیٹھا ہوا جاتا ہے اب عناب لب
بوسے دیتی ہین جو ہو ہوتے ہو شتراندون

ساری دنیا چھان ماری پر پتا ملتا نہین
ہے فنا کی جستجو مین مہ جبیا جواندون

چھو گرد پردہ حرم دلمین کیا تمنی مقام
ہو گیا قصہ دوئی کا صاف یکسواندون

بیشتر زلفونکو سلجھاتا ہی بازی گاہ مین
کھیلتا ہے سانپ سے وہ طفل بدخواندون

موی مژگان دلمین اب ہنی لگی آٹھون پہر
ہو گئے سب پتر ترے ہشت پہلواندون

گھٹتے ہی جو بن کی گیسو و ابرو بڑہ چلے
نبگئی دولت تمھاری سانپ بچھواندون

چھاونی چھائی ہے فوج غم کی دلمین آن کے
کعبہ اپنا کیون نہو مشکو کمپواندون

گنجفہ کے کھیل مین اکثر چڑہا تی ہو ہمین
ملگئی شمشیر کے بار مین ابرواندون

تو جو ساکت ہو رہا ہے ناچ کر ندکو رسے
پاؤن پڑ کر بوسے لیتے ہین تری گھنگرواندون

ریختہ گوئی سے استحکام کامل ہو گیا
نکتہ سنجو نکتہ ہی بازار اردواندون

سایۂ قاتل سے خون خلق ہوتا ہے ہمیشہ
بنگیا ہمزاد بھی اوس کا بلا کو اندون

## غزل

سب جعلسا پیچ مین زلف رسا کی ہین
ہشیار ہون سے رہئیے قیدی بلا کے ہین

آثار قصر پاک مین دار الشفا کے ہین
چومنے لیے حضور کے سجدہ دوا کی ہین

مٹھی مین مرغ دل کو مرے کہہ سکو گی کیا
ہاتھ آشیانے طائر رنگ حنا کے ہین

ہمارے حسین پیچ مین گیسوے آہ کے
کندن کی طرح رنگ محل کا ہی نور بخش
سلجھا رہے ہین دست حنائی سے سر کے بال
قصر بہشت عرش برین عاشقون کے دل
ان کا نشیمن نگین ہین جو عقدہ بوسہ کی سیکڑون
نقشہ محل کا رکھتی ہین سر پر شہان دہر
آنکھون مین غافلون کے کیا یار نے مقام
لاکھون کی جان جاتی ہے پوشاک دیکھکر
قصر خراب دہر سے غافل ہین تاجدار
رستے یہان تو حسن کا جلوہ ہو ہر طرف
ہنگام نزع بھی ہے ہمین حسرت مال و زر
دم بھر نہ ٹھہری جان جگر لیکر اوڑ گئے
مستغرقان نشہ ہستی کو کیا ثبات
ظاہر مین خاکسار ہین دل صاف ہی مگر
اسباب قصر ملک عدم کا ہے زاد راہ
دیر و حرم مین کرتے ہین جو دلفریبیان
ہنگام رقص پھرتے ہین زاہد بھی ساتھ ساتھ
افتادگان خاک سمجھتے ہین پیشوا
اے نامہ بر نہ پوچھ پتا قصر یار کا
دربانون کو ہے دست بدست اوج سلطنت
اے بت پہ ہے بناز کہ ہے گشت قتل کی

پریان بلائین لیتی ہین ہم بھی بلا کے ہین
سکے جما نہین تری دولت سرا کے ہین
کہتے اندھیری رات کے گیسو حنا کے ہین
نقشے کہان کہان تری دولت سرا کے ہین
فرد حساب بند تمہاری قبا کے ہین
تاج نہین کنگرے تری دولت سرا کے ہین
اندھے ہین کنوون مین گھر بیت یوسف لقا کے ہین
کوچہ فنا کے چاک تمہاری قبا کے ہین
آنکھون مین جالی گوشہ دولت سرا کے ہین
آئینہ خانے سینۂ اہل صفا کے ہین
خواب اجل کے نشہ مین جھونکے ہوا کے ہین
اے کردگار تیر پہ کس ہو فنا کے ہین
سجے گھڑی حباب شراب فنا کے ہین
مٹی کے گھر مین آئینہ اوس صبح و مسا کے ہین
کملی مین جو وہ ہین مخمل خواب فنا کے ہین
دو باب یہ رسالۂ ناز و ادا کے ہین
حلقے تمہاری ناچ مین راہ خدا کے ہین
گویا کہ ہم امام صف بوریا کے ہین
لاکھون نشان لشکر ناز و ادا کے ہین
دروازۂ حضور مین بازو ہما کے ہین
منت وا کی ہے کہ اشارے قضا کے ہین

اے بت ہمین ہین عاشق یکرنگ و ہر ہین — سب برہمن حضور کے بندے خدا کے ہین

جو رنج آپ سے ہین ہو جاتی ہے خوشی — گرد ملال مین بھی اثر کیمیا کے ہین

ہین فرش راہ سینۂ عشاق ای پری — تعویذ ہیکلو نہین تری نقش پا کے ہین

ہونٹھونکا بوسہ لیکے خفا تمنے کر دیا — پھندے سے گلے مین جرعۂ آب بقا کے ہین

بخت سیہ کو ساتھ لیے پھرتے ہین مدام — ہم ساربان لیلیٔ شام بلا کے ہین

وحشی تمہارے تشنۂ آب وصال ہین — کانٹے زبان مین خلش خار پا کے ہین

ڈوبے ہوئے ہین گوہر دندان کے عشق مین — لاکھون غریق آب ڈر بے بہا کے ہین

کرتے ہین قتل پیار سے ہم کو پکار کر — کیا یاد جور آپ کو حرف ندا کے ہین

سہے دور ہو چمن مین نکلتی نہین ہے بو — شیشہ نہین ہین آبلے پائے صبا کے ہین

آنکھین حسین ملتے ہین پہلو کے زخم سے — ابرو بتونکے طاق حرم دلکشا کے ہین

قاصد تمام مقتل دل کے گواہ ہین — پیغامبر شہید مری کربلا کے ہین

جس سے کہ دور ہو خفقان دل حزین — تیرے محل مین جہاڑ درخت اوس ولا کے ہین

اللہ رے تیری وسعت میخانۂ کرم — سرپوش و جام دو طبق ارض و سما کے ہین

حیلے بھی دافع مرض رنج و ہجر ہین — فقرے نہین حضور کے نسخے شفا کے ہین

دعوت تمہارے وصل کی کیونکر مزا نہ دے — پوشاک کے مسالے شریک اس غذا کے ہین

زنجیر موج توڑ کے پھرتے ہین کف بالب — دریا بھی وحشی اوس بت نا آشنا کے ہین

ای بت رموز جور کو اب تک نہ پونہچے ہم — پتھر مزاج دان تری کوہ جفا کے ہین

انگیا کی موتی کہینچتے ہین یا تو انون کو — دانے تری انار و نگین کیا کہربا کے ہین

جو آتی ہین حضور کے ظلمونکی صورتین — ہم بت تراش آپکے سنگ جفا کے ہین

دام نگہ مین قید ہین خوبان سبزہ خط — یہ جال رشتۂ کشش کہربا کے ہین

حسن بیان سے کرتے ہو تم زر فشانیان — لچھے تمہاری باتونکے تار طلا کے ہین

اللہ ہی بچاے حریصان مال سے
عقبیٰ کا خوف اہل خطا کو ہی ہر گہڑی

برپا وہین غبار حوادث کی ہاتھہ سے
پیک نگاہ عاشق خط حضور ہین

حجّام صاف کرتے ہین آئینہ جمال
اطفال اشک پیرو فریاد ہین مدام

بدلا لیا ہی مہندی نے عاشق کی خونکا
او بس بت کے آگے جھکتے ہین تیز دیر سی قریب

خوش قد و نکو تیز قی شیون کا شوق ہے
لکھتے ہین حال آپ کو ترک لباس کا

بخشش بغیر پھر نہین سکتی کسیطرح
عریان اگر حضور ہوئے و صلمین تو کیا

پوری مراد ضعف مین انگون سے ہو گئی
بنت العنب کے قطرونکو سب سے چھپا رے

دام بلا مین کرتے ہین فریاد رات بہر
باران اشک کا اثر اے جان دیکھنا

جام شراب سمجھے ہین خورشید حشر کو
اسکا عوض یہ ہی نہین سونے نہ دیجیے

اسباب غم سہی حبّ یداللہ نے دی نجات
قد خمیدہ ضعفا ہین ہمدو طلب

بچپن سے کتف دایہ پر اپنا مقام تہا
کہانے کو دوڑتے ہین یہ کتی سرا کی ہین

لا کہون ہی کہٹکے ساعت و زجرا کی ہین
ہم سب بگولے جادۂ راہ فنا کی ہین

کانٹو نپہ انکو سب کہینچے قابل سزا کی ہین
حیرت سے ہے اُستری ہین کہ آئی جلا کی ہین

یہ قافلی ہی شیفتہ بانگ درا کے ہین
باندہی ہین ہاتھہ پاؤن کہ قابل سزا کی ہین

مجبری نہین سلام نماز ریا کے ہین
مشتاق سرو آہ کے نشو نما کے ہین

مضمون خط مین قصۂ دلق گدا کی ہین
ہم رنگ فتنہ چہرۂ اہل خطا کے ہین

باقی ابہی تو سیکڑون پردے حیا کی ہین
گہی کے چراغ طاق مین قد دوتا کی ہین

موقی یہ آبروی زن پارسا کے ہین
ہم پاسبان کوچۂ زلف رسا کے ہین

آثار خط سبز کے نشو نما کے ہین
ہم ابتدا سے بادہ پرست انتہا کی ہین

بوسہ لیا ہی خواب مین قابل سزا کی ہین
ناخن گلے مین پنجۂ شیر خدا کے ہین

محتاج یہ مکان ستون عصا کی ہین
خانہ بدوش دہر مین ہم ابتدا کے ہین

اہل ہوس کو دیتی ہے افسردگی سزا
تقصیر حرص کی ہی طمانچہ قضا کی ہین

کہتے ہین تم کو میری بلا پیار کرتی ہے
کیا ڈر ہے ہم بھی چاہنے والی بلا کی ہین

کیونکر اکیلی کٹتی ہی خالی مکان مین
ساکن جو آپ اس دل بیمدعا کے ہین

سرمہ ہو چشم حور کا خاک بنی اسے منیر
یعنی غبار ہم قدم مصطفےٰ کے ہین

## ردیف واو

جلتا ہے دیکھکر مری جرم عظیم کو
اللہ نے عذاب مین ڈالا جحیم کو

آہین مری ہلاتے ہین اوسکے حریم کو
ہے زلزلہ نسیم سے باغ نعیم کو

اک وز آوادی ایمن مین ہے حجاب
سمجھو قنات پردۂ چشم کلیم کو

ہے نیک و بد پہ اوسکا کرم جائے شکر ہے
تخصیص ایک پر نہین خلق عمیم کو

کیا پوچھتا ہے ضعف کی شدت کو اے طبیب
رعشہ ہے نبض کی حرکت مستقیم کو

ہوش و حواس تحفۂ خوف و رجا ہوے
نذرین ملین وعدہ امید و بیم کو

ٹھہری ہوا پر دل چاک چاک مین
ہمنے قفس مین بند کیا ہی نسیم کو

اللہ رے غرور جواب سخن تو کیا
اک بت نے آنکھ اوٹھا کے نہ دیکھا کلیم کو

اپنے بنی کی فرض کرون کسطرح کمر
رشتہ کا نام ننگ ہی دُرِّ یتیم کو

پردہ ہے فقر کا سے لپٹے جو وہ حسین
ہے احتیاج موی کمر کی گلیم کو

دیکھے بہار کشیشہ دلمین جمال دوست
عینک کی احتیاج ہی چشم کلیم کو

رکھا فلک پہ آپنے عیسے کو دیکھے دم
باتو نہین معاف اٹھا لیا ہے کلیم کو

محشور ہونگے دیکھیے کس کس زمین سے
ہے تفرقہ ہوا سے عظام رمیم کو

دلمین خیال یار رہا کالبد مین روح
رکھا پری کو شیشہ مین خم مین حکیم کو

روز ازل سے بات نہ پوچھی ہماری واہ
یون کوئی بھولتا نہین یار قدیم کو

خلاف حکم حق کرکے بشر صدمہ اوٹھاتا ہے
تمہارے گاسنئیکے وصف الکے عشق گیسو مین
چمک دانتونکی لازم پڑگئی ہے مسکرانے مین
ہنسا ایمان اوسی گلشن مین ہنس بلبل شیدا
دکھا کر زلف و ابرو جان لی اوس ناوک افگن نے
مطلب مسکرانے مین سے ہے دانتونکی تجلی سے
مسیحا معجزہ مین حسن مین تو مہر انور ہے
مزا ملتا ہے دانائی کا میخوارونکو نشہ مین
تری گھونسیکے پیچھے نالہ موزون مین کرتا ہون
کمال عقل ایسا بڑھ گیا کیفیت مے مین
شکستہ دل ہمیشہ سے بنتے ہین تجھ سوا میکو
مناسب ظرف مے کا وصف ہے اشعار اردو مین
جو ہین کم قدر میخانہ مین رتبہ اونکا عالی ہے
چمن مین آپنے تعریف کی جب نار پستان کی
زیادہ نوح کے طوفان سے ایک ایک قطرہ ہے
نشان پای اسپ یار کعبہ کے برابر ہے
تمہاری ناف کا ہے جو بیان ہمکو جوش گریہ مین
لب نگین سے کی رنگین بیانی آپنے جس سے
چمن مین نشہ میکر آپ جب گھوڑا اوڑاتے ہین
رقیب نیشزن تکتا ہے تجھکو ہر گھڑی
تری نوک مژہ کا دیکھنا بھی زہر مجھکو تھا

سمجھیے جبین پیشانی آدم چاک گندم کو
کہون مدان مار زلف تشدید ترنم کو
ضرور آب گہر درکار ہے تیغ تبسم کو
حریر رنگ گلمین جہان اوس شہد تبسم کو
نئے چلے کمانونمین چڑھانا میری چہلم کو
کرملا موتیون کا چاہیے تیغ تبسم کو
سمجھتا ہون ترا چومنزلہ چرخ چہارم کو
بنایا ہے گل حکمت سے کیا خشت سر خم کو
تعجب کیا جو سرو آہ کی چوٹی کہون دم کو
کہ برج قبر افلاطون مین سمجھا گنبد خم کو
ملی بال آئینہ کے تیری اسپ خاصکی دم کو
نظر آتی ہے حاجت ریختی کی گنبد خم کو
جبین دختر رز چاہیے خشت سر خم کو
نئے میوہ کی ڈالی سمجھے ہم شاخ تکلم کو
کیا ہے آپ وصف نے مری دریا قلزم کو
فرشتے گنتی ہین ناف نہین ہر حلقہ رستم کو
نئے پر روز چکر دیتے ہین گرداب قلزم کو
رگ یاقوت سمجھا ریشہ شاخ تکلم کو
کتوڑا پھول کا بلبل سمجھ جاتی ہے ہر ستم کو
ملی ہے شیشہ ساعت کی عینک چشم کژدم کو
کف پائے فلک کی پھانس سمجھا نیش کژدم کو

اگر طوفان گریہ عشق قامت مین اوٹھاتی ہم
جلایا معجزہ سے تیرہ بختونکو تماشا ہے
اوٹھا کر چوٹ عشق خاکسا بین ہوسے کامل
مسیحا سنگے آپ اکثر حسینونکو جلاتی ہین
نظر آتا طلائی رنگ اس عینک سے دس گل
شب وصلت مین ہو بانگ جس سے آمد گریہ
نظر کرنے ندی تجہپر کسیکو مین وہ شاعر ہون
عبث تم پیتی ہو دانتونکو قوت خود آرائی
اگر وہ شمع وچمکا رے ہنسنی مین وہ دندان
رقیبون سے بہڑا اکر تونے رلوایا جو فقرہ سے
تری مجلس پر اسی بدنامیت کیون ہے پیر گردونکا
شب غم مین ستارے دیکھکر رونا مناسب ہے
پریزادون کی مستی مسکرا کر تونے پہیکی کی
ہنسی وہ پان کہا کر کام اپنا ہو گیا آخر
کرو مجروح سے اپنے تیرہ بختونکو فرا ہنسکر
دہوان جو ہار آج مستی ملکی ہر دم مسکراتی ہو
بڑہی آب وہ دندانسے زینت مسکرانی کی
تکلف مسکرانیکا بڑہا دانتونکی جلوہ سے
نہین آیا نہا حسب عادت وہ بت کافر

غبار صبح محشر ڈہونڈہتی تو زاہد تیمم کو
بنایا مرغ عیسی طائر آواز قمقم کو
طبانچہ سمجھے ہم استاد کا ضرب تیمم کو
بساتے ہین پریزادو نسے کوہ قاف قم قم کو
جو ملتا سونیکو پانیکا چشمہ چشم مردم کو
صدا گہڑیال کی درکار ہے شور تلاطم کو
زمین شعر کی ڈہیلونسے پہوڑا چشم مردم کو
تر شنی کی کہان ہے احتیاج الماس انجم کو
کرین بے آب محفل کی کنول الماس انجم کو
ترے مینڈ سے لڑنا سمجھو دریا کی تلاطم کو
مگر تخمون کا چوکا چاہیے دندان انجم کو
کہ بے آبی مین شبنم چاہیے گلہای انجم کو
سلیمانی نمک سمجھا ترے شور تبسم کو
ہمارے قتل کا بیڑا ملا تیغ تبسم کو
اسے مستی کی حاجت ہے لب تیغ تبسم کو
بجا ہے نبض دوہی سمجھی ہم تیغ تبسم کو
مناسب ہے یہ شبنم سبزہ تیغ تبسم کو
ہوئین زیر نجف سے گردشین تیغ تبسم کو
غضب کی آج بیتابی ہے دریا کی تلاطم کو

مشیر ادنی غلامو نمین ہے کچہہ اسکا بھی حصہ ہے
کیا حقنے قسیم نار و جنت یا علی ہمکو

دل سے وصل دختر رز کا اگر مشتاق ہو
اوسکے جلنے مین قیامت در آفاق ہو
عازم وادی اگر وہ لیلے آفاق ہو
زندگانی فقر مین مجکو نہ کیونکر شاق ہو
باغ مین چلکر دکھاؤ شورش حسن خرام
صبح ن جس شب ہوئی ہے یا صباحت آپ کا
حسن کی گرمی سے پیدا ہو چمک فتراک کی
اہل دل سے عشق اگر لکھوائے خط بند کے
بوسہ رخ سے جبین مسموم مار زلف یار
مے کشی کرتے ہی یارب یار ہو شیرین بیان
اے پری لکھون اگر اشعار مضمون عتاب
آہ کو بیکار تم سمجھو اگر اے نو خطو
غیر کا مجموعۂ اشعار دیکھو حیف ہے
زلف کا سودا جو آشفتہ دماغی مین بڑھے
زلف کے سایہ سے ہو صید افگنی کا معجزہ
ایک فقرا جسکو لکھا ایک قلم بیخود ہوا
عہد نامہ ہو سند اوسوقت اے یوسف لقا
طنز کی باتین کلیجہ چھانتی ہین اے طیور
باغ چلکر دی تمہارے سرو قد کے سامنے
بے ریا مہمان نوازی مثل ابراہیم کو

## غزل

حلقۂ آغوش زاہد میکدہ کا طاق ہو
پائنچا اوٹھہ جاے یارب آج کشف ساق ہو
حلقۂ زنجیر مجنون دیدۂ مشتاق ہو
کشتی بھر اے خدا مفلس کے گھر کا طاق ہو
خندۂ گل کا نمک کافور شمع ساق ہو
زاغ شب کے پر سے بھی کہین براق ہو
زیر پائی کا ستارا اشک شمع ساق ہو
سرکشش الفت کی ترد فہ آفاق ہو
صبح کا فور مین خاصیت تریاق ہو
پھول مینا کا بین شربت اخلاق ہو
تیرے ماتھے کی شکن مسطر کشش اوراق ہو
سطر تقویم کہن وہ دل عشاق ہو
طاق نسیان پر بیاض دیدۂ مشتاق ہو
کف ہان یار کا مغز سر عشاق ہو
اژدر موسی تمہارے ہاتھہ مین چقماق ہو
خط ساغر سے لکھنے کو اس دور مین میثاق ہو
دیدۂ یعقوب اگر مہر خط میثاق ہو
جنبش نوک زبان مجکو نہ کیونکر شاق ہو
طوق قمری شعلۂ جوالہ بے اغراق ہو
تا بدل تجمل سے بن کا مژدۂ اسحاق ہو

حلقۂ دام بلا سے روح بھی چھٹنی نپائے
کوچۂ گیسو خدایا مدفن عشاق ہو

جذب و تن ہو جائے پیراہن صفائی جسم سے
اوس قمر کا پائنچا دامان صبح ساق ہو

جام مے پیکر جو دے تو درد سر اوڑ جائے صاف
درد اوس گل صندل پیشانی عشاق ہو

پاؤنگا جلوہ جو بخشے پائجامے کو فروغ
ہر ستارہ مین بنت کے نور شمع ساق ہو

اوس سراپا حسن کو کھینچے اگر اپنی کشش
حور کی چوٹی کمند جذبۂ عشاق ہو

کوئی شاعر قدسیونکو دل سے نسبت دے اگر
عطردان اوس حور کا مجموعۂ اخلاق ہو

اے خدا خالی نجائے میکشونکا اضطراب
شیشہ رکھنے کیلئے مستونکی طاقت طاق ہو

ہجر جانان فکر دنیا کثرت افیون ہمیشہ
اسپہ صدمے نکیون تن خشک گرقاق ہو

## غزل

شور حسن پرنمک مقتل کے اندر کیون نہو
اے بت سفاک کھاری آب خنجر کیون نہو

وصل مین فتنہ ترے گانے سے شب بھر کیون نہو
بھیرون تو گا رہا ہے صبح محشر کیون نہو

یاد دندان مین بہا کرتا ہون آہ پر شرر
وہ گہدگی مین آپکے یاقوت اخگر کیون نہو

کہتے ہین جو زینت چشم سیہ کو شوق مین
پارسے کا جل چراغ صبح محشر کیون نہو

قامت و عارض کا تیرے جلوہ ہے گلزار مین
ہر قبائے گل مین جیب صبح محشر کیون نہو

قد و عارض کے جو دیوانے ہین انکی قید کو
بیڑیونمین صرف سیم صبح محشر کیون نہو

عارض و قد کی صبا کی ہے جو حسرت فوج یاد
آب تیغ یار شیر صبح محشر کیون نہو

گوہر دندان کے آگے بے حقیقت ہو گئی
کوڑی کوڑی عقد مروارید اختر کیون نہو

ہے تعلی پر تمہاری سوسنی ٹوپی کا رنگ
نیلگون مسی سے ہر دندان اختر کیون نہو

آتشین نالونکی رونق الفت دندان سے ہے
میری شمع آہ پر فانوس گوہر کیون نہو

چھاتیونکے سو لیس و مہر نہین خالی دماغ
تیری انگیا کی کٹوری کاسہ سر کیون نہو

گردشِ چشمِ خماری سے مرے دلکو ساتھہ ہو
گردنِ مینا کی ہنسلی دورِ ساغر کیون نہو

حسن کی تذہین ہی خونریز ہوتے ہین جو ان
تیری مستی وسمۂ ابروے خنجر کیون نہو

یکقلم لکھا ہے وس لیلی کو حالِ ضعفِ دل
نبضِ مجنون ریشۂ بالِ کبوتر کیون نہو

قہر کی نظرون سے مارا نامہ بر کو آپ نے
آبِ شمشیرِ نگہ خونِ کبوتر کیون نہو

خطِ پشتِ لب کا سودا ہے مجھے اے رگِ زنو
نیشِ زنبورِ عسل ہر ایک نشتر کیون نہو

میکدہ کا ذرہ ذرہ روئے زہرہ کا ہے تل
خشتِ خم رخسارِ خورشیدِ منور کیون نہو

بالو نہین ہوتی پڑو سے ہوئی شفاف برا
ناک تیری کوچۂ سوراخِ گوہر کیون نہو

نقدِ دل بیغش ونکا وابستہ ہے ہر بال مین
کوڑیالا مارِ گیسوے معنبر کیون نہو

ہے حسینون سے علاقہ فقر کے اسباب کو
کمل اپنا ابرِ گیسوئے معنبر کیون نہو

آسمان آہِ شرربار سے جلا اندھیر ہے
سرمۂ شب کشتۂ سیمابِ اختر کیون نہو

چاندنی مین میٹھی باتین کرتے ہین قند لب
شربتی رنگِ نگینِ ماہ انور کیون نہو

عشق زلفِ عنبرین ہے مانعِ ترکِ شراب
توبہ کا دروازہ مجھکو کامِ اژدر کیون نہو

نقشِ اوراقِ فلک ہے ناچ ترا اے قمر
گردنِ نازک کا دورِ آثارِ مسطر کیون نہو

چھونے پر لعلِ لبِ شیرین کے پیسی ہے دانت
سودۂ الماس دندان لالِ شکر کیون نہو

ڈھونڈہ کر عاشق تھکے لیکن نظر آتے نہین
وصل کی شب سایۂ قدِ پیمبر کیون نہو

یہ صفائی یہ لطافت حسنِ یوسف مین کہان
آپ کا چاہِ ذقن سوراخِ گوہر کیون نہو

کان سکے زیور کا پرتو تافسی ٹلتا نہین
بالی کی مچھلی میانِ حوضِ کوثر کیون نہو

ہو جو لفظِ دام جز نامِ جانان اے منیر
سینہ مین پہر اوسکے مرغِ جان مضطر کیون نہو

## غزل

صحت مریض غم کی نہین چارہ گر کے ہاتھ
مجبور ہین کہ نبض ہوا ہے اثر کے ہاتھ

ملتے فراق مین کفِ افسوس روز و شب
ملتے اگر ملا لیے شمس و قمر کے ہاتھ

ہمسے بگڑ کے آپ کرینگے بناؤ کیا
مہندی کا رنگ ڈھنگ ہے خونِ جگر کے ہاتھ

پیوند شانہ چھوڑ کے پایا نیا مزا
دامن تک اس حسین کے پہنچا ادہر کے ہاتھ

شب بھر ملا ہین صبح سے تا شام درد ہو
دن بھر کے پاؤن ہاتھ لگے رات بھر کے ہاتھ

شوقِ شراب اگر ہے تو رنج خمار کھینچ
گردش ہے جام بادہ کی دوران سر کے ہاتھ

کامل نہین ہے رنج تو راحت بھی ہے محال
بیمار کا علاج ہے دردِ جگر کے ہاتھ

کالونکو حسن کی ہے دو رنگی زمانہ مین
تدبیر روز و شب کی ہے شمس و قمر کے ہاتھ

لازم نگاہِ پاک ہے دیدار کے لیے
عاشق کی آبرو ہے فقط چشمِ تر کے ہاتھ

پلکونکی قدر بڑھتی ہے ترچھی نگاہ سے
تیر مژہ کی نوک ہے تیغِ نظر کے ہاتھ

اوس گل کو خطِ غیر نہ پہونچا سکین کبھی
اے کردگار خشک ہون نامہ بر کے ہاتھ

داماں یار تک نہوا دسترس کبھی
کوتاہ کس قدر رہے جن و بشر کے ہاتھ

صاحب کمال پاتے ہین پھل نخل رنج سے
شاخین ہین اس درخت کی اہل ہنر کے ہاتھ

کیا بیکسی ہین ہو مرضِ ہجر کا علاج
صحت دوا کے ہاتھ ہے دوا چارہ گر کے ہاتھ

سر پیٹنے کے بعد قدم لین حضور کے
انعام مانگتے ہین یہی کام کر کے ہاتھ

اے سنگدل دیے ہین تجھے کردگار نے
سونے کے پاؤن مچہ آب گہر کے ہاتھ

لپٹے وہ زلف رخ کی بلا مین تمام عمر
سائل ہین ہمنے خدمتِ شام و سحر کے ہاتھ

گلچین نہ سمجھے جو رہین اپنے باغ کا
گلدستہ رکھتے ہین گلِ داغِ جگر کے ہاتھ

شاہانِ دہر کیون نہون سرکش جہان مین
مٹی کے مول تونکو ملے زر و زر کے ہاتھ

سمجھے ہوئے ہین اسکو منت سلیمان
میرے گلے کے طوق ہون اوس سیمبر کے ہاتھ

روزِ حشر مین نہ رہین گے ہم اے منیر
گنجینۂ نجات ہے خیر البشر کے ہاتھ

## غزل

دلمین وہ کر ہو خیال روئے روشن آئینہ
ایخدا ہو جائے آئینہ کا مسکن آئینہ

ہو جو اوس پر حال نیچ اوس ناوک افگن آئینہ
سے اپنے سینہ بدل سے میری گردن آئینہ

تیر منہہ کے عکس کو سب سے چھپا ای پری
ڈالدی بالونکی اپنے آگے چلمن آئینہ

آبداری و لطافت دیکھکر پوشاک کی
جامی قلعی چاہتا ہے تجھسے دامن آئینہ

ہین جہات ستہ حیران فرس لائے شہسوار
جس طرف کو رخ کرے ہی پیش توسن آئینہ

بے غلاف اوسکو جو آرایش یکن دی نہیں
رو رہا ہے اپنی منہہ پر کہلے دامن آئینہ

شوق خود بینی کا ہے ای شہسوار حسن اگر
خانۂ زین مین لگا یا لائے توسن آئینہ

ہم سے یہ بخت و نکو حیرت تمکو ہر ہفتہ یہ شغل
کنگہی چوٹی سرمہ کا جل مسی منجن آئینہ

حیرت دل جوش گریہ مین طلسم تازہ ہے
کسلیئے تمنے نہ دیکہا سارے ساون آئینہ

قطرۂ ناچیز ٹھہری اوسکی مستی کی حضور
اے خدا ہو شبنم گلبرگ سوسن آئینہ

پانی پانی ہو گئے پہول اپنی صورت دیکھکر
پر تو رخسے ہوا جب صحن گلشن آئینہ

تمکو خود بینی ہین ہو منظور سیر باغ اگر
بیٹھہ پر لادے بہرے پہولونکا خرمن آئینہ

دیکھنے والونکو اپنا چہرہ آتا ہے نظر
ہے تری تصویر کا ای شوخ روغن آئینہ

دیکھ وہ ماہ دو ہفتہ منہہ اگر آٹھون پہر
صاف ہو جائے مدور سے مثمن آئینہ

عاشقان خط کدورت سے اگر رکھتے نگاہ
طوطی زنگار کا ہوتا نشیمن آئینہ

اپنے گہر مین ہی مگر مشتاق وہ یار ہے
ڈہونڈہتا ہے جا نکلنے کو کوئی روزن آئینہ

میرے لیے جلتی ہین یان سمجہ کر گہر ترا
زشت رو کی آنکہہ مین ہوتا ہے دشمن آئینہ

فیض مینا ہی سے پاتا ہے طلای حسن گرم
اپنے پارسی بنا لیتا ہے کندن آئینہ

سختی و گردش اٹہا کر دل نے پایا لطف وصل
کیون نہ ڈہونڈہے خانہ سنگ فلاخن آئینہ

تجکو ہو منظور عکس قامت رنگین جو سیر
ہو سمٹ کر صبح حشر ای شوخ پر فن آئینہ

تم جو دیکھو عکس حسن صاف ہنگام خرام
حسن محبوبان فتنہ کا ہے میرے دلمین نقش
اپنے چہرونکو لگتے سنگساری کا ہے خط
چاہتا ہے اوس بت فولاد دل کے دلمین گھر
مقتل اہل صفا ہے حیرت افزائی جہان
عاشق مہتاب کا سر کاٹ صحن قصر مین
آپکی تصویر کا ہیں دو نگی آنکھو نہین نہین
یا انکی خط روی صاف کا پرتو پڑے
تیری پلکونکو نہین دیکھا جو ای آئینہ رو
آپ کی تلوار سے ٹوٹا ہوا دل صاف ہو
سر کو پتھر سے پٹکتا ہے جدائی بت مین گاہ گاہ
دو دلہ سمجھینگے بت مجکو طریق عشق مین
جنکے ہمصورت بنا کرتے ہین یا بنا کے مان
تیل ملکر بالو نہین دیکھو گی جاڑو نمین جو تم
ہے دل وحشی مین کاوش عشق فرمکانی مدام
اے بت ترسا دل نالان کو رکھا ہے جو سامنے
اس قدر بے نور ہے پیش حسینان فرنگ
پھر گئے سکتے مین مجکو جا کے منکر نکیر
تو وہ یوسف ہے کہ تجھی جیسے آئینہ بھی ہوا
چشم خواب آلودہ ہر جوہر نظر آنے لگے
دیکھتا ہے منہ اندھیرے مین جو شاہنشاہ حسن

قلعی صبح قیامت کا ہو سو دن آئینہ
مدتون سے عکس خوبان کا ہے مدفن آئینہ
سبزہ کے ہوتا نقطہ نون فلاخن آئینہ
ڈھونڈھتا پھرتا ہے اپنا خاص مسکن آئینہ
اندرون گنج شہیدان کا ہے مخزن آئینہ
کشتہ سیماب کا ہو جائے مدفن آئینہ
نصب ہے بالائے طاق چشم سوزن آئینہ
رنگ سے زنگار سے ہے جامہ تن آئینہ
ہو گیا گھل گھل کے غم سے مثل سوزن آئینہ
بال اپنے ہو سکے لیکر آب آہن آئینہ
چاہتا ہے تیری پیشانی کا چندن آئینہ
پہلوئے دلمین نہ رکھا اے برہمن آئینہ
توسنے کو اندرون رکھنے ہین رہزن آئینہ
عکس کے منہ پر ملے گا موم روغن آئینہ
چہا اورن سے کیونکر نکالے خار سوزن آئینہ
اپنے گھر مین روز بجواتا ہے ارگن آئینہ
صبح کاذب ہے میان شہر لندن آئینہ
رکھ دیا کسنے مری بالین مدفن آئینہ
دیدۂ یعقوب ہے ایماہ روشن آئینہ
دیکھ پائیگا جو وہ مخمل کی جھلکن آئینہ
نام اسکندر کیا کرتا ہے روشن آئینہ

ـت ہستی سکندر چشم جوہر گرائے
لس گیسو بازوؤں پر حیرت افزا ہو گیا
بجست اعدا میں ہوگا دل ہمارا نالہ کش
یلتا ہے آج عکس طوطی خط کا شکار
ضرت موسیٰ کو ہو ید دست حیرت تم جو جا
انتوں سے کھولیں گرہ لفظوں کی آرائشیں اب
رفراز اسد رجہ ہوتا دیکھتا وہ بت اگر
یل میں دل کو گلے لپٹا لیا اوس شوخ نے
لگی یکسر صباحت اور رنگینی دست گئی
ہ جو آئے ایسی حیرت میکدہ میں چھا گئی
شق خودبینی میں کھیلا طائر دل کا تنکا
وس بت جو لا دو دل کے سامنے رہنے لگا
سطرح کھڑکی میں ہے وہ مصفا جلوہ گر
ڈال لیتا میری آہ سرد سے منہ پر نقاب
بیضۂ فولاد میں زردی نظر آنے لگی
دل مرا افسردہ تیری سرد مہری سے ہوا
دل مرا دیوار میں رکھکر بنا فور وضیا
عوض کوثر میں نظر آتی ہے کالی رات دن
ایکدم دست حنا بستہ سی چھونا چاہیے
آبرو سے تا بپا پائی مکان یار میں
زخمیان عشق خط کا جوش حیرت دیکھکر

پھر نظر دیکھے اگر اوس گل کی چیکن آئنہ
بنگیا سوہن نجف کا صاف جوشن آئنہ
سنگ ملکے پتھر سے کریگا شور و شیون آئنہ
دام جوہر سے ہوا ہے صید افگن آئنہ
ہو ید بیضا میان دشت ایمن آئنہ
سمجھے حلقہ حلقہ کو ہیر یکا کنگن آئنہ
گنبد دستار میں کہتا برہمن آئنہ
بنگیا لوح بیاض حسن گردن آئنہ
عکس رخ سے ہے جبین صبح گلشن آئنہ
دختر رز کو ہوئی خشت سر دن آئنہ
وہو کے کی ٹٹی بنا ہے صید افگن آئنہ
بنگیا میرے لئے دیوار آہن آئنہ
چوکھٹے میں جیسے ہو ماہ روشن آئنہ
پھونکتی ہے منہ چھپانا پیرہ دامن آئنہ
عکس عارض سے ہوا جسو قیت کندن آئنہ
آب یخ بستہ بنا ایماہ روشن آئنہ
اے پری چشمہ ہو بہر چشم روزن آئنہ
جیسے عکس طوطی خط کا ہے مسکن آئنہ
اپنے چھالوں سے ہے تنگ اے شوخ پیرہن آئنہ
قد آدم پانی میں کہتا ہے مسکن آئنہ
مرہم زنگار دے اے شوخ پر فن آئنہ

سبزۂ بیگانہ سمجھی دیکھکر طوطی کا عکس
ہو اگر محو خط رخسار روشن آئینہ

سرد مہری مین جو پائے دل صفائی کا مزہ
ہر نمد پارہ کو سمجھے ابر بہمن آئینہ

آپکے نامہ کی پیشانی اوسی مطلوب ہے
چاہتا ہے یہ فریم ایماہ روشن آئینہ

حیف ہے میرا دل حیرت زدہ باہر رہے
اور گھر مین وہ سگے لوٹے اونکا جوبن آئینہ

وہ حلب مین اور یہ پہلو مین پہر آتا نہین
صورت دل ترک کر جاتا ہے مسکن آئینہ

ہمسری افعی گیسو سے کرے ای بت اگر
خشت فولادیسی کچلے سانپ کا من آئینہ

ہو گیا ماہ صفر روز سفر مجھکو منیر
چہرۂ قاتل کا دیکھا وقت مردن آئینہ



## غزل

زاہدونکو رہتی ہے کوثر کی چاہ
مجکو ہے دور مئی احمر کی چاہ

ہوئے کسی کی اوس بت کافر کی چاہ
شیشۂ دل کو ہوئی پتھر کی چاہ

کون ہے عاشق قد دلدار کا
کسکو تہی اس فتنۂ محشر کی چاہ

بندونکو پابندیٔ دنیا کہان
کشتی مے کو نہین لنگر کی چاہ

بلبل خال رخ دلدار ہون
ہے گل داغ مہ انور کی چاہ

نشۂ مے مین جو تو ابرو چڑہائے
گردن مینا کو ہو خنجر کی چاہ

دیکھئے نکلا ہے خط پشت لب
مورچونکو ہوتی ہے شکر کی چاہ

کانٹے سے کب نکہت گل کو ہوا انس
روحکو کیا ہو تن لاغر کی چاہ

ہے دل پرداغ کو سودا ای ہلال
مور کو ہے دانۂ اختر کی چاہ

شمع سے پروانہ کو ہوتا ہے میل
کسلیے دلکو نہو دلبر کی چاہ

نقش کو نقاش سے رغبت نہین
کب کسی بت کو ہوئی آزر کی چاہ

تیر سے دل کا ہدف اے بت اڑا
طائر بے پر کو ہے شہپر کی چاہ

تشنۂ باغ مین آتا ہے یاد — پھول کو دیکھا ہوئی ساغر کی چاہ

تو جو ہو پیش نظر ای مہ جبین — کبک کو کیا ہو مہ انور کی چاہ

لوٹ سے ہے پیر فلک اون انتو نیر — شیخ کو ہے سبحۂ گوہر کی چاہ

زلفونکے اوتری ہوی بال ونکو سے — تاجرونکو ہے اسی عنبر کی چاہ

گوشۂ دل مین رہیگا حسن رخ — آپ سے آئنہ کو ہے گھر کی چاہ

وحشت عشق لب گل رنگ سے — ہو رگ یاقوت کو نشتر کی چاہ

قمریونکو سرو سے ہے کیا بہل سے ملے — بھمزہ سے ہے لاشۂ بے سر کی چاہ

وے سکھتے ہین آپ کا چاہ ذقن — رکھتے ہین اہل چشمۂ کوثر کی چاہ

کعبہ مین اوس بت کا ہے انکو خیال — حاجیونکو بھی ہوئی پتھر کی چاہ

ہو گئے استاد سے فرقت منیر — خاک ہو اکسیر کے یا زر کی چاہ

## غزل

چشم کلیم سے کریم ذو الجلال دیکھ — اسکے بت ہماری آنکھ سے اپنا جمال دیکھ

در پردہ وے سکھتے ہین ہمارا کمال دیکھ — سوئی کی طرح ہم نہین ٹلنے کی ڈال دیکھ

ای بے مثال آپ تو اپنی مثال دیکھ — ضد سے ہے تو آئینہ مین قوس جمال دیکھ

ہیئت سے حیرتی ہین ملک فلک ترے — آئینۂ دو رویہ مین اپنا جمال دیکھ

دن ہو گئے مہینے مہینے ہوی برس — عبرت سے روزنامچۂ ماہ و سال دیکھ

ابرو پر آئنہ مین لب بام کر نظر — اسے ماہ آسمان پر آکر ہلال دیکھ

اس خوش خرام سے تو کہان اوڑ کے جائیگا — ای کبک چوکتا ہی عبث اپنی چال دیکھ

زلفین وہان تنگ پر آئین تو بول وشو — عنقا تک اسمین قید ہوا ہی یہ جال دیکھ

اے دل یہ گاہوارہ جنازہ سے کم نہین — کیا اسکو دیکھ رہا ہے مآل دیکھ

برسات کا جو شوق ہے مجھکو ولا کی روز — ایجان ابر زلف مین برق جمال دیکھ

اوقات کانپور مین ضائع نہ کر منیر
چل لکھنؤ مین صحبت اہل کمال دیکھ

## غزل

ہوئی تکرار نالے سے عجب نوبت مرے دل کی — ملے دو داغ جب باہم صدا نکلی جلاجل کی

نئی تشبیہ وصف ابروی پرخم سے حاصل کی — زبان اپنی بنی ہے دستگی شمشیر قاتل کی

سواری پھر گئی آنکھون مین کس لیلی شمائل کی — کہ پھانسین جبھہ گئین یا نظر مین چوب محمل کی

فرنگستان مین بھی شاید چلی تلوار قاتل کی — نظر آتی ہے صحبت ناچ گھر مین رقص بسمل کی

مرے تار سوال وصل کے پھندے بنا ڈالے — لگائی تم نے جالی رشتۂ آواز سائل کی

اسیر گیسوی پیچان کیا نازک مزاجونکو — تمہاری زلف پھانسی ہے گلوی شیشۂ دل کی

نکلواتے ہین سینے پاس سے عشاق بیکس کو — ہمیشہ آپ گردن کاٹتے ہین شیشۂ دل کی

سخن مین پھول جھڑتے ہین مگر بستہ لب ہے — ہوائی چھوٹتی ہے شربت دیدار قاتل کی

چڑھا کر تار قاتل نے رگ حلق بریدہ کے — ستار ہی مین گتین کیا کیا بجائین رقص بسمل کی

پڑا ہے سبزۂ خط و ذقن کا عکس حیرت سے — لگے ہین حوض آئینہ مین کائی چاہ بابل کی

بتون نے حسن کا شہرہ خدا کے کان تک پہنچا — مگر پرواز اوڑانے طائر آواز سائل کی

صدائے اشتیاق وصل نے پکڑی زمین ایسی — ترے دروازہ پر آواز بیٹھی تیرے سائل کی

دولائی اس چپک سے تمنے اوڑھی چاندنی چٹکی — بنی اس جسم رنگین کیلیے نسخہ بسو چاندنی ماہ کامل کی

کھلا کر پان تونے تلخ گوئی سے مجھے مار — گلوری تیری شہ پا بن گئی زہر ہلاہل کی

جبین و عارض جانانکی الفت جان لے ڈالی — کہین توڑے طلسم زندگی لوح اس حمائل کی

سحر ہوتے سے آرائش ہی اسباب تعلق کو — ہوئے دست جنون سے چوٹیان گندھی سلاسل کی

اسیرون نے کیا درماندگان دشت وحشت کو — کیا ہوا آبلہ ہین ٹانگ لے مین بیڑیان سلاسل کی

نہ بھولوں تاکہ راحت مین بھی آزارِ محبت کو
نشانہ سے رہا کافورِ افسردہ دلی قائم
سوالِ وصل نے رستہ نہ پایا گوشِ نازک تک
جوانی پاؤں لگا بوسے تمہاری ہاتھہ کی لیکر
ہوئی پوری مراد اوسکی لہو لیتی ہی ہاتھو نہین
کیا قتل اوس نے مجلس مین لہو سی ٹیڑہا تیرین
لبِ دریا وہ اکثر زلف کو دہوتے ہین چھپ چھپ کے
مرے ضیقِ غمِ فرقت سے دریا تنگ تھوڑی پر
تہری ہی آنسو نکلی چاندنی نکلی تو کیا حاصل
ہماری بات کوئی کان کہکر وہ نہین سنتے
خوشی جاتی ہے دل سے جا کہ معززِ دل کشیدہ ہو
تصدق گرمِ جوشی کا ہے فصلِ اشکباری مین
ثبات اسکو نہین ہے اکطرف ہر سمت پہرتی ہی
رسائی رہروانِ عشق کی مشکل سے ہوتی ہی
اگر چہپا پا اوڑا لیگی مری رنگین بیانی کا
چمن مین دیکھکر اوس شاخِ گل کو باغبان لوٹے
لٹے جاتے ہین تلوے دستِ جانان بہشتی
نئے نسخہ سے لفِ عنبر افشان صبا ہوتی ہے
پہنچ جاؤن لحد تک قبلِ پیری کر تو بہتر ہی
دکھا کر چاندنی مین جوشِ سحرِ حسن گردونکو
تمہارے دولتِ دیدار شاید ہاتھہ آسکے گی

مری ہر بند مین کھلنے گرہ پیدا ہے مشکل کی
تری بندوق کی گولی مین ہے تاثیر قلقل کی
نہ آئی راہ پر نیت بھٹک کر تیری سائل کی
سنیگی چوب چینی ہر گرہ شاخِ انامل کی
اوٹھائی زخم نے کوچہ سے مہندی خونِ بسمل کی
ملی زنجیر کے نالے سے نذری خونِ بسمل کی
ملیگا مشک گیسو چھپن مین دامانِ ساحل کی
شکنجہ ہوتی ہے مجھکو ہوسِ آغوشِ ساحل کی
پھپھوندی شب کے دوڑیگی سفیدی ماہِ کامل کی
کھلائین بالیکی مچھلی کو گولی نقشِ عامل کی
سحابِ غم کا آجانا مگر بدلی ہے عامل کی
مری برسات کی رت ہین ہے گرمی تیری محفل کی
عروسِ مہر کی ہے ناک موم شمعِ محفل کی
دلِ سنگین مین تیرا ہے صنم سختی ہے منزل کی
نئے گل کتریگی مقراضِ منقارِ عنادل کی
لگائین ٹہالیان نخلِ تمنا نے عنادل کی
کفِ پا مین بہت کھنچواتے ہین شاخین انامل کی
کھلی پڑتی ہے تیرے سر مین بوٹے جو رکے گل کی
سحر ہو گئے تو کھوٹی راہ ہوجائیگی منزل کی
کفِ دریا بنا دو گے ہتیلی ماہِ کامل کی
ہتیلی شام سے کھجلا رہی ہے ماہِ کامل کی

کیا ہی بیدلی نے خانہ برباد ایک مدت سے
ہوئی ہے طائر بے آشیان ہر آرزو دل کی

تیری محفل مین خوبان جہان با تہار گرتی ہین
شکن شانہ چرایا چاہتے ہین فرش محفل کی

ہماری انگلیان کاٹینگے وہ نامہ لکھنے پر
کھلین گی ناخن شمشیر سے گرہین انامل کی

ضعیفی آئی ہے مضمون ہستی کا غلط پایا
سحر پیری کی پیشانی ہے شاید خط باطل کی

قلمیں کھاؤن ہو ونگی عشق کی تلوا مین پر قم
کہ تاریخ ولادت بیت ہی ابروی قاتل کی

نباریدے دلکا نقشہ اپنی انگیا مین وہ رکھتی ہین
بچھاتے ہین نئی بنگلے مین کرسی خانۂ دلکی

سند کامل ہوئی پہچان تیری گلعذار یکی
خط رخسار پر مہرین ہیں چشم غزال کی

نظر آتی ہے کیفیت تجلی کی ہر انگلی مین
شراب حسن سے لبریز ہین قلمین انامل کی

مری میراث مین کیونکر نہون جوہر صفائیکی
سکندر سے ہی مجھ تک ایک پشت آئینہ دلکی

ہوا میں سے تینونکی اوڑینگی تیری بگہی کو
لگا دے چوکڑی ہی بت غزال وحشت دلکی

رہی سرقہ سے نفرت عرش کو مضمون سے آگی
منیر اسطرح مشق شعر گوئی ہمنے حاصل کی

## غزل

کیفیتیں ہین فیض جناب امیر کی
رکھی سبیل بادۂ خم غدیر کی

دل خیر مانگتا ہے بتان شریر کی
ناقوس برہمن ہین صدا ہی فقیر کی

یارب نہین تلاش قلیل و کثیر کی
سائل نہون کسی سے دعا ہے فقیر کی

مستی رہیگی عشق جناب امیر کی
توبہ نہین ہے بادۂ خم غدیر کی

تا کو نشانہ کر دو رہائی اسیر کی
حاجت ہے مرغ روح کو پر ہائے تیر کی

مجھپر زیادتی ہوئی ہر نا و پیر کی
حد ہوگئی گناہ صغیر و کبیر کی

پہنچو نہین پہانتک ہون تمہا نے بہنگی
جالی بنا رہا ہون نقوش حصیر کی

الله تک پہونچتے ہین اسباب سلسلہ
تار کمند عرش ہے سیلی فقیر کی

دم مارنے کا حکم نہین قید خانہ مین ‏— زنجیر بولتی نہین تیرے اسیر کی

حیرت سے تک رہا ہی جو منہہ ایک ایک کا ‏— آئینہ کو تلاش ہے کسکے نظیر کی

دریا کو باندہ دیتے ہین اللہ والے لوگ ‏— پانی مین ڈوبتی نہین کشتی فقیر کی

مجلس مین ہون روح مری انس لفظ مین ‏— ممکن نہین کہ جان بہی چہوٹے اسیر کی

کہنچے ہین سب چلے گوشۂ عزلت مین اولیا ‏— دی ہے بہشت زکوۃ نقوش حصیر کی

شیرین لبونکا عشق ہی جنت مین بہی مجہے ‏— صورت بنی ہے نہر لبن جوے شیر کی

لازم ہے کلیون کے لیئے آب تیغ بہی ‏— مسواک ہی وہان جراحت مین تیر کی

تہوڑا بہت یہا لکھا ہوا ہی آنکہہ مین ‏— بہرتے ہین ہم قلیل مین بڑہتی کثیر کی

پیدا ہوئے ہین خلق مین مستی کے واسطے ‏— اول سے جانتے ہین حقیقت اخیر کی

دنیا کو آسمان دنی سے ہی دست پیچ ‏— یہ پیر زن مرید ہوا اپنے پسر کی

پورا کیا سوال یداللہ نے مرا ‏— دست خدا سے بہر گئی جہولی فقیر کی

طوفان اوٹہا سے آپنے کہیلا جو کوئی کہیل ‏— دریا بہی جو روی زمین پر لکیر کی

پہونکین گی پورسے مین پاسے فقیر کو ‏— خاصیت آتشی ہے نقوش حصیر کی

طوفان نوح ہو تو نہ بہیگے کسیکا بال ‏— کافی ہے کائنات کو کملی فقیر کی

آیا جنون خرد کو دیا عشق نے جواب ‏— کی آج بادشاہ نے بدلی وزیر کی

خالق نے عمر بہر کے تڑپنے کیواسطے ‏— بسمل کو خو نہین مری اہلی خمیر کی

تیرہ دلونکو رحمت حق کی ہے جستجو ‏— میخوارونکو تلاش ہی ابر مطیر کی

اہل فنا ہی وارث اہل فنا ہوئے ‏— پائی حباب بحر نے ٹوپی فقیر کی

مجروح عشق کو دک شیرین دہن ہوا ‏— آئی وہان زخم سے بو شہد و شیر کی

یہ ہے خلاف وضع جو چہوٹین تعلیان ‏— ہے شرط میکشو نہین گناہ کبیر کی

پیرا غم جہان سے ہوا پار نزع مین ‏— بادمراد سانس تہی وقت اخیر کی

حاسد کا سینہ چاک ہے سنکر مرا سخن
منہہ مین مرے زبان ہے پیکان تیر کی

قید قلم سے اپنی رہائی محال ہے
تصویر بھی اسیر رہے گی اسیر کی

کھنچکر کسیکا پوست کہین پوستین بنا
خالی نہین فقیر سے گدڑی فقیر کی

دوزخ مین آگ پوجتے ہین جاکے برہمن
کیا گرمیان ہین عشق بتان شریر کی

ہم جنسونکا شکار ہوا مین ضعیف و زار
پھانسی ہوئی گلے مین صدا ہمصفیر کی

کیا سرنگون زمانہ رہا تیرے سامنے
گردن جھکی سلام کو برنا و پیر کی

کیون لنترانیون سے جلاتے ہین گلبدن
کیا تھی چراغ طور مین بتی حریر کی

اللہ رے مرے نفس سرد کا اثر
سردی ہے آگ مین کرہ زمہریر کی

اللہ مشتری ہے مرا دل دکان ہے
سوداگری ہے بادۂ خم غدیر کی

اے خضر میرے فقر کو حاصل نہین فنا
آب بقا مین چلتی ہے کشتی فقیر کی

میٹھا ہے خوب شہد قناعت سے منہہ مرا
چکھتا ہون چاشنی لب نان شعیر کی

اب طوق خاردار کا کیا اور ہو خراش
ہر آہ دل خراش ہے تیر اسیر کی

تزئین تن ضرور ہے ترک لباس سے
خلعت کو میرے چاہیے کشتی فقیر کی

ہستی مری زمانہ مین ہے جائے گومگو
تصویر ہون ترے دہن بے نظیر کی

مے پینے جو پھول ماہ رخان صبیح نے
بہتی ہوئی ہے صاف کف جوئے شیر کی

اے روشنی طبع تو برمن بلا شدی
سیدھی کہی تو ہوگئی الٹی کبیر کی

شام شب وصال سحر ہوگی بات مین
قلعی کھلے گی آئینہ چرخ پیر کی

ہوگا یہ اضطراب جو میرا مزار مین
کس طرح آنکھہ ٹھہرے گی منکر نکیر کی

ہر غم مین روح مانگتی ہے جسم سے مدد
دیتا ہے بادشاہ دوہائی وزیر کی

میخوارون پر ہے سایہ فگن رحمت خدا
چھتری لگائے پھرتے ہین ابر مطیر کی

خالق نے خاکسار کو اپنے کیا لطیف
مٹی کی عطر مین مری مٹی خمیر کی

یکسان ہوا اخیر کو انجام جزو و کل
میزان برابر آئی قلیل و کثیر کی

کوڑی کے مول اطلس گردون ہے بکے
مزدون کے آنکھ مین نہین حسن حریر کی

سودائے زلف یار سے پیدا ہوئے طلسم
مارِ سیہ بنا جو جنون مین لکیر کی

آرے ہوا آفتاب قیامت کے بہشت مین
سہیل سے ہے دہوپ جلوۂ حسن شریر کی

دریا سے گھٹے جو آنسوؤنکے قطرے بڑھ گئے
کثرت قلیل کی ہوئی قلت کثیر کی

مجھسے ہی میری طبع کو ہین سرد مہریان
شاید ہے عنصرون مین ہوا زمہریر کی

میرے ہجومِ آہ و فغان سے نبائی راہ
اولٹی پہری گلے کو صدا ہمصفیر کی

ایمان فروش ہونگے خریدار سلطنت
دنیا نہین دکان ہے تاج و سریر کی

جاتا ہے کوئی کعبہ کو بتخانہ کو کوئی
منزل جدا جدا ہے ہر اک راہ گیر کی

تارِ نگاہ دیدۂ یعقوب تار ہین
یوسف کا پیرہن کفنی ہے فقیر کی

صحنِ زمین سے دشت کا طوفان لے اوڑا
موجین گئین فلک کو نقوش حصیر کی

سایہ ہے دامِ زلف کا بازو پر صاف پر
مچھلی تمہارے جال مین ہے جوے شیر کی

کیا ہم کو لطفِ زیست کہ مرتے ہین آپ پر
حالت تمام عمر ہے وقتِ اخیر کی

جامِ جہان نماست ضمیر منیر دوست
ساقی سے کچھ چہپی نہین حالت منیر کی

## غزل

دلِ عشاق سے حسن قد و عارض کی شہرت ہے
ہمارے سینہ کو بھی نوبت صبح قیامت ہے

میسر عاشقون کو حسن و زلفِ دونوں کی دولت ہے
زرِ گل کا نہین توڑا اگر بلبل سلامت ہے

دلِ وحشی بسانِ کشتۂ شمشیر حسرت ہے
ہمارا قالبِ خاکی نہین مجنون کی تربت ہے

وفورِ خون پا ہے بیڑیونکے حلقہ حلقہ مین
ہمارے خانۂ زنجیر مین یاقوت کی چھت ہے

اسی سے ہے سیہ روزی تو وحشی کی قسمت مین
مرا سر ہے وہ نافہ جسکے اندر مشک ظلمت ہے

پتا کیا پوچھتے ہو غافلو گور غریبان کا
سواد اس شہر ناپرسان کا دود شمع تربت ہے

جہان ہے پھرتے ہین ہمیشہ دل وحشی غنا پر
ہمیشہ چار کی کان ہی مقام اہل غفلت ہے

توانگر اپنے سامان طرب پر ایسے غافل ہین
کہ ہر نقار خانہ مین نفیر خواب غفلت ہے

مین وہ دیوانہ ہون جسکی جنون کا غل ہی محشر مین
کف میزان مین بھی میری لئی سنگ ملامت ہی

ملایا ہے فلک نے خاک مین کیا کیا عجیبونکو
مری نظرون مین جو ڈھیلا ہی کانور صباحت ہے

شب ہجران بسر ہوتے ہوی دیکھی نہین ہمنے
سفیدی بیضۂ عنقا کی شاید صبح فرقت ہے

مریدِ حسن جانان شمع مہ کو ہم سمجھتے ہین
مگر فانوس گردون آستین دست بیعت ہے

خجل ہے میکدہ اتنا ہماری وسیا ہی سے
کہ ہر شیشہ نظر مین قطرۂ اشک ندامت ہے

سمجھتا ہون نہین خود بینی کو بدتر سنگساری سے
بت پندار میری نظر مین سنگ ملامت ہے

لگا دے سبزۂ رخسار کی تصویر رضوان نے
بتون کا طوطی خط سبزہ دیوار جنت ہے

منیر اس گھر مین آکر حشر تک باہر نہ نکلے ہم
جو دیکھا چشم باطن سی لحد کنج قناعت ہے

## غزل

تمہاری زلف و رخ کا لطف ہم اے مہ لقا سمجھے
اسے بال آئینہ کا اور اسکو آئنا سمجھے

اگر اس صفا پہ پھبتی پر ہو برہم تو جانے دو
کسوٹی زلف کو عارض کو ہم لوح طلا سمجھے

سیہ قلبونکی صورت کھوٹی باتین کیون نہ ہون تو یہ
پری چہرے کو سمجھے زلف کو کالی بلا سمجھے

وہ دیوانہ ہی جو آسیب سے تشبیہ دیتا ہے
اسے ہم دولت حسن اور اسکو اژدہا سمجھے

خزانہ زر رو ہے سانپ ان پر زہر کھاتے ہین
گہن لفونکو عارض کو منہ چھپنا سمجھے

لگاتے ہین داغ اس تشبیہ سے دونوں کو کیون ناحق
دھوان سمجھے اسے اور اسکو شمع مدعا سمجھے

معاذ اللہ ہم کیونکر جلی چیزون سے نسبت دین
بنفشہ اسکو اور اسکو گل باغ وفا سمجھے

جو اس تشبیہ سے بھی ہو پریشانی طبیعت کو
اسے کافور سمجھے اسکو مشک جانفزا سمجھے

مرغِ جنون نکے واسطے مسکن بنائینگے
شاخِ غزالِ شاخ نشیمن بنائینگے

مر کر بھی میکدہ ہی مین مسکن بنائینگے
مینا ہی مے کو گنبدِ مدفن بنائینگے

گلشن مین گیسوے بتِ پرفن بنائینگے
موجِ نسیمِ صبح کو ناگن بنائینگے

دورِ دہن کو خاتمِ زر سمجھے گا جہان
اکسیر کا ترے لیے منجن بنائینگے

باریکیان جراحتِ مژگان کی دیکھ کے
عینک برای دیدۂ سوزن بنائینگے

قاتل سے بسملونکو علاقہ ضرور ہے
سیلی چھری کی شہرگِ گردن بنائینگے

وصفِ مسی مین خامہ نبیگا جو موجِ دود
شاعر دوات کو گلِ سوسن بنائینگے

مرنے کے بعد صحبتِ گردش وہی ہی ہی
لوحِ مزار سنگِ فلاخن بنائینگے

نقاش جا کے طور سے آئین کو چراغ
تصویرِ یار کے لیے روغن بنائینگے

برباد ہونے پہ بھی کڑا پن دکھائینگے
دشمن ہوا مین قلعۂ آہن بنائینگے

سرخی تری کتاب کو اے ترک چاہیے
شنجرف خونِ گاؤ برہمن بنائینگے

دشمن کو ساتھ دوست کے لائینگے تیرے پاس
قصاب کو رفیقِ برہمن بنائینگے

عیسی تمہارے زخمیونکے جب نزار کے
پلکین برای دیدۂ سوزن بنائینگے

ہنس ہنس کے کہتے ہین خطِ عارض کو دیکھ کر
ہم صاعقہ کو حافظِ خرمن بنائینگے

لکھنے مین ہم کو وہ جو بیساختہ وصف
خامہ بدون منتِ قط زن بنائینگے

وحشا سے پر ٹھہری نظر اہلِ دید کی
ہنگوا کے بجلیان تری چلمن بنائینگے

جلوے یہی رہے جو بتانِ فرنگ کے
ٹھنڈی سڑک کو وادیِ ایمن بنائینگے

مستی لگا کے آپ لکھین گے جو ہمکو خط
نامہ کی مہر کو گلِ سوسن بنائینگے

رکھین گے پھر کسی سے ملاقاتِ ظاہری
جیمین یہ ہے شیر کو دشمن بنائینگے

## غزل

آنکهین خدا نے بخشی هین دیکهنے کے واسطے
دو کشتیان ملی هین ڈوبنے کی واسطے

عریان چلو نهین قبر مین سونے کے واسطے
کافی سهے مجهکو پوست بچهونیکو واسطے

کشتونکے کهیت هین جو حضور آج سنبلستان
سونے کے دانے مانگے هین بونیکے واسطے

نیند اوڑ گئی هے رنگ طلائی کی یاد مین
پارس کا سرمه چاهیے سونیکو واسطے

افسوس سامری کو جلاتے هین وصل مین
جادو جگا رهے هین وه ٹونیکے واسطے

تڑپا هین خاک پر تو کیا چرخ نے کرم
بجلی گرائی میرے بچهونیکے واسطے

خوابیدگان خاک هین گریان مزار پر
شعلونکی آنکهین کهل گئین رونیکو واسطے

پهل کے مر گیا هون که میرا کفن تمام
جالا بنا هے قبر کے کونے کو واسطے

جینا هے سبکو موت سے تصویر کیطرح
نقشے کهچے هوئے هین نه هونیکے واسطے

سنگین دلی سے حسینونکی هو چمک
سنگ محک ضرور هے سونیکے واسطے

گویا زبان هون دهن روزگار مین
کیا کیا مزے ملے مجهے کهونیکے واسطے

نقش نگین مهر مرا نقش آب هے
پیدا هوا هون نام ڈبونیکے واسطے

دانتونکے عشق مین یه هوا عراق لاغری
دوڑا هون موتیونکے پرونیکے واسطے

چلی لگی هے بوسهٔ حسن ملیح کی
زخمونکے منه کهلے هین سلونیکے واسطے

پیلا هے فرش پرتو مه آج میکشو
لاؤ شراب چاندنی دهونیکے واسطے

شاید کرینگے چشمهٔ خورشید مین وه غسل
شبنم چلی هے پانی سمونیکے واسطے

اوس حسن پر نمک مین عجب هے نمود خط
دیکها هجوم مور سلونیکے واسطے

قارون کا بهی خزانه لٹا دیجیو منیر
ممسک کا مال لوٹے کهونیکو واسطے

غزل

ثابت رها فلک مرے نالونکے سامنے
ٹهری سپر حباب کے بهالونکے سامنے

سوشی ہین غش مین گیسوون والونکے سامنے
گل ہے چراغ طور بھی گالونکے سامنے

پھولونکا رنگ زرد ہے گالونکے سامنے
سنبل مین بل نہین ترے بالونکے سامنے

رکھوائے جہاڑ اوس نے نہالونکے سامنے
قلمین لگین بلور کے ڈالونکے سامنے

جاتا ہون جب خزان مین نہالونکے سامنے
آنکھونسے نہرین بہتی ہین تھالونکے سامنے

پھولے شفق تو زرد ہو گالونکے سامنے
پانی بھرے گھٹا ترے بالونکے سامنے

تارے ہوے غروب خط و خال دیکھ کر
گوروں کے پاؤن اوٹھ گئے کالونکے سامنے

آنکھونمین پھرتے ہین نہین آتی ہین وہ برو
پھرتے پڑے ہین دیکھنے والونکے سامنے

دیکھا ہے عاشقون نے برہمن کی آنکھ سے
ہر بت خدا ہے چاہنے والونکے سامنے

چھٹ جائینگے اسیر چھپا زلف خم بخم
کٹتی ہین بیڑیان ترے بالونکے سامنے

بیتاب دست شوق ہین جوبن کے روبرو
بوسہ مین جان بلب ترے گالونکے سامنے

افراط ہوسے مجھکو یہ جوش سرور ہے
بھجواؤن جلد تنگ پیالونکے سامنے

جلد بدن سے ہے تختۂ مشق سیاہ غم
رہتی ہے یہ کتاب رسالونکے سامنے

آنکھین تمہاری دیکھکے کچھ سوجھتا نہین
بھولا ہون چوکڑی مین غزالونکے سامنے

دروازہ پر بتون کے لگایا کرے الاؤ
ہولی جلائی ہے شوالونکے سامنے

زلفون مین دیکھتا ہون ترا چہرۂ صبیح
لبریز جام شیر ہے کالونکے سامنے

تیری گدا سے بند ہے عالم کا ناطقہ
آتے نہین جواب سوالونکے سامنے

کھینچے بتون اپنی طرف نالے کے دل
قبلہ نما پھرے ہین شوالونکے سامنے

چوری سے بوسہ کف پا لین جو اجری
ہونٹ اپنے چوم لون ترے گالونکے سامنے

پہونچا فلک کو فقر کا رتبہ حضور عیش
کمل چڑھے ہین چرخ دوشالونکے سامنے

اہل کتاب ہین صف مژگان کے روبرو
کاغذ کے دستے آئے رسالونکے سامنے

فیاض سائلونسے نہین کرتے سرکشی
شیشونکے سر جھکے ہین پیالونکے سامنے

دست جفا اوٹھاتے ہین کیا جسم زار پر
کٹتا ہون تیغ ناز کے چھالون کے سامنے

شیشے کو حسن گرم نے پارہ بنا دیا
آئینے اڑ گئے ترے گالون کے سامنے

تیغ نگہ کو موتیونکی آب چاہیے
آئینہ رکھ کے دیکھیے چھالونکے سامنے

جلتے رہے بتونکی حضور مین شمع رو
پریان ستی ہوئی ہین شوالونکے سامنے

ہمچشمون پر لگائی ہین اوس بت نے گوٹیان
توڑے سے ہوگئے ہین شیر غزالونکے سامنے

جادہ بنت بنا مری وحشت کی فیض سے
گوٹے سے کے گوکھرو ہوئے چھالونکے سامنے

میرے ہنر کا کوئی نہین قدردان منیر
شرمندہ ہون مین اپنے کمالونکے سامنے

## غزل

سخت جانی کا صحیح افسانہ ہے
شاہد تیغ زبان دندانہ ہے

مقتل عالم مرا ویرانہ ہے
دیدۂ بسمل چراغ خانہ ہے

شمع روشن عارض جانانہ ہے
خال مشکین شمع کا پروانہ ہے

دل مین عکس چہرۂ جانانہ ہے
آئینہ کا آئینہ مین خانہ ہے

کون دنیا مین رہے دیوانہ ہے
ایک اوجڑا سا مسافر خانہ ہے

تیری محفل کعبہ ہاے شمع رو
طائر قبلہ نما پروانہ ہے

آنکھین ملتا ہون تمھاری زلف سے
پنجۂ مژگان برنگ شانہ ہے

شمع رویون کی تجلی دیکھیے
کرمک شب تاب ہر پروانہ ہے

آب خنجر کیا شراب ناب تھی
رقص بسمل لغزش مستانہ ہے

خلق عالم کو پہنچتا ہے گزند
نفس امارہ سگ دیوانہ ہے

بادہ نوشان ازل ہین سیر چشم
جس طرف دیکھین ادہر میخانہ ہے

ابر آتا ہے تو بکتی ہے شراب
نقد رحمت حاصل میخانہ ہے

ایک تیرے نام کا کرتا ہون ذکر
سب کو ورد سبحۂ یکدانہ ہے

کہاتے ہین انگور پیتے ہین شراب
بس یہی مستون کا آب و دانہ ہے

کس طرف کرتے ہو سجدے زاہدو
کعبہ ایک اوجڑا ہوا بتخانہ ہے

چشم موسی کے ہون پردے کا نہین
لن ترانی کا بیان افسانہ ہے

ٹھنڈے ٹھنڈے سوتے ہین نیرہ مین
گور اپنے واسطے تہ خانہ ہے

کیا سنے سودا ترا اے خود فروش
مول جو ہمنے کہا بیعانہ ہے

تکتے ہین بت مری بیتابیان
سر جہکنا سجدۂ شکرانہ ہے

کیا ترا آئینۂ رو صاف ہے
زنگ جسمین سبزۂ بیگانہ ہے

خوب تعزیرِ گناہِ عشق ہے
نقد جان لیتا یہان جرمانہ ہے

گرم نالے سرد ہین اے ہمصفیر
ظاہرا کنج قفس خسخانہ ہے

کی ہے مفت آج قاضی ذوجلال
فی سبیل اللہ ہر میخانہ ہے

اختلاط اپنے عناصر مین نہین
جو ہے میرے جسم مین بیگانہ ہے

کیا سکندر کو دکہائین گرمیان
دوزخ اپنا ایک آتشخانہ ہے

ہوگئے مثل سلیمان اہل عشق
اے پری کیا ہمت مردانہ ہے

دل ہے آئینہ تو اسکندر ہو نہین
حسن کی دولت مرا نذرانہ ہے

عرش تک گردون سے دیکہا اے صنم
سات زینہ کا یہ بالاخانہ ہے

کہیل جاتے ہین ہزارون جان پر
عشقبازی بازیِ طفلانہ ہے

جان دیتا ہون مگر آتی نہین
موت کو بھی ناز معشوقانہ ہے

پاتے ہین نقدِ زرِ گل بے حساب
باغ عالم اوسکا دولت خانہ ہے

آج ہے محو شنادہ شعر و
ہر سراہی پر پیدانہ ہے

دل کہان یہ نفس امارہ کہان
آئینہ تیشِ سنگِ دیوانہ ہے

عفت مشاطہ کس سے ہو بیان — شیشہ مریم تمہارا شانہ ہے
میکدہ کے کام دلسے لیجئے — خم کا خم پیمانہ کا پیمانہ ہے

لکھنؤ کا مجھکو سودا ہے منیر
دل حسین آباد پہ دیوانہ ہے

## غزل

دھیان بتخانہ کا ہے کعبہ پہ ایمان ہوئے — یاد ہے روئے صنم صورت قرآن ہوئے
لطف سلے پنجۂ وحشت کہ گریبان تنگ ہوئے — حد سے اے خضر جنون راہ بیابان ہوئے
چمن کوچۂ جانان کے جو افسانہ شنو — شیخ سعدی بھی حکایات گلستان ہوئے
محو یاد لب جان بخش ہے بس تشنگی — حضرت خضر رہ چشمۂ حیوان ہوئے
تیری رفتار اڑاتا ہے جو کبک کا ہے — چال اپنی نہ کہیں کبک خرامان ہوئے
آپکو غمزہ بیا ہے وحشت کہا یا — بوسہ ہم نے نگہ کا لیا چاہ زنخدان ہوئے
قتل کرکے مری لاش کو کفن بھی نہ دیا — سر صحرا در پا بے سر و سامان ہوئے
خار خار دل وحشت زدگان جب دیکھو — صاف اپنی خلشین خار مغیلان ہوئے
خود فراموشوں کو تکلیف بہت دیتا ہے — اپنی گردش نہ کہیں گنبد گردان ہوئے
یہ تو فرمائیے چاند آج کدہر نکلا ہے — کس طرف ماہ تم اے ماہ درخشان ہوئے
وحشت دل سے پریشان ہوئے ہیں اعضا — اے پری جیسے تری زلف پریشان ہوئے
لب لعلین پہ اگر پان کی دیکھی لالی — سرنشین شفق کی یاقوت رقم خان ہوئے
دیدۂ غول سے ہے چشم پہ جوہر تیغ — راہ جنت نہ کہیں روح شہیدان ہوئے
طاق نسیان سے بہت بڑھ کے ہے طاق ابرو — عاشق اوس کا نہیں جو سجدۂ یزدان ہوئے
اے صنم مصحف رخسار جو تیرا دیکھا — صاف اموختہ اطفال دبستان ہوئے
جب سے خورشید کی صحبت سے ہوئے ہو منیر — فکر اشعار تو کیا فکر تن و جان ہوئے

## غزل

فصلِ بہار آئی ہے پیمانہ چاہیے
بلبل کے ساتھ نعرۂ مستانہ چاہیے

عشاق شمعِ حسن کو کیا کیا نچا ہیے
پروازِ رنگ کو پر پروانہ چاہیے

پیری میں رات دن ہمیں پیمانہ چاہیے
رعشہ کے بدلے لغزشِ مستانہ چاہیے

وحشت میں بات عقل کی سُننا نہ چاہیے
کانون میں پنبۂ کفِ دیوانہ چاہیے

کنگھی بناؤن چوبِ عصاے کلیم کی
تسخیر مارِ گیسوے جانانہ چاہیے

دریاے وحدت و چمن و سبزے ہمین
دُرِّ یگانہ سبزۂ بیگانہ چاہیے

آب و غذاے عاشقِ زندان محال ہے
روز آب و دانہ دُرِّ یکدانہ چاہیے

ہین سائلِ کمال جنون ہون مرے لیے
کچکول کاسۂ سرِ دیوانہ چاہیے

اسرارِ حق ہین دلمین مگر دل ہے بیخبر
اس گنج کے لیے یہی ویرانہ چاہیے

سیرِ بہشت چاہتے ہین نشہ مین مدام
مستونکو چشمِ حور کا پیمانہ چاہیے

گو بے نقاب رہتے ہو پر دلمین ہی حجاب
در پردہ ہم سے آپکو چھپنا نچاہیے

عاشق بناکے ہم کو جلاتے ہین شمعرو
پروانہ چاہیے نہین پروانہ چاہیے

اے پیرمے فروش در توبہ کی طرح
وا روز حشر تک درِ میخانہ چاہیے

تا مرگ آشنا نہوا ایک سبزہ رنگ
تربت پر اپنی سبزۂ بیگانہ چاہیے

دشمن سہی وہ تو تم بھی نہو دوست اے منیر
اپنا برا کسی سے بھی اچھا نچاہیے

## غزل

سے مانگے جام دلمین لبالب شراب ہے
کاسہ فقیر کا قدحِ آفتاب ہے

تا پائدار خلقتِ دہر خراب ہے
گھر ہو اگر فلک کے برابر حباب ہے

آہِ شرارہ بار سے دل نقشِ آب ہے
جس مین ہواے گرم ہے یہ وہ حباب ہے

بخت زبون سے کام مہر نقش آب ہے
منزل مرے ستارہ کی برج حباب ہے

کیا آج کل سے گردش جام شراب ہے
اول سے دورہ قدح آفتاب ہے

تازہ مرے مسیح کو ذوق شراب ہے
بریان ہوا آفتاب سے مرغ کباب ہے

سوز خیال گیسوے پیچ و تاب سے
پہلو میں دل نہیں ہے یہ شامی کباب ہے

دریا میں ہے شبابی عالم کو دیکھ لے
جام جہان نما سے زیادہ حباب ہے

دل ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا الفت کے جوش سے
شیشہ کو توڑ دیتی ہے یہ وہ شراب ہے

کھلتا نہیں ہے کسیکے وجود عدم کا حال
سچ پوچھیے تو عقدۂ لاحل حباب ہے

افراط مے کشی سے خم بادہ بن گیا
بدلے لہو کے میرے بدن میں شراب ہے

مجھکو بتا رہا ہے تیرے گھر کی راہ خضر
شیطان آج ہادی راہ ثواب ہے

اہل فنا کو رنج رسائی سے فائدہ
دل توڑتا کسیکا شکست حباب ہے

کیا ہو سکے نظر زندگی مستعار پر
آب حیات میں بھی فنا و حباب ہے

روشن ہوا ہے نام زمین آسمان میں
کیا آفتاب آپکی مہر خطاب ہے

ہے گور میں گور ہیکا لو نہیں سرخی بہار کی
غازہ تمہارے چہرے کو رنگ عتاب ہے

پڑ گئی رہا ہے جو تا صبح روئے یار ﷺ ﷺ ﷺ ﷺ
آئینہ میں جلا ہے شب ماہ تاب ہے

دریا دلوں سے جاہ و حشم کو کہاں ثبات
موجوں کی چوب دشمن کو میں حباب ہے

ہم بادہ کش ہیں عالم بالا کے مے پرست
اوسکے ہاتھ میں قدح آفتاب ہے

کس کس بت امیر کا عاشق ہوں اے خدا
ہر داغ میرے سینہ میں مہر خطاب ہے

مر کر بھی میں بتوں کے دلوں کا غبار ہوں
کعبہ میں دفن عاشق خانہ خراب ہے

پھر جہان میں اہل فنا دردمند ہیں
دنیا میں جو حباب ہے چشم پر آب ہے

چن چن کے خال یار مضمون لکھ لیے
نقطہ مری غزل میں جو ہے انتخاب ہے

مرتا ہے وہ بلا سے ہو جسکو تم اے شہو
اللہ کی جناب تمہاری جناب ہے

لپٹی پھرتی ہیں آپ کی شیریں کلامیاں — تلوار کا حضور کے منہ میں لعاب ہے

دھو دھوکے پاؤں گلبدنوں کے پیا کیا — میری زبان پاس نہر گلاب ہے

آئینہ رو کوئی مرے دل سے نہیں ہے صاف — مدت ہوئی کہ آئینہ خانہ خراب ہے

گھوڑا لگاؤ توسن باد بہار کو — قمچی تمہارے ہاتھ میں شاخ گلاب ہے

ہے میری قبر پر نگہ گرم آپ [illegible] کی — اپنا غبار تو وہ تیر شہاب ہے

کیا احتیاج شہر عدم کو حصار کی — بیفائدہ کمر میں حسینوں کے ڈاب ہے

دیکھا جو ابروؤں میں منہ ہوئی شمشیر آئینہ — قاتل کی آئینہ میں بھی خنجر کی آب ہے

جز گریہ اور کچھ نہیں پایا نامیں تیرہ روز — بخت سیہ نہیں ہے الٰہی سحاب ہے

جز و ضعیف کو بھی سمجھتے ہیں ہم قوی — ہر پشہ حقیر نظر میں عقاب ہے

اللہ رے ناتوانوں کی نازک دماغیاں — دردسر اُن کو باعث بوئے گلاب ہے

تار شعاع بن کے کمر آتی ہے نظر — کیا تیری کمر دہنی میں ذرۂ آفتاب ہے

دھوکا ہے سارے خشک و تر روزگار کا — دریا اگر حباب ہے صحرا سراب ہے

پیری عبث چڑھاتی ہے وقت اخیر میں — ہم صحبت ایک عمر کا عہد شباب ہے

آب رواں کا رونے نے بخشا ہے پیرہن — زیبندہ میرے سر کو کلاہ حباب ہے

پیری میں ہے کمال سیہ کاریوں کا شوق — ریش سحر کو حاجت رنگ خضاب ہے

بیت الشرف ہے ساغر مے سے مرا مکاں — برج حمل میں طاق شراب آفتاب ہے

حوروں سے خوف ہے ہمارا بہشت میں — سچ ہے کہ غیر جنس کی صحبت عذاب ہے

کرتا نہیں نگاہ ادھر غیر کے سبب — ابلیس آج تاک تیر شہاب ہے

مہمان گھر میں چور رہے سوتے ہیں پاسباں — دل میں خیال یار ہے آنکھوں میں خواب ہے

خود بینیوں کی دھوم ہے تا چرخ اے پری — آئینہ تیرے دیکھنے کا باہتاب ہے

پردہ کی احتیاج نہیں تجھ کو اے پری — دامن شعاع حسن کا جائے نقاب ہے

قطرہ ہیں عرق کی گل رخ پر رنگ عطر
مدت ہوئی کہ گور ہیں لٹکے ہوئے ہیں پاؤں
دیوانوں سے گزرتے ہے اوس شہ سوار کو
نام بتاں لیا ہے نکیرین کے حضور
ورد زباں ہیں اہل زباں کو حکایتیں
مستی دہان تنگ ہیں ملتے ہیں مہ جبیں
حیرت زدون کو فکر نہیں انقلاب کی
جو لا کھ جہاں ہیں نہیں جای بود و باش
برپا ہے کہیں تو کہیں ہے غبار دل
کیا کھولوں پردہ شیخ و برہمن کے حال کا
کھینچا کسی نے عطر کسی نے اوڑا دیا
قندیل ہیں چراغ قمر کی ہے روشنی +
رنگت بدل گئی کف ساقی ہیں دیکھئے
انجام دیکھتے نہیں دیوانوں کا کبھی
اللہ ری ہماری قاؤں مزاجیان
حصہ ہیں بادہ خوار ون کو ہے رحمت خدا
پڑھتے ہیں فاتحہ مری تربت پہ آشنا
کیا احتیاج ہے تری نکل کو ڈور کی
انجام دیکھتا ہوں ہیں آغاز عشق ہیں
اصلاح خاص حضرت ناسخ سے ای منیر

ان موتیوں ہیں آب کی بدلے گلاب ہے
اپنو ہی گھر ہیں آپ مجھے پاتراب ہے
چشم پری نگر عوض مہر رکاب ہے
کیا شیشہ سوال کا پتھر جواب ہے
دروازہ تیرے گھر کا کھلتا گلاب ہے
شاید عدم ہیں لوگوں کو ذوق خضاب ہے
تصویر کے اجارہ ہیں عہد شباب ہے
ہر شہسوار دیکھئے پا در رکاب ہے
کیا میری مشت خاک کی مٹی خراب ہے
اللہ ہے حجاب ہیں بت بے حجاب ہے
مٹی میرے غبار کی کیسی خراب ہے
جالی کی تیرے چہرے پر اے بت نقاب ہے
پھولوں کی یہ چھڑی ہے کہ سیخ کباب ہے
شاید کہ نا تمام جنوں کی کتاب ہے
بت کو خدا سمجھتے ہیں کیا انقلاب ہے
میخانہ کے وہ ہوش سو وجود سحاب ہے
لوح مزار صفحہ ام الکتاب ہے
سر رشتہ احیات ہیں کیا پیچ و تاب ہے
خطبہ ہیں کیا لکھی ہوئی ساری کتاب ہے
میری گماں ہیں یہ غزل لاجواب ہے

ہرگز نہوں گی طالب اکسیر اے منیر

اکسیر ہم کو خاک در بوتراب ہے

جینا خلاف وضع بسان ممات ہے
اے خضر آبرو جسے آب حیات ہے

ان روزوں لطف حسن پہ آفات ہے
دو دن کی چاندنی ہے پھر اندھیاری رات ہے

پریوں کو وحشیوں کی طرف التفات ہے
افسانہ جنوں پہ نہیں حاضرات ہے

ہے خضر بھی اسیر عجب واردات ہے
وہ زلف دام ہا ہے آب حیات ہے

رطب اللسان ترا چمن کائنات ہے
شبنم نہیں لعاب زبان نبات ہے

ہر مدح سنج غنی مرے خالق کی ذات ہے
تعریف کائنات کی کیا کائنات ہے

شاعر ہوں اے منیر فنا سے نجات ہے
ہر ایک سحر جیب دل رنگ ثبات ہے

موتی پروئے بال ہیں جوبن کی بات ہے
کیا پیاری پیاری تاروں بھری آج رات ہے

ہوتی ہے صبح دیکھئے تھوڑی سی رات ہے
کروٹ ادھر کی لیجئے یہ کون بات ہے

دایم جیا کریں گے حسینوں سے حیرتی
آئینہ جمال ہیں آب حیات ہے

محروم کشتگان شہادت چلے گئے
تیغ ادا سے یار ہیں آب فرات ہے

اس لطف ظاہری کو سمجھتا ہوں خوب یار
پھر بھی نہیں گئے آپ یہ کہنے کی بات ہے

اے ہوش الفراق وہ جاتے ہیں شام سے
اے جان الوداع یہ رخصت کی رات ہے

اوس سرو قد کی یاد جگاتی ہے رات بھر
سولی پہ آئی نیند یہ کہنے کی بات ہے

کس چال سے وہ چلتے ہیں دیکھوں قریب صبح
دیکھے گئے ہوئے ہیں قضا کی رات ہے

قسمیں ہزاروں کھاتے ہیں ہم چھوڑتے نہیں
قابو میں آگئے ہو نکلنے کی گھات ہے

پھر ٹالتے ہیں وعدہ فردا پھر آج آپ
اک حشر ہو چکا ہے ابھی کل کی بات ہے

مقتل میں عاشقوں کو بلایا ہے یار نے
ہے روز حشر جائزہ کائنات ہے

رنگت ہے مہندی کی ترے ہاتھوں میں بیروال
شاید یہ خون طائر رنگ ثبات ہے

دیدار کا مزا نہیں بال اپنے باندھ لو
کچھ مجھ کو سوجھتا نہیں اندھیاری رات ہے

سینہ میں راہ کیجیے دل لینے کے لئے
مطلب ہو زخم سے کوئی برچھی لگائے

گندھوا کے روز کوڑی کی چوٹی وہ کج تمیز
کس کو سمند عمر کو قمچی لگائے

تلووں سے ملئے دیدۂ پرخون کشتگاں
سو ہو مژہ سے پاؤں میں مہندی لگائے

ناحق نہ کانپور میں گھبرائیے منیر
پھر لکھنؤ میں جاکے کہیں جی لگائے

ابرو کی تیری ضرب دو دستی چلی گئی
جتنی کسائی سیف یہ کستی چلی گئی

پیش نظر حسینوں کی بستی چلی گئی
آئینہ کی بھی حسن پرستی چلی گئی

اچھا کیا خدا نے شراب حرام کی
رندوں کے ساتھ بادہ پرستی چلی گئی

کس شہر سے مثال دوں اقلیم عشق کو
جتنی یہ اجڑی اور بھی بستی چلی گئی

روزہ ہے ماہ صیام میں توڑو شراب سے
ہم فاقہ مستوں کی وہی مستی چلی گئی

وحشت کدے کو رحمت حق نے بھی کی گریز
بدلی ہمارے گھر سے برستی چلی گئی

کھا ملک خدا کی راہ میں لاکھوں ہی ٹھوکریں
تا لامکاں بلندی و پستی چلی گئی

مستوں نے ترک مے کی قسم کھائی ہے تو کیا
توبہ کہاں وہ بات جو مستی چلی گئی

ان ابرووں نے ایک اشارہ میں جان لی
یکدست تیری تیغ دو دستی چلی گئی

دل ہی گیا تو کون بتوں کا کرے خیال
کعبہ کے ساتھ سنگ پرستی چلی گئی

ہے آسمان تک تری گریاں کا مضحکہ
بجلی بھی روتی دیکھ کے ہنستی چلی گئی

گو دل کے بدلے دولت دنیا و دیں ملی
تو بھی یہ جنس ہاتھ سے سستی چلی گئی

داغ شراب دامن تقوے میں رہ گیا
نشا کو روح شیخ ترستی چلی گئی

تحت الثرا کو پہنچی ہماری فروتنی
ہم جتنے پست ہو گئے پستی چلی گئی

کیونکر ہو اجتماع نقیضین اے منیر
آتے ہی موت کے مری ہستی چلی گئی

زخمی نہ بھول جائیں مزہ دل کی ٹھیس کے
للہ چھڑکے جاؤ نمک پیس پیس کے

غصہ سے زہر کھاتے ہین دل جلے انیس کے
الماس پیستے ہو عبث دانت پیس کے

میلی نگاہ ہوتی ہے آئینہ دیکھ کر
نظارہ مدتوں سے ہیں دو نفیس کے

خلوت میں بھی تصور جانان ندیم ہے
طالب جلیس کے ہین نہ خواہان انیس کے

مٹنے نہ پائے جوہر شمشیر یار کے
ٹکڑے جگر کے ہو گئے لگ لگ کے گھیس کے

پھیکا ہی ذائقہ دہن زخم کا رہا
کیا بدمزا ہوا ہیں نمک پیس پیس کے

فلک کسی کو نہ دے گا زر نجوم ہم
یعنی درم ہین یہ کف دست خسیس کے

کٹ کٹ گیا مین دیکھ کے مضمون قتل کا
اے بت قلم ہون ہاتھ تری خوشنویس کے

دن میں ہیں سر مہینے مین ابرو نظر پڑے
اس سال سارے چاند ہوئے ہیں بلیس کے

حرف آگیا شکستگی دل کے لکھنے مین
ٹوٹے قلم ہزار دل شکستہ نویس کے

لکھتے ہین چھپکے کاتب اعمال سبکا حال
اعمال نامہ پرچہ ہین خفیہ نویس کے

مکتوب میں عبارت رنگیں لکھو نصیر
فقرے نہیں پسند رقیق و سلیس کے

رلوا گئی مجکو تری تقریر ہنسی کی
تقدیر سے اُلٹی ہوی تدبیر ہنسی کی

دیواروں میں ہے قہقہہ دیوار کا نقشہ
اوس شوخ نے بنوائی ہے تعمیر ہنسی کی

فقروں میں جو ہے رمز تو لفظوں میں کنایہ
سیکھی یہ کہاں آپنے تحریر ہنسی کی

سر تا بقدم ہوں دہن زخم سے خندان
اے جان سراپا ہوں میں تصویر ہنسی کی

میں خواب میں رویا ہون تری سامنے ہو کے
دیتے ہین معبر سبھی تعبیر ہنسی کی

خوش ہو گئے ایسے کہ جہاں نقش مسرت
ہر دانت پر اُس کے کھنچی تصویر ہنسی کی

ضحاک سے کچھ کم نہیں غماز کی باتین
افزوں ستم افعی سے ہے تقریر ہنسی کی

پامال خزاں ہوتے ہین ہنسنے کے سبب پھول
انجام بُرا رکھتی ہے تاثیر ہنسی کی

جلجائیں گے ہم برق تبسم سے سراپا
اے جان بُری ہوتی ہے تاثیر ہنسی کی

روتے ہوئے دیکھا تو کہا آپ نے زخمی
کیا خوب نکالی ہے یہ تدبیر ہنسی کی

میں نے انہیں چھیڑا ہے وہ رُلوائینگے مجکو
وہ عفو نہیں کرنے کے تقصیر ہنسی کی

بھولے سے بھی ہنسنے کا نہیں تجھسے منیر اب
کھائی ہے قسم اے بُتِ بے پیر ہنسی کی

رنجش ہو تو پھر لطف ملاقات نہیں ہے
چپ ہو مری باتوں سے یہ کچھ بات نہیں ہے

چلمن میں وہ اگلے سے اشارہ نہیں ہوتے
در پر وہ بھی ان روز عنایات نہیں ہے

میں نے جو کہا تم ہو پری بولے وہ ہنسکر
بے پر کے اوڑانا تو کرامات نہیں ہے

احسان نہیں خواب میں آئے جو مرے پاس
چوری کی ملاقات ملاقات نہیں ہے

قطرے سے بھی کم ہے مری آنکھوں میں آ بارش
بھرتے نہیں دو جام یہ برسات نہیں ہے

زلفوں کو ہٹا کر رخ انور سے شب وصل
کہتے ہیں سر شام سے اب رات نہیں ہے

للہ جو بوسہ کبھی مانگا تو وہ بولے
یہ حسن خدا داد ہے خیرات نہیں ہے

کعبہ ہوں کہ مسجد ہوں بھویں آپ کی لیکن
مطلب مجھے اے قبلہ حاجات نہیں ہے

للہ منیر اب ہمیں سونے دو نہ چھیڑو
لو دیکھ لو صبح ہوئی رات نہیں ہے

قاصد بتوں کا قاصد ربِ جلیل ہے
دستار نامہ بر میں پر جبرئیل ہے

کہدو قریب مرگ تمہارا علیل ہے
بجنے لگی ہے نوبت کوس رحیل ہے

تو خوش قدوں میں قدرت ربِ جلیل ہے
اے سرو تیری قمریوں میں جبرئیل ہے

معراج معصیت کو مری طاعت ذلیل ہے
میزان حشر میری سخن کی دلیل ہے

سیراب تشنگان شہادت ہوئے تمام
شاید لب تیغ یار میں آب سبیل ہے

بیمار مجکو شوقِ شہادت نے کر دیا
شہرگ میں آج جنبش نبض علیل ہے

شور فنا ہے قلزم ہستی میں غافلو
کھلتے ہی چشم تم نے دیکھا خدا کا در
کوچے میں اگر ترے چلیں لوگ سر کے بل
رہتے تو ہم مقابلہ کرتے حباب سے
باندھا ہے بیخودی میں تری آنکھوں کو مریض
کرتا ہے اوس کے قامت موزوں کی ہمسری
محروم ہم بندگان خدا ہیں سلام سے
کعبہ سے اور دل سے بھلا کیا مناسبت
لاکھوں ہی حسرتوں کا کیا خون آپ نے
قانع ہوئی وفور طلب سے تری فقیر
اے شیخ شہر حسن پرستی نہیں گناہ
فرعون ڈوبتا ہے اوترتے ہیں ستہ پا
تزئین احتیاج نہیں منہ سے سند ملو
کس درجہ لاغری نے کیا مجھکو پائمال
اہل دوئی تک اوس کو سمجھتے ہیں منتظر
لاریب فیہ عالم علم خدا ہے تو
لفظ صفت حضور کے دلیے سے کہیے ملا
میں ناتوان نکہت گل کا اسیر ہوں
آئینہ میں یہ بھی منہ نظر آتا نہیں کبھی
او نگلی اوٹھا کے کہتی ہے منصور سے یہ دار
اپنی سلام تیری مسافر نوازیاں

دریا میں جو حباب ہے کوس رحیل ہے
برچھی تمہاری سرمہ عرفاں کا میل ہے
تلوار سے زیادہ تمہاری سبیل ہے
کیا کیجے اپنی زیست کا وقفہ قلیل ہے
میں ہوں علیل رائے بھی میری علیل ہے
ہر سرو بیوقوف قد اس کا طویل ہے
پتھر کوئی مزاج بتاں میں دخیل ہے
معمار اس محل کا خدائے جلیل ہے
جو داغ میرے دل میں ہے چشم قتیل ہے
صد شکر احتیاج ہماری کفیل ہے
بندے ہیں جیسا انکو نام اوسی کا جمیل ہے
کشتی سے سفینہ دریائے نیل ہے
مسی تمہارے ہونٹوں کو بوسہ ثقیل ہے
ہر رونگٹا بدن کا مرے پائے فیل ہے
احوال ہی لکھ رہی ہیں کہ وہ بے عدیل ہے
اک طفل مکتب آگے ترے جبرئیل ہے
آئینہ آپ کا کف دست بخیل ہے
موج ہوا مرے سے تخیل ہے
ثانی ترا کہیں نہیں تو بے عدیل ہے
اس راستے سے شہر وصال ایک میل ہے
گویا وطن میں اپنے ہوں ابن السبیل ہے

ظرف عالی ساقی کوثر اگر بخشے ہمیں
دورہ گردون ہماری وسعت مشرب بنے

عقدۂ مشکل نیا پڑنے لگا ہے ہر برس
کیا عجب تار نفس میری بلا گانٹھ سر بنے

نور کا گاتا جو تو گاہی طلسم تازہ ہو
شعلۂ آواز ہی مطرب مہ نخشب بنے

یہ زمین اے چرخ ہے ایجاد ذوق دہلوی
کیون نہ نقطہ غزل میں غیرت کوکب بنے

دل جو ٹوٹی تیرہ روزی سے پیشانی پڑے ہے
بال اس شیشہ کا بڑھتے بڑھتے زلف شب بنے

رند مذہب دیکھکر کہتے ہیں مجھکو سب مشیر
اس کا غم کہنا عبث ہی ایسی بگڑی نہ بنے

نور افشاں اسقدر رگ وسواری ہو گئی
تم نے گھوڑے کو برقی دی کستاری ہو گئی

کاٹ پلکون کا ہماری خاکساری سے بڑھا
یہ وہ ریتی ہے کہ جس سے تیز آری ہو گئی

تیرہ عالم سے ہوا کہاتی پہلے روشن ضمیر
شمع کو زینہ آگ کی سواری ہو گئی

کوئی تر دامن چمن کی سیر کو آیا نہیں
خود بخود مرطوب کیون فصل بہاری ہو گئی

کھول کر زلفیں جو کی تقسیم ساقی نے شراب
کشتی مے سنبل گیسو کی کیاری ہو گئی

آبروی باغ تشنہ تیری گالوں کی ہوئی
خوبروی آئینہ ابر بہاری ہو گئی

بیٹھے تو خوشخو اروں گویا مال ہم کرتی رہو
شیر قالین پر ہمیں مشق سواری ہو گئی

ناتوانی میں چڑھا رنگ گریہ جسم گیا
چڑھ گئی جو رگ رگ ابر بہاری ہو گئی

صحبت باد صبا سے بڑھ گئی آوارگی
کوچہ گرد اس شوخ کی خاک سواری ہو گئی

جب کیا بلبل نے تیری گلشن عارض کا وصف
طفل غنچہ کو گلستان حفظ ساری ہو گئی

پاکیں دست حنائی سے ملایا جب مجھے
رنگ ماہی مہندی کی ہیلی تمہاری ہو گئی

تیری ہیکر چراغ زندگی گل ہو گیا
تیری دامن کی ہوا باد بہاری ہو گئی

سخت جانی ہو گئی نازک مزاجی کو منظور
شیشۂ دل پس گیا جب زیست بھاری ہو گئی

[illegible] عشق مصحف عارض جلی جاتی نہیں
ضعف سے قرآن کی منزل بھی بھاری ہو گئی

قتل کو وعدہ خلافی سے ملع کھل گیا
آپ کی تلوار بھی جوٹھی کناری ہوگئی

بو جہہ سے کوہ شب فرقت کو دیکر مر گیا
گر پڑا ہی چھت مجھپر ایسی رات بھاری ہوگئی

دور یہ کی تو نے جب رخسار پر ڈالی نقاب
جدول قرآن رخ ایک ایک دھاری ہوگئی

ہو گئے لاکھوں تمہاری پائجامہ پر شہید
خون مین رنگلبدن کی ہر کناری ہوگئی

جب خواصی مین رقیب نیش زن کو دی جگہ
برج عقرب ای قمر تیری عماری ہوگئی

فقر کامل خاک مین تیری کدورت سی ملا
کرکری آرزوون اپنی خاکساری ہوگئی

دیکھی سب رشک کواکب ہمنے اپنی بو دیا
ایک لحظہ مین تمام اختر شماری ہوگئی

منہ دہو یا آپ نی تر ہوگئین پلکین تمام
نشتر مژگان کی دونی آبداری ہوگئی

آبروئے اشک کہوی ہمنے روکر ہجر مین
دیکھنا پانی سی پتلی اشکباری ہوگئی

زلف کی افشان کا آئینہ کرلیا ہمنے حساب
اس شب گیسو کی بھی اختر شماری ہوگئی

ضعف سی جوش جوانی مین ٹرہی دل کی طپش
رعشہ پیری ہماری بیقراری ہوگئی

مسکرانا آبروئے گلشن خوبی ہوا
تیر شمشیر تبسم نہر جاری ہوگئی

تم جو بوچہہ پر سوار آئے چمن کی سیر کو
نو عروس حجلۂ گل پر کہاری ہوگئی

رشک سی استاد کی فیض تلمذ سی منیر
فکر صائب مدح کی لایق ہماری ہوگئی

میری پیشانی کو ٹھکرائی اگر تو پاون سی
پر نہ چھوٹے ناخن محراب ابرو پاون سی

سینۂ پر داغ مین چشکی جو لی تو پاون سے
خوب اس کمخواب پر ہو جای اتو پاون سے

ہم حسینون کی بھووں پر رکھتی ہین پانی نگاہ
روندتی ہین سبزۂ شمشیر ابرو پاون سے

بال اڑہی تک ٹرہائی زلف مشکین کی عبث
خاک مین ناحق ملا یا مشک گیسو پاون سے

ناخن پا سے میرا زخم گلو چھلا ئیے
گردن عاشق کی ٹہیر پر ہوا تو پاون سے

آج پہنا ہے مجھے مہندی کی جو پردہ لہو
دیکھو رنگ حنا دو چار چلو پاون سے

زلف میں موتی پروکر تا قدم چھوڑو گے / ٹوٹ جائیں بیضۂ افعی گیسو پاؤن سے

پاؤن کی ٹھوکر سے نخل طور جب مرجھا گیا / بول اٹھی بسنگ چھوا منہ لیجا لو پاؤن سے

صاف کہدے مجھے اے شمشاد لپٹا ہی کیا / دو دشمع ساق یا زنجیر گیسو پاؤن سے

تم جو ل بہو پرستش ای صنم میران کی ہو / بت نہ چھولو اگر سنگ ترازو پاؤن سے

سنبل سودا ای مجنوں سبز ہو جائے ابھی / مجکو ٹھکرا ای اگر لیلا ی گیسو پاؤں سے

دل کا و کہنا مشکیا او نکی جو آ پہونچے قدم / کہو دیا یکدست سیر اور دو پہلو پاؤن سے

پہلیوں میں شور محشر کا نمک پیوستہ ہے / چہو لئے رفتار میں کیا تیر بازو پاؤن سے

زلف ایڑی تک لٹکتی رہتی ہے رفتار میں / سیکھتا ہی چال کیا ہندو گیسو پاؤن سے

سر کو رکھکر وصل میں لپٹا جو وہ سرو روان / قد آدم بڑہ گیا رتبہ میں زانو پاؤن سے

سحر کی رفتار کا سکہ بٹھا دو چرخ پر / کہو دو لوح قمر پہ نقش جادو پاؤن سے

کب خلش کہو کسی کی سوزن تدبیر غیر / نیش سے کیون کر نکالی پھانس پہو پاؤن سے

قلقل مینا صدا ہی پاسی گویا بند ہے / کہو دیا قیمت بعنب کا تو لی اچھو پاؤن سے

کفش پا میں جان پڑتی ہے دم رفتار یار / ہر ستارہ آٹہ رہا ہے بت کو جگنو پاؤن سے

میرے آنے سے ہوا پر نور صحرا اے جنون / ہو گئی روشن چراغ چشم آہو پاؤن سے

ای پری کا غذ حنائی ہو بیاض چشم کا / وصل ہے آنکھیں جو ملتی ہو دے مجھکو تو پاؤن سے

زینت اپنی سمجھے ہین پامالئے اہل خرد / ملتے ہیں جا ی حنا خون ارسطو پاؤن سے

میٹھی ہوئی جب کنا حلوہ مٹھائی ہو فرس / بوسہ لینے میں چپکتے ہیں لب جگنو پاؤن سے

پاے بوسی کی بہت مشتاق ہیں اطفال شاہ / پوچھتی آنکھوں میں پھر کر میرے آنسو پاؤن سے

ہو خرامان گلشن تحریر میں وہ سرو قد / یار زنجیر گیسو لام لب جو پاؤن سے

وہ دل پر داغ کو تلون سی ملتی ہین منیر / آتی ہے عطر گل خورشید کی بو پاؤن سے

رہ رسم و یار عشق ای غافل چہ می پرسی
درین جا سہل دشوار است از مشکل چہ می پرسی

چہ داند لذت آوارگیہا قیس در ماندہ
جفای خار از آسودۂ منزل چہ می پرسی

خبر نبود ز اہل حرص پا بستان الفت را
تکاپوی صبا از سرو پا در گل چہ می پرسی

چہ آگاہی ز اسرار جنون قیس لیلی را
رموز وحشت ای دیوانہ از عاقل چہ می پرسی

سوای مشت خاکستر نیابی در مزار من
بگشت عمر برق افتادہ از حاصل چہ می پرسی

رگ برق تجلی گشت موج اضطراب من
دگر ذوق طپیدن از دل بسمل چہ می پرسی

مبادا باز وا رہ واز شہادت مرگ این شاہی
دم کشتن مزاج عاشق بیدل چہ می پرسی

فلک را کی پسند آید مکافات جفا ئی تو
ز مسکین خون بہای عاشق بسمل چہ می پرسی

غریق بحر عصیانی و جنت آرزو داری
ہنوز است کار با طوفان است از ساحل چہ می پرسی

ربودی سوختی بر باد دادی کار خود کردی
حسرت کردم دگر از من سراغ دل چہ می پرسی

تکلف بر طرف حال منیر البتہ میدانی
تغافل تا کجا از سعی بے حاصل چہ می پرسی

ترچھی نظر سے دیکھتے تلوار چل گئی
زخم جگر کی راہ سے حسرت نکل گئی

ٹل دل سے وصل میں تری مجھ غم نکل گئی
چٹکی سے اوپری بہت انگیا کی ہل گئی

بلبل کو مست کرتی ہے خوشبو لباس کی
شاید نسیم عطر بہار رل مل گئی

کنگھی سے اتنی دیر میں سلجھائی ایک زلف
ای جان آدھی رات بکھیڑے میں ڈھل گئی

مضمون تیری زرد حنا کا نہ بند ہو سکا
منہدی کی کھیلی ہاتھ میں آکر نکل گئی

اتنا نہ کیجئے گل رخسار پر غرور
دو دن کی یہ بہار ہے آج آئی کل گئی

انداز تیری چال کی سیکھو جو رات کو
تیغ ہلال کبک پر اسے ماہ چل گئی

سر سے ہمارے پھر گئی شمشیر برق دم
ای جان گر کے گرتے یہ بجلی سنبھل گئی

کیا صاف گال ہیں کہ نہ ٹھہرے نظر کہیں
بیساختہ نگاہ ہماری پھسل گئی

رنگ وفا اوڑا دل سخت رقیب سے
بوتل میں یہ شراب نہ ٹھہری ابل گئی

کیوں چشم مست ہو گئے جام شراب آج
کیا ہو گیا جو آنکھ تمہاری بدل گئی

مضمون گرم پر میرے طعنہ نہ کر سکے
انگشت اعتراض حریفوں کی جل گئی

مٹی میری خراب ہوی راہ عشق میں +
برباد کر کے اون کی سواری نکل گئی

مجھ سے ہی پوچھتا ہمارا نامہ بر پتا
ایسی فراق یار میں صورت بدل گئی

اے شوخ تیری دست درازی سے نشہ میں
گردوں تک آفتاب کی بگڑی اچھل گئی

دیکھ مے دو آتشہ اس سے لپٹ گیا
وہ آنکھوں میں رقیب کی کیا دال گل گئی

جنت سے بہرہ ور ہوں ظفر کچھ اسی نہیں
جو جو تھی آرزو مرے دل میں نکل گئی

نا طاقتی نہ پوچھئے اس ناتوان کی
میں لے دل کو ٹھیس ہو جنبش زبان کی

ہیکل زمردی نہیں اوس دہان پان کی
کہتے ہیں لوگ بیل ہے انگیا کی پان کی

جدول بیاض صبح میں شفق کی کھینچی
سرخی گلے سے پھوٹ کی نکلی جو پان کی

یارب ہمارے کعبۂ دل کو بچائیو
بجلی پچھان کی سمت چمکتی ہے کان کی

اے مہر آنسو ہو گئے سقف فلک کے پار
شبنم سے چھت ٹپکنے لگی آسمان کی

بیمار عشق گوش ہیں اس گل میں طفل اشک
سینکیں ہوں جھاڑنے کے لئے تیری کان کی

ابرو کا عشق ہی خط تقدیر میں رقم
ہر حرف میں کشش نظر آئی کمان کی

مذکور ضعف ہی نہیں ہوتا مرا کہیں
چلتی نہیں ہے بات بھی اس ناتوان کی

اندھیر دیکھنا شب تاریک ہجر کا
کانوں کی راہ بھولی صدا پاسبان کی

آئینہ سے بھی صاف ہی فرش اے قمر ترا
پرچھائیں چاندنی میں نظر آئی جان کی

بالعکس بات ہی کو مجھے قتل کرتے ہو
ہر بار اولٹی پڑتی ہو سیفی زبان کی

کہاں ہیں گلوریاں جو سر قبر آپ نے
قلعی لحد پہ آج ہوئی خاصدان کی

روتے ہیں لگ کے عاشق طفلان گلفروش
کیوڑے سے چھڑکی جاتی ہے ٹٹی دوکان کی

آب سخن بڑہا ہین گر اوس بیت سے بول کر
پتھر سے نوک تیز کرین گے زبان کی ✤

باتیں سنا کے کرتے ہین ہمنبزون کو ہلاک
کوڑی کی ہوگئی ہے کٹاری زبان کی

مجرم پہن کے اور بھی خونریز ہوگئے
تیغ ادا مین نوک ہے انگیا کے پان کی

چشم امید اہل بصیرت کو کس سے ہو
تیغ نگاہ کب ہوی محتاج سان کی

قینچی سے ہونٹھ چلتے ہیں مجرم کی صف بین
مقراض لب مین کیل ہے انگیا کے پان کی

دیکھو نگاہ تیز سے کہل جائے حال عشق
انکھوں کی پتلیاں ہیں محک امتحان کی

گلنے کی سلسلہ ہیں مقید کئے حسین
زہرہ کے حلق میں ہے کمند اوسکی تان کی

حیرت زدہ ہین خندہ کباب نگاہ کا
رنگت ڈوپٹہ مین ہے مگر زعفران کی

دفتر کہینگے حشر کو ہم اپنے حال کا
مشق اس لئے بڑہا رہے ہیں داستان کی

نشتر مین دل لیا حلم آہ سے سیرا
درکار تھی کباب کو پھلی نشان کی

پہلو کوی سخن کا ٹہرتا نہیں کہیں ✤
اللہ ری صفا تری ایک ایک ران کی

ہیں وصف خط سبز کے شعرون کی ذیل میں
ہر سطر کی ترائی میں کہیتی ہے دہان کی

ہر دم سہیل کی تالو سے لگتی نہیں زبان
کیون کر صفا کہون تری اہر ایران کی

آن واد انکا لیتے رہتے ہو ہر گہڑی
فرصت تمہیں کہان ہے ایک آن کی

ہر شخص تیرے سامنے ماتہا رگڑ گیا
تقدیر ایک ہوگئی سارے جہان کی

ہے شور چار سمت سے طوفان نوح کا
تجھپر یہ دل پٹکی ہے سارے جہان کی

شیرین زبان منیر ہوی فیض رشک سے
شیرنی آج بانٹی ابنی بیان کی

شادی کرون عروس مضامین نور سے
نکلے برات کوچہ مین السطو ر سے

پہونچا وہاں میں جوش جنون کے وفور سے
پتا جہان فلک نظر آتا ہے دور سے

سوتی کو وہ دکھاتی ہے بال اپنے کھول کر
چوٹی لٹکتی ہے کمر کوہ طور سے

دامان خندہ پہاڑ رہا ہے غبار رنج
بالا ہو لب ہنسی گراتی ہے دور سے

اے بت کرین گے تیغ سے دعوے محل
حورین نکال دی جائیں گی اپنے قصور سے

جلوہ سے تیرے کعبۂ دل ہو لبنان اگر
ناف زمیں ہو کمر کوہ طور سے

فردوس مین تو جلوہ دکھائے اگر کبھی
نقشہ نہ نکلے آئینۂ روے حور سے

کشت فلک سے خاک ملے وا اشہراد
پامال ہو کے بیت مرور دہور سے

نشہ ہے عشق پاک کا اے حور وش ہمین
بدلین گے تو پی جام شراب طہور سے

ہے جوش خون گلون کو بھی فصل بہار مین
ہین سرخ سرخ دانۂ شبنم شجور سے

میرے جنون کی خوف سے راتون کو چھپ گیا
سایہ مین ڈھونڈھتا ہون چراغ شعور سے

تا عرش ڈھونڈہ آئے ہین ہر روز ای ہمو
ملتا نہین مکان تمہارا غرور سے

کار محال ہے جو وہ گلگشت بہشت مین
کچھ گھڑی پھرون رسن زلف حور سے

تیغ بدن لباس تکبر مین ہے نہان
کاٹھی منڈھی ہے مخمل رنگ غرور سے

وقت طلوع صبح جبین تارے چھپتے ہین
گرتی ہین ہوتی جبیب صباح ظہور سے

آسیب چھوڑتا نہین خالی مکان کو
جاتا نہین جنون دل ناصبور سے

پتھر کا نام شیشۂ دل کو ہے مثل سنگ
کب بات سخت اوٹھتی ہے طبع غیور سے

ہر تان تیری نغمۂ داؤد سے ہے خوب
موج صدا زیادہ ہے خط زبور سے

پنڈلی سے گون اونچی ہوا ہے ماہ لندنی
سایہ ترا بلند رہے شمع نور سے

بوسے دہن ہے زمزمۂ شور حشر مین
کھلتی ہے راہ ویس کی آواز صور سے

کھو دیتے ہو ہمارے دل صاف سے شکست
تم بال کھینچتے ہو جام بلور سے

اللہ ری گرمیان بہت نازک مزاج کی
چھالے بنائے جاتی ہین موسے سمور سے

اے شور حشر کیا شب غم مین دیا ہے چین
آنکھون مین نیند آتی ہے آواز صور سے

داغ دیگر ملتے ہین یہ شعر و مثنی کا قطعہ
رخصت اہل انجمن ہین گل ہر گل مین خاک ہے

عنصر خاکی ہوا بر باد اہل داغ کا
اندلیون وحشت کی بن ہین گل ہر گل مین خاک ہے

زخم سر پر ڈالتا ہون ان تبون کی گرد راہ
اب کلاہ برہمن ہین گل ہے گل مین خاک ہے

پھول پی پی کر مکدر ہو رہا ہی وہ صبیح
دیکھہ لو نخل سمن ہین گل ہے گل مین خاک ہے

ہی مکدر نور مہر اوس رشک گل کی ہجر مین
گلشن چرخ کہن ہین گل ہر گل مین خاک ہے

میری دل مین داغ ہی ہر داغ مین ہی گرد غم
عندلیبو اس چمن ہین گل ہر گل مین خاک ہے

پردہ مین ہی پھول سا منہ اور منہ پہ گرد خط
اس سحر کی پیرہن ہین گل ہر گل مین خاک ہے

ماتھی پر ہی داغ سجدہ داغ مین گرد سجود
خط مستمت کی شکن ہین گل ہر گل مین خاک ہے

گرد کلفت لائی ہی فصل بہاری اپنے ساتھہ
شاخ ہر نخل چمن ہین گل ہر گل مین خاک ہے

کیا کہون اس مصرعہ فرمایشی میں اے منیر
ہے ہرن گل مین ہرن ہین گل ہر گل مین خاک ہے

گالون پر آپ کی گلہاے چمن لوٹ گئے
دانتون کے دیکھتے ہی دُرِّ عدن لوٹ گئے

گیند کی طرح ہزارون کی دل اے رشک چمن
نظر آیا جو ترا سیب ذقن لوٹ گئے

اے پری قد سہی دیکھکی تیرا دم سیر
سایہ بن بن کی نہالان چمن لوٹ گئے

خوش نویسون کی ہی تحریر مین کیون حرف آئے
اے صنم دیکھتے ہی میم دہن لوٹ گئے

مرنی بیتابیون سی وجد مین آئے محبوب
مین جو سیماب بنا سیم بدن لوٹ گئے

زعفرانی جو ہوئی عشق مین مری رنگت
قہقہے مار کے یاران وطن لوٹ گئے

خاک پر پانچو لوٹی جو ترے اے غافل
کشتۂ حسرت کی سبب زیر کفن لوٹ گئے

تیرہ بختی سے سپند سر آتش ہو کر
آگ پر آپ کے عاشق ہمہ تن لوٹ گئے

گردش چشم حد پلکون مین دکھائی تمنے
کانٹون پر رشک سر آہوی ختن لوٹ گئے

چشم و ابرو کو ہی سیکڑون وحشی بسمل
صید بند بوح کی مانند ہرن لوٹ گئے

یکھکر اوس کا رخ و زلف تڑپنے لگو ہم
ہو وہ مضطر ہو کہ رکھتے ہیں جیسے آنکھوں پہ

نظر آیا جو نیا چاند کہ سن لوٹ گئے
لطف پر جس کہ سب ارباب سخن لوٹ گئے

کیا کروں مصرع نواب کی تعریف منیر
آنکھیں دیکھیں تو غزالان چمن لوٹ گئے

قتل کرکے آئے ہیں وہ عذر خواہی کے لئے
دل میرا ہے ساتھ ساتھ اون کی گواہی کے لئے

ساقیا لللہ ہے کافی ضعف کاہی کے لئے
دہی شراب کہربائی رنگ کاہی کے لئے

اے زلیخا چاک دامن کیا چھپائے راز عشق
ایسے منہ پھٹ کو نہ لانا تھا گواہی کے لئے

جب زوال صاحبان سکہ کو چاہے سند
ساری اشرفیاں ہیں مہرین گواہی کے لئے

دشت میں دریائے الفت کو بہے آتے ہیں یار
پھوٹ کر روئی ہیں چھالی خار راہی کے لئے

میکشی کا حکم دین منع اے شیخ تو
ہم ادا امر کرتے ہیں وہ نواہی کے لئے

خون ناحق کرکے بھی ہے حسن عارض پاک صاف
سادہ کاغذ خود سجل ہے بیگناہی کے لئے

کشتی عمر رواں کو شرم عصیان لی گئی
پانی پانی ہیں ہوا اپنی تباہی کے لئے

از مکافات فسق کو خاطر ہو وسمہ کی تلاش
پھر جوانی کی طلب ہے روسیاہی کے لئے

گھر اگر بھرتا ہے اسباب جہان سے لے حریص
رہنے دے تھوڑی جگہ خالی تباہی کے لئے

بزم عالم میں چراغوں کی طرح ہیں خوب رو
رات جلوہ کرکے لئے دن روسیاہی کے لئے

کیوں فلک اپنے جہازوں کو نہیں کرتا غرق
کشتی درویش ہے کیا ہے تباہی کے لئے

بعد پیری تیرہ روزی جب مری شنے لگی
رات پھیلانے لگی دامن سیاہی کے لئے

دیکھکر محشر میں مجھکو تیری سی کہنے لگے
پاسبان جو جو ہوئے تھے دادخواہی کیلئے

ظلمت ایام فرقت کا اگر لکھوں میں حال
خال روئے زنگی شب ہے سیاہی کے لئے

کیوں خمار بادہ ہستی لو کر رکھی ہے دیر
گو رمنہ پھیلائے بیٹھی ہے تباہی کے لئے

بانکی ٹیڑھی بھی ہیں سجدہ میں تمہارے سامنے
ترچھی نظریں ٹھہرین قبلہ کجکلاہی کے لئے

نام ہی ہے بوجھ کا اون کی نزاکت پر گراں
رنگ ہلکا چاہیے انگیا کی لاہی کے لئے

ملکے شش بازوں کی پہلیو پہ ٭ جسمیں
خاک چھنوا تا ہوں جیسے ریگ ماہی کو لئے

دولت فقر اے فلک دی تو گدا ہی کر دیا
کون ہے جسے بھیک مانگے بادشاہی کو لئے

جس طرف آمد ہوی اون کی حسن ا ہنر کی
اگر آگئے دو جہاں سے فتنہ سر براہی کے لئے

ان ہیوں کا جہد جہد اپنے ہنر میں طاق ہے
تسلی کو ابرو زبانیں عذر خواہی کے لئے

کس کے سر سے اوٹھو بار تاج زریں فلک
کوہی بیگاری پکڑلا بادشاہی کے لئے

تاجداروں میں رہو سر سبز تو اے شاہ حسن
رنگ رو ہے خضر ہو ٹوپی کی لاہی کے لئے

معصیت پر عفو کی خاطر سے ہم مرنے لگے
جان دیدی زاہدوں نے بیگناہی کو لئے

پڑھتے ہیں اطفال مکتب ہی شرارت کا سبق
لوح پیشانی کی ہے مشق روسیاہی کو لئے

بس کہ اولٹی رسم ہے اہل جہاں کی زاہدو
جرم کرتا ہوں ثبوت بیگناہی کے لئے

ڈوبتے ہیں بحر غم میں آشنا ہے سلطنت
ہے بہکنے کی فلوس ورنع ماہی کے لئے

بادشاہوں کو ہے بربادی رعیت کے پسند
شہر ویراں ڈھونڈتے ہیں بادشاہی کے لئے

ہو مناسب یاد موبافت سیہ کو جس میں ٭
صورت ایسا ہو نصیب جم کی سیاہی کو لئے

اوس کی آنکھوں کا نہ دھوکا دیں مجھ چھوڑ انکھیں
بیہودہ چھوں ہی تو بے پروائی کے لئے

رحمت حق بادہ خواروں پر ہے یعنی چاہیے
کشتی مے خلعت فضل الٰہی کے لئے

تیر ہو کوچہ سے سفر میں کیا شب تیرہ کا ڈر
شمع ساق عرش ہے موجود راہی کے لئے

جلوہ حسن بتاں کا حوصلہ پھر کیجیے ٭٭٭
پہلی آنکھیں مانگنے نور الٰہی کے لئے

روزن دیوار جاناں تک چڑھے دریا آشنا
پیرہن کا سوزن ہے خار ماہی کے لئے

ہے اگر سر میں اہل نشۂ عرفاں کا ذوق
ظرف پیدا کر شراب صبحگاہی کے لئے

فنا کا ہو ننگ ساغر کشش تیری پوشاک میں
سوچ زکا رو ڈنیا زیبا ہو لاہی کے لئے

ہے سعادت اسی خدمت کو حاصل ہو گئی
لگیا سایہ ہما کا روسیاہی کے لئے

اس درجہ تیری وضع نوکیلی ہے اے پری
برچھی کی طرح دل مین ہمارے کھٹک گئی

ٹپکا عرق جو منہ کا زنخدان صاف مین
کوٹھی تمہارے چاہ ذقن کی مہک گئی

دلچسپ قصۂ لب شیرین سنا مگر
کیون دھوپ روز ہجر کی گھر مین چمک گئی

ہوگا ہزار پرزہ جگر عندلیب کا
کوی کلی جو دامن گل کی مہک گئی

بےحس پڑے ہین صورت تصویر ضعف سے
کیا پھرتے پھرتے قسمت عشاق تھک گئی

طعنہ نہ دیجیے طمع خام کا ہمین
چھاتی ہماری آپکی باتون سے پک گئی

اوس منہ کی عطر ملکے جو کی چاندنی کی سیر
بارہ دری برج فلک کی مہک گئی

رونے کا فقرہ کرکے ہنسایا حضور کو
چھینٹا دیا جو منہ کا تو بجلی چمک گئی

ساقی کی ابرون سے جو کی اونسے ہمسری
شاید زبان تیغ ستمگر بہک گئی

سیرین لبون کے سامنے باندھی رہا جو ہاتھ
وصلی نمط ہر ایک ہتھیلی چپک گئی

آئینہ سامنے سے تمہارے ہٹا دیا
دو ہاتھ صاف سد سکندر سرک گئی

دیوار برج حسن مین رخنہ تو پڑ گیا
اچھا ہوا جو آپ کی انگیا مسک گئی

نالے جو تم چمن مین ہر ایک نخل جھک گیا
توڑے لیے شاخ گل کی کلاری لچک گئی

لکھیے بجز کس کو سخت زبانی مرے سوا
کیون گالیون کو کھائیگی بار ہر چشک گئی

نالہ سے میرے سہم گیا اسقدر وہ شوخ
دل کے دھڑکنے سے نئی انگیا مسک گئی

آنکھون سے لین جو تیری بلائین شب وصال
اونگلی ہر ایک موی مژہ کی چٹک گئی

نشا رہین راہ بھول گئی بندہ خانہ کی
قسمت ہماری راہ پر آکر بھٹک گئی

پھر لکھنو کو لیچلی تقدیر اے منیر
پھر ولولہ مین اپنی طبیعت اوچک گئی

دیوانے گرد پھرتے ہین ای جان آپکے
صدقے کے تیلے ہوتی ہین قربان آپ[کے]

کیون عید مین نثار ہون ایجان آپکے
قربانی ایسی سفت کی قربان آپ[کے]

گانا نہین ہے نالۂ عاشق کی دہوم ہے
کیون بیٹہو بیٹہے بجنے لگے کان آپ کے

ڈیوڑہی سے لال پردہ تک آنا محال ہے
دہلی کے کوتوال ہین دربان آپ کے

اندہیر دیکہو سرمۂ چشم سیاہ کا +
کاجل کی کوٹہری ہوئی دالان آپ کے

ملبوس لے گئے جو نشانی کے واسطے
اون کا گلا دبائین گریبان آپ کے

دل بہر گئی ہوی جو ترازو بدن مین تیر
تولون مین سیر ہو گئے پہان آپ کے

دل ہائے اہل عشق کی تنویر دیکہہ کر
پردون مین منہ چہپائی مین دالان آپ کے

چہولی ہو بیٹہے کوی جو انگیا حضور کی
کنٹہی اوٹہا کو کسدین گریبان آپ کے

پہر ہمسری کبہی نہین کرنے کا برج ماہ
جہاڑین گی چاندنی کو جو دالان آپ کے

گالون کی آب تاب اوڑہی چال ڈہال سے
آئی قیامت اوٹہہ گئی قرآن آپ کے

اہل سخن کے عشق کا دفتر ڈبو دیا
یارب کہنچین شکنجہ مین دیوان آپ کے

کرتے ہین کعبۂ دل عاشق سے ہمسری
آج اپنی حد سے بڑہ گئے دالان آپ کے

زلفون کی لین بلائین تو کٹتے ہین جا سے
میری بلا اوٹہائی پر احسان آپ کے

تصویرین روئے پاک کی چہوتی ہین ملبوس
چہوٹے بہائی و بہتائی ہین قرآن آپ کے

لاکہون کے خون کرکے نہ آئے کسی کے ہاتہ
سیکے ہی ہین کر رہے ہین پان آپ کے

چوٹی پکڑ کے لائے ہین سنبل کو پیش زلف
بل کر رہے ہین آج پریشان آپ کے

مشتاق قتل و دوڑتے ہین سب کباب ہین
نکلے بڑے جلوس سے ارمان آپ کے

خالی ہے عرش و کعبہ دلون مین حضور ہین
آباد گہر ہین شہر ہین ویران آپ کے

ہکو رولا کے غیر سے کین یاد خواریان
برسات آئی نکلے سب ارمان آپ کے

زلفون نے خط سبز کا ستہرا دکر دیا
مدت ہوی کہ کہیت ہرے دہان آپ کے

برباد ہو گئے دل عشاق کس لئے
کیون خاک اوڑا رہے ہین بیابان آپ کے

سر دیکے سر کیا ہے محبت کا معرکہ
حیرت ہے مر کے جیتے ہین میدان آپ کے

پریاں تو کیا فرشتوں کے پر باندھے ہیں ہم
معقول ہم سے اوڑتی ہیں اوسان آپکے
اوستاد کے حضور میں یہ التماس ہے
کب میرے ہاتھ آئینگے دیوان آپکے

حل ہو منیر خستہ کی مشکل ہی یا علی
ماں باپ میرے اور میں قربان آپکے

میں روتا ہوں آہ رسا بند ہے
برستا ہے پانی ہوا بند ہے
نہیں مرغ جان جسم صد چاک میں
ہمارے قفس میں ہوا بند ہے
کہاں قافلہ تک رسائی ہے مجھے
میں ہوں لنگ شور درا بند ہے

دل وحشی اپنا چھٹے کس طرح
کہ زنجیر گیسو کا پابند ہے

اثر کرکے آہ رسا پھر گئی
ہوا صاف مطلع ہوا پھر گئی
سواری تری آکے کیا پھر گئی
اودھر کو ادھر کی ہوا پھر گئی
مرے سر سے تیغ جفا پھر گئی
کئی بار آئی قضا پھر گئی
گیا دیو غم جلوہ یار سے
پری زاد آیا بلا پھر گئی
یہ جان بخش اوس جانستاں کی ہے چال
وہ آیا جو پھر کر قضا پھر گئی
گھڑی دو گھڑی کا ہے تیرا مریض
طبیب اوٹھ گئی پھر دوا پھر گئی

تو آتا نہیں اوس گلی میں منیر
طبیعت تری ہم سے کیا پھر گئی

قیدی ہوں میں زلف گرہ گیر سے پہلے
پابند ہوں پیدائش زنجیر سے پہلے
سرگشتہ ہوں دور فلک پیر سے پہلے
گردش میں ہوں میں گردش تقدیر سے پہلے
کیا لاتی ہے تیری نگہ قہر کا مژدہ
دوڑی ہوئی آتی ہے اجل تیر سے پہلے
نالوں سے اثر نہیں ہوتی ہے نفرت عوض لطف
تقدیر بگڑ جاتی ہے تدبیر سے پہلے

مارا ہے مجھے خنجر ابرو سے کسی نے
نہلا ئیو آب دم شمشیر سے سے پہلے

گھر سے ترے دیوانے نے جب پاؤں نکالا
چھالوں نے قدم لے لئے زنجیر سے پہلے

کس طرح کہوں آپکے ہونٹوں کی حلاوت
لب بند ہوئے جاتے ہین تقریر سے پہلے

پابند غم زلف کا مرنا نہ چھپے گا
پہونچے گی خبر نالۂ زنجیر سے پہلے

کس جو حملہ پر طالب دیدار ہے عالم
آنکھیں تو لڑا لے کوئی تصویر سے پہلے

بیتاب ہوئی یار کی چٹکی سے نکل کر
تیر آپ تڑپنے لگے نخچیر سے پہلے

پا سکے نہیں دل کا ٹھکانا خلش غم
جبتک نہ پتا پوچھے ترے تیر سے پہلے

گھبرانے سے کیا کام منیر جگر افگار
تو عرض تو کر حضرت شبیر سے پہلے

دشمن کی ملامت بلا ہے
یہ موم کا سانپ کاٹتا ہے

وسواس حساب حشر کیا ہے
گمنا موں کو کون پوچھتا ہے

عالم مشتاق دید کا ہے
وہ بت نہ دکھا ئے منہ خدا ہے

وہ سیم بدن اگر خفا ہے
سونا جو حرام ہو گیا ہے

سرتا پا ہوں برنگ تصویر
کیا ضعف کا رنگ جم گیا ہے

قشقہ کھنچا ہے ابروؤں میں
دو بیچے ایک پر تلا ہے

محفوظ افتادگی نے رکھا
تعویذ میں نقش بوریا ہے

گردش سے ملی مجھے سعادت
ہر آبلہ بیضۂ ہما ہے

جھڑتے ہیں پھول منہ سے اے گل
باتوں کا پہاڑ موتیا ہے

روز ولہت آسمان ٹوٹے
اے خدا جام آسماں ٹوٹے

دشمنی اس زمین کی دیکھو
گنبد قبر دوستاں ٹوٹے

وصف ابروئے پر شکن جو سنو
کیا عجب خنجر زبان ٹوٹے

رنگ لائے اگر شکستہ دلی
بلبل و شاخ آشیان ٹوٹے

نکہت گل سے بس گیا گلشن
غنچہ کیا چٹکے عطر دان ٹوٹے

خوب پھیلی ہے بوئے بادۂ عشق
شیشۂ دل کہاں کہاں ٹوٹے

لے اوڑی گی ہوا سے بام حسین
نہ کریں گے جو نردبان ٹوٹے

قصد پرواز کا جو بوجھہ پڑا
بازوئے مرغ ناتوان ٹوٹے

لکھنؤ چھٹکے جی لگاؤں منیر
کس لئے دل مرا یہاں ٹوٹے

جذب دل سے ہو مسخر چشم جاناں تو سہی
آپ سے آپ آئیں اوڑ کر تیر مژگاں تو سہی

مہندی ہنکر رنگ لائی عشق پنہاں تو سہی
پاؤں پڑکر سر چڑہی خون شہیدان تو سہی

بوسہ لیکر انتقام اپنے لہو رونے کا لوں
لال کر دوں تمکو ای لبہای جاناں تو سہی

سنگہی ہوا کر دل صدچاک کے ول خوب پیچ
آڑی کا ہتوں لوں تجہہ ای زلف پیچان تو سہی

رخت عریاں نی نہ پہاڑا جوش وحشت میں اگر
کہاں کہنچواؤں تری ای جسم عریان تو سہی

دل سی عالم کو بہلا دوں ان بہوؤں کی خوبیاں
قوس ابرو کو بنا دوں طاق نسیاں تو سہی

چاک ہونیکے لئے ہم وحشیوں کے سوگ میں
نعل در آتش ہو ہر طوق گریبان تو سہی

میرے نالوں میں اثر باد سحر کا ہی کا ہے
خود بخود چٹکیں تری ٹوپی کے کلیان تو سہی

ضبط وحشت کا توا ہی دل حکم دیتا ہی مجھے
شیر کا ناخن نہ ہو طوق گریبان تو سہی

او چہی تلواریں لگا کر خوش تو ہوتے ہو بت
منہ چڑہا ہے پر دہان زخم خنداں تو سہی

کیوں نہیں عشق مسی کی سرد مہری کا یقیں
نیلے ہو جائیں لب چاک گریبان تو سہی

جوش وحشت میں بہی سر رشتہ تعلق کا ہی
ڈوری ڈالی آپ پر ہر تار داماں تو سہی

خار خار دل نکالوں چشم جاناں کی حضور
کانٹوں پر کہینچوں تمہیں اے خار مژگاں تو سہی

دانۂ خال بت مہوش کی بوسی روز لون
دانت لیسی پاسیای چرخ گردان تو سہی

تیز انکھیونکی فقیرون کی کرامت کی سبب
بہیاک کی کاسی ہین چشم غزالان تو سہی

منکرون پر عشق ابرو و مژہ ثابت کرون
خون دل کی دہار سے ہون تیر پہریان تو سہی

سیکہنی دو ضعف میرا مرغ روح قیس کو
اوڑنی کو ملنگی پر کاہ بیابان تو سہی

دیکہ لیں صورت اگر اوس طفل بازیگوش کی
جان کسیی انہی پر کہیلین پریان تو سہی

اوس مسیحا سی سزا دلوا دون ضعف عشق کی
زندہ گر وا دون تہوپی جسم بیجان تو سہی

عاشقون سے سانپ کی صورت کری بہت بل
مار کر سیدہا کرون اسے زلف پیچان تو سہی

تن ہو مثل صبح رنگت نالہای سرد سے
بہور ہو جائے ترا ای شام ہجران تو سہی

دست رنگین میری گردن میں رہے اس حور کا
شاخ گل ہو مرکز کاف گریبان تو سہی

مہر سے بیذب دلسی آجائے وہ ماہ سرخ پوش
زرد ہو یاسمین صبح ہجران تو سہی

اہل غفلت کو بہی چشم و زلف کا سودا رہے
سرمئی ہو مخمل خواب پریشان تو سہی

مہر سے آگے ہو تمہید سست آبروی حسن سے
چاند خالی کا ہوا ہے ماہ کنعان تو سہی

[illegible] وقتن کی شورش فریاد سے
پر نمک ہو آپکا سیب زنخدان تو سہی

[illegible] تو [illegible] ہر مقتول ہو
چشم قربانی ہو عین عید قربان تو سہی

[illegible] رخ کا پرتو سینہ پر رستے تو وے
دہوپ میں تک جا لگی تیر ہنا پتان تو سہی

[illegible] آرایش منزادی ظلم کی ای گلبدن
پیٹہ پر [illegible] کر دو تیکی چہڑیان تو سہی

قسمت بدراہ رو کی سو طرح گوا ای منیر
چل کر ہم دیکہیں در شاہ شہیدان تو سہی

[illegible] لکی گہر کی کعبہ سے سفر سی پہرے
ہزار شکر کہ جیتے خدا کے گہر سے پہرے

[illegible] کا کوئی علاج کر دیکہے
اثر دوا سے ودا حکم چارہ گر سو پہرے

[illegible] کا تو رستہ [illegible] دعا پہ ہے
کہ پیشتر وہ قمر دورہ قمر سے پہرے

نگاہ لطف سے دیکھو شباب آجائے
شب گذشتہ ابھی گردش نظر سے پھرے

وہ رشک مہر جو ساقی ہو عمر باستے ہو
زیادہ ساغر سے چرخ فتنہ گر سے پھرے

نگاہ پھرنے میں لطف کیا ہے رہنے دو
یہ تیر کس لئے اولٹا مری جگر سے پھرے

کہیں گے بعد فنا ہے دوستانِ عدم
پھرے پوری کہ تہیدست اس سفر سے پھرے

نہ بانکپن ہو نہ رخسار چھاتیاں نہ چھوئیں
طبیعت اپنی جو ہے گل دگر سے پھرے

فلک نے کوچہ مقصد کی بند کی راہیں
بھلا بتا کہ قسمت مری کدھر سے پھرے

دکھائے موج نرالی بحر اشک اگر اپنا
ہر آسیائی فلک آب چشم تر سے پھرے

منیر گوہے وہ دوران سرمعاذ اللہ
کہیں سننے والوں کا سرذکر درد سر سے پھرے

ساون میں بھی وعدہ کوئی پورا نہیں کرتے
ہاتھوں میں جہلاتے ہیں کچھ ساچھپا نہیں کرتے

خوبان فسونگر سے ہم اوپھا نہیں کرتے
جادوگروں کی زلف میں لٹکا نہیں کرتے

کب دل سخن تلخ سے گھٹا نہیں کرتے
تم اپنے ترش ہو نیسے چوکا نہیں کرتے

دہ جاتے ہیں نالہ مرے در پہ نہیں ہوتے
کیا خوب سمجھے ہیں کہ چھپا نہیں کرتے

رفعہ ہو کہ مکتوب ہے حیلہ ہے سراسر
شورشا نہیں دیتے ہیں کہ فقرا نہیں کرتے

کذب تھی دست نگی کرتے نہیں میخوار
ہم ساغر خالی کو بھی جھوٹا نہیں کرتے

ڈرتے ہیں کہ نالوں سے قیامت نہ بپا ہو دل
اس خوف سے وہ وعدہ فردا نہیں کرتے

عاشق کو جلاتے ہیں تپ ہجر سے ناحق
دق کرتے ہیں بیمار کو اچھا نہیں کرتے

عشق رخ پرنور کا مصحف بھی اوٹھایا
یاد کسی صورت سے تم آیا نہیں کرتے

دل چوڑیوں میں ڈہونڈہتے ہیں کہ چھپلو نہیں کہا
ہاتھوں سے بتانیکا اشارہ نہیں کرتے

الٹی نہیں بوسہ کرنے آپ کی زلفیں
یہ سانپ مرا راستہ کاٹا نہیں کرتے

بالوں سے کرتی کو چھپاتے ہیں عبث آپ
دامن سے گریبان کا پردا نہیں کرتے

اہل خرد و ہوش ہین پابند مصیبت
اس راہ سے ہم آپ ہین آیا نہین کرتے

ہوتے ہین عدو ناوک مژگان کو نشانے
ہم تیرون کی بوچہار سے بہاگا نہین کرتے

گرمی ہین چلانیکے لئے دیتے ہو چہینٹے
خسخانہ مین بہی دل کبہی ٹہنڈا نہین کرتے

کیون پیستے ہو دانت مری رونے پر ایجان
برسات مین سوتی کہین گرجا نہین کرتے

بہاری ہے نہت اون کی نزاکت کو نہایت
کب بوجہہ سے کرتی کے وہ بچکا نہین کرتے

رہا دہن لیکن نہین یارون سے مکدر
گو خاک مین پر دل کبہی میلا نہین کرتے

اون کو ہم ابرو کی بہلا کیا ہے حقیقت
قبلہ بہی جو ٹیڑہا ہو تو سجدا نہین کرتے

رونیکو گہٹا خاک اوڑانیکو ہے آندہی
خشکی و تر و آفاق مین کیا کیا نہین کرتے

اقرار شفا کرتے ہین پر کہتے ہین بیمار
اچہا جو وہ سکتے ہین کچہہ اچہا نہین کرتے

سورج ہین کبہی چاند کبہی شمع کبہی پہول
کس روز نئے روپ وہ بدلا نہین کرتے

دل سے ہون منیر انکی مین اشتا کا عاشق
توقیر و رعایت مری کیا کیا نہین کرتے

آمد جو ہو چمن مین مری رشک ماہ کی
مانگے کلاہ مہر کرن برگ کاہ کی

منظور ہے شکست دل دادخواہ کی
جڑ کاٹتے ہین آپ مری سرو آہ کی

آئی جو موج قلزم فضل آلہ کی
فردین بہی پہرین گی حساب گناہ کی

پہونچی جگر مین سینہ بریہی نگاہ کی
کیا خوب راستے سے مری دلمین راہ کی

طاعت نہو قبول جو اس روسیاہ کی
سجدہ کا داغ مہر ہو فرد گناہ کی

مدت سے تاکتے ہین مبصر تری نظر
آنکہون سے دیکہہ بہال ترچہی نگاہ کی

آیا وہ شاہ حسن جو تالون کی تیج مین
دام ہما ہے حسن نہی زلف آہ کی

آئے عدم سے جاتے ہین ملک عدم کو لوگ
دنیا کا دیکہنا ہے ملاقات راہ کی

اغیار سے جو کہیلینگا آپ گنجفہ
ہم پیٹ لین گے نوحہ حال تباہ کی

قاتل کو ترک چشم کو کیا کیا ہین بانکپن — ہے پنجۂ مژہ مین کٹاری نگاہ کی
دلوا کو خاکسارون کو تمنے سٹا دیا — چھینٹا دیا تو بیٹھ گئی گرد راہ کی
ہر بار پھیرتی ہین پیری جون دسے آنکھ — مہندی چھڑائی جاتی ہے پای نگاہ کی
رہتے ہین اپنی جان جو بیکش شراب پر — کیا حق سے بخشوائی گی لذت گناہ کی
پہنچو سیاہ موسم پیری قریب تر — موئے سفید بنکے اوٹھی گرد راہ کی
نظارہ حضور کی اللہ ری نوک جھوک — چلتی ہے آن بان سے برچھی نگاہ کی
تلملے ہمارے زہر ہون یا رب رقیب کو — بنجائے پیس کی گانٹھ گرہ دود آہ کی
ملتا نہین سراغ دل خاکسار کا — مدت سے خاک چھانتے ہین تیری راہ کی
وصف نظر کے بیچتے ہین سارنگیو نہین بول — لہرون پہ آج لگیئن موجین نگاہ کی
مکتوب وصف سبزۂ رخ کا لپیٹیے — ثریا بندی بنفشۂ خط سیاہ کی
ہر دل مین ہے غبار تیرے سیر گاہ کا — آخر کو کوچہ گرد ہوئی خاک راہ کی
نظارہ کے عوض دل پر داغ ہے نگر — مہری رسید تیر خط نگاہ کی
اس ناتوان کی خاک نہ ٹھکرائی اس لیے — شاید سہارا پاکے اوٹھے گرد راہ کی
نادیدون کو غرض نہین رفتار نا رسے — اندھون سے چال چلتی ہو پیک نگاہ کی
کیون کر نہ آئے قلعۂ دل مین سپاہ غم — چاک جگر ہے نقب حصار پناہ کی
سوچی کہ اُف کیا تھا کلیجا نکل نہ جائے — ہاتھون سے دل کو تھام لیا منہ سے آہ کی
دل مین غبار رکھتے ہین جو کوئی یار سے — یا رب ہو ریگ گرد اونہین گرد راہ کی
عیاریان دکھائیے ہو عشاق چشم یار — پریون کو کھینچ لائین کمندین نگاہ کی
فریاد عشق زلف تیری برباد ہو گئی — ناگن ہوا مین اوڑنے لگی دود آہ کی
تیغ نگاہ یار کی اللہ رے برش — تلوار ایک ایک ہی طالب پناہ کی
ہو کا چمک کا نالۂ اغیار پر نہ تھا تو — زلفین جھوٹی پیچتو ہین پیچ آہ کی

پی جاتی ہین وہ مسن کی محبت کی گفتگو
پانی کا گھونٹ جانتی ہین بات چاہ کی

برق نظر سے جامۂ ہستی چاک گیا
میری قبا مین لیس ہے تیر نگاہ کی

نالہ کا سلسلہ بھی تماشہ قضا کا ہے
سلسلی فقیر کو گیسوئے آہ کی

بے جستجو کہین نہین ہوتا ہے دل ہی گھر
ریگ رواں سے شیشۂ ساعت مین راہ کی

پھولی جو کھیلے چاندنی مین وہ فلک سریر
ہر قمقمہ مین شان ہو قندیل ماہ کی

مینا ہے دل کی ٹکڑون کو دیکھا جو غور کی
کرچون مین تیزیان ہوئین تیغ نگاہ کی

جب چاندنی مین آئینکو اوس ماہ نے دیکھا
کالی گھٹا اوٹھی میری بخت سیاہ کی

منہ پر کیا اور پیٹھ کے پیچھے کیا اور ہی
آئینہ رویون مین نہین صورت نباہ کی

اے بت تری تلاش نی بیمار کر دیا
سل ہو گئی مسافرون کو سنگ راہ کی

آنکھون کی ساتھ رنگ طبیعت بدل گیا
بیٹھا ہوا مزاج جو ترچھی نگاہ کی

سوز درون سے چاندنی مین آگ لگ گئی
دل کا نچا رہا بنا شیر ماہ کی

میرے لہو سے حشر مین ہو زیب حسن عشق
مہندی بنائین لیلی و مجنون کی بیاہ کی

رونے مین آگیا عوض گریہ خون دل
برسات آئی ہو گئی بدلی سیاہ کی

آئینہ مین کہان یہ لطافت یہ ناز کی
دھبا لگا بدن مین جو میلی نگاہ کی

سیدھی طرح کبھی نہین ملتا مزاج یار
ترچھی نگاہین رہتی ہین اوس کجکلاہ کی

دست جنون نی دیکھ کے تیرے نحیف کو
ڈالی لگا سی شاخ رگ برگ کاہ کی

ہم جانتے ہین آپ کی آنکھون کی گردشین
ان پتلیون مین لاگ ہے تار نگاہ کی

مستی مین عشق دست حنائی نے جان لی
مہندی کے چور رنگیئے گھڑی گناہ کی

کہتا ہے چاندنی مین یہ حسن اونکی پیٹھ کا
کرتی کو جالی چاہئے قندیل ماہ کی

قوس قزح کانپا ابرو جو رخ پھرا
بولی گئی کمان مگر اس سپاہ کی

سہے مرثیہ حساب غم عشق چشم کا
کس بند مین رقم نہین سرمہ نگاہ کی

اے گل ثبوت کا دہن مژگان نہو سکا
خالی نہون گو عشق ذقن سے ہمارے شعر
حال جبین کر بوسہ کی تحصیل اے قمر
الفت کی باتین کرتے ہو لوگون سے جو کہین
کرتے ہین قطع رشتۂ فریاد نشترین
تار نظر پڑا کوئی کیا میرے داغ کا
فریاد عاشقان ذقن کان مین پڑے

کانٹے پڑے زبان مین میرے گواہ کے
نکلی گی بات باتے ہین تہ آب چاہ کی
تسخیر ہے ستارۂ اقبال و جاہ کی
سوتون سے راہ تمنے نکالی ہے چاہ کی
بوتل تراشتے ہین مرے سرو آہ کی
ایڑی جو دیکھی آپنے پا سے نگاہ کی
بالی مین تیری گونج ہوا آواز چاہ کی

دنیا و دین سے عیش عطا کر منیر کو
یا رب تجھے قسم ہے رسالت پناہ کی

پہونچا ہے اوس کے پاس یہ آئینہ ٹوٹ کے
حسن ملیح کا نہ کیا زخمیون نے شکر
سر پھوڑ کر موے جو تری سنگ در سے ہم
بے نور ہونے پر بھی وہی جوش گریہ ہے
اے رشک ماہ رات کو مٹھی نہ کھولنا
تدبیر زہر دینے کی ہے پائمالون کو
دل پیسکے پلکین پھر گئین زلفون کی آڑ مین
موزون کرین گے وصف دکھا وہ پھبتیان
دیتے ہین میرے سامنے غیرون کو خربزہ
کنگھی سے زلف اوجھی تو دل ٹکڑے ہو گیا
رفتار مین نہ کیون ہو چمک رقص ناز کی
اے رشک مہ جو زہرہ اگر دون کا بس چلے

کس سے ملا ہے شیشۂ دل ہم سے پھوٹ کے
اے کردگار نکلے نہ اب پھوٹ پھوٹ کے
رہ رہ گئے حسین بھی ہاتھون کو کوٹ کے
آنکھین ہماری ابر ہین پھوٹ پھوٹ کے
مہندی کا چور ہاتھ سے جائے نہ چھوٹ کے
پھیرے لگا کے جاتے ہین پہونچین لوٹ کے
اولٹی پھری یہ فوج سر شام لوٹ کے
جانے نہ پائین ہاتھ سے مضمون چھوٹ کے
باغ جہاں مین آپ ہین مشتاق پھوٹ کے
آئینہ مین یہ بال پڑے ٹوٹ ٹوٹ کے
زہرہ بھی ہے ثریا ستارہ نہین بوٹ کے
توڑے تمہارے ناچ کو لیجاے لوٹ کے

نقد حیات و جاں تن چھنتی ہے کیوں
عنبر کے بدلے نشک سے موج خرام میں
افشاں جو چھوٹی آپکے ماتھے سے رات کو
رو رو کے روح جسم سے کہتی ہے وقت شام

اے موت کیا کریگی مسافر کو لوٹ کے
زلفوں کے بال ملگئے فیتے سے بوٹ کے
تارے گرے زمین پر اکر ماہ ٹوٹ کے
اے گھر ملیں گی دیکھئے کب تجھسے چھوٹ کے

مجکو نہیں پسند یہ فرمایش اے منیر
کیوں جھوٹ باندھوں قافیوں میں ٹوٹ پھوٹ کے

## مخمس غزل جناب سیدی و مولائی میر علی اوسط صاحب رشک دام ظلہ

توحید میں ارشاد کر رہے خدا کا
دیدار کب احول کو میسر ہے خدا کا
مشرک جو ہے دشمن وہ ہے مقتدر خدا کا
جو دیدہ نایاب میں ہے وہ منظر ہے خدا کا
جس دل میں نہیں شرک وہی گھر ہے خدا کا

ہے کوئی کلیم سخن فیض ہدایت
القصہ ہیں سب یوسف بازار نبوت
کوئی ہے مسیح مرض شرک و ضلالت
آدم سے کہاں تک کہوں تا ختم رسالت
ہر فقرہ راست پیمبر ہے خدا کا

اعجاز تمام رسل معبود ازل ہے
اس قول پر ارباب ہدایت کا عمل ہے
ساحر جو ہے کافر ہے مطابق یہ مثل ہے
جو سحر کرے بندہ گمراہ و ہبل ہے
اعجاز جو رکھے وہ پیمبر ہے خدا کا

ہر وضع میں صنع سے گلچین ہیں یہ آنکھیں
کیوں فخر نہو آئینہ دیں ہیں یہ آنکھیں
انوار ازل سے طرب آگیں ہیں یہ آنکھیں
اللہ اللہ کہ حق بیں ہیں یہ آنکھیں
احسان خدا کا کہ یہ دل گھر ہے خدا کا

اعجاز علی قدرت خلاق ورا ہے
الحق یہی حق ہے جسے خدا راست کہا ہے
ہمنام خدا نام خدا ہے تو بجا ہے
کیا شان خدا ہے کہ نصیری کا خدا ہے
گر عبد اقل حیدر صفدر ہے خدا کا

کہتے ہیں احادیث سے اسرار امامت
ہے ہر کلمہ میں متکلم کی زبان رت
آیاتیں یہی شاہد شان کی ہے صورت
مقصود رسالت ہے محبت پر حیدر کی بدولت
قرآن ہو دیدار میسر ہے خدا کا

کیا حکم و عمل ہے مرے معبود کی کیا بات
مخلوق کوئی حکم سے باہر نہیں دن رات
ہر چیز ہے قدرت کے لئے در پے اثبات
انس و جن و حیوان و جمادات و نباتات
دیکھا ہے دنیا میں مسخر ہے خدا کا

ظاہر ہوئی حضرت سے جو اعجاز کی کثرت
مشرک جو پیدا ہوتے ہیں کیا جیسے کہ رحمت
جو آپکو خلاق جہان کہتی ہے خلقت
اللہ ہوئے اعجاز سے شہنشاہ ولایت
کچھ کہہ نہیں سکتے ہیں یہیں ڈر ہے خدا کا

ان دونوں میں کرتے ہیں خبیث دشمن تفریق
یکجان دو قالب ہیں یہی ہوتا ہے کہیں فرق
کرتی نہیں بعد اسکے یہی ارباب یقین فرق
کچھ حیدر کرار و محمد میں نہیں فرق
یہ نفس پیمبر ہو پیمبر ہے خدا کا

اللہ ہو یا مقتدر و منعم و باسط
سب نام خدا اپنے مدارج میں ہیں عالی
جو نام ہو وہ کشف ثواب کو ہی کافی
اسماء مقدس ہیں صفاتی ہوں کہ ذاتی
تعظیم میں ہر نام برابر ہے خدا کا

خامہ ہے مرا شمع صفت انجمن افروز
کہتا ہے منیر آپ سے ہو کر فرح اندوز
ہر شعر ہے ارباب نظر کو خرد آموز
جز حمد و مناقب نہیں کچھ کام شب و روز
پھر کرم اے رشک مقرب ہے خدا کا

منیر صاف باطن کا طریقہ دیکھ کر اچھا ۔۔۔ عملی از دست مشرب نیاز ارم دل کس را

شود یاقوت اگر شود نیاد آتش نرا با بہمن

# مخمس غزل فیاض زمان نواب ۔۔۔ الدولہ بہادر عرف نواب صاحب ذی دام اقبالہ ۔

دانے کا کیوں اوٹھائیے احسان کشت سے ۔۔۔ ملتا نہیں کسیکو سوا سر نوشت سے
سائل کبھی نہو جئے اہل کنشت سے ۔۔۔ بوسہ نہ مانگئے بت حور اسرشت سے

میوہ کبھی نہ توڑیے باغ بہشت سے

حیران نیک و بد ہو سے میری سرشت سے ۔۔۔ بدتر ہے اپنی لوح جبین سنگ و خشت سے
صدمہ پسِ فنا بھی رہا سرنوشت سے ۔۔۔ اعمال بد نے مجکو نکالا بہشت سے

دوزخ بہڑکہ اوٹھا مرے اعمالِ زشت سے

نقصان اوٹھا کر شوق کی تیزی سے نشہ مین ۔۔۔ تکلیف پائی ساغر ہستی سے نشہ مین
زخمی ہوا ہین تیغ دو دستی سے نشہ مین ۔۔۔ دل ٹوٹا طاق ابرو ساقی سے نشہ مین

شیشہ کو ٹکرسے اوڑ گئے مسجد کی خشت سے

بیت الصنم ازل سے ہمارا مقام ہے ۔۔۔ کعبہ سے کچھ غرض ہے نہ مسجد سے کام ہے
کہتے ہیں صاف صاف دو رنگی حرام ہے ۔۔۔ لے زاہد وہیں سے ہمارا اسلام ہے

کعبہ کو کون جائے جوار کنشت سے

مایوس کیوں ہو منزل مقصود سے آدمی ۔۔۔ الله کرے سوا انہو لوگون کا تیغی سے
تغیر و سے کیا فرو ہے امید رہبری ۔۔۔ کوچہ میں اوس صنم کے لیجائیگا وہی

آدم کو جس خدا نے نکالا بہشت سے

کافی ہے میکشوں کی اطاعت میں زندگی ۔۔۔ ہے بعد مرگ جوشش عقیدہ بھی وہی

گو میری خاک سے بنی جام شراب بھی — توڑونگا مین نہ خاطر پیر مغان کبھی

بنوا و بتکدہ مری تربت کی خشت سے

پتلا مین رشک کا ہون کچھ اپنا نہین ہے پاس — راضی نہین کہ جا کر وہان ہو اگر ملک

ناموس عشق کا یہ تقاضا ہے اے فلک — فریاد غیر پہونچے نہ اوس کے کان تک

ناقوس لیکے توڑیے اہل کنشت سے

آتش بہار کیون نہ ہو ان روز گل بہ باغ — شعلہ ہر ایک برگ ہے ہر پھول ہے چراغ

جس آگ سے کباب ہون اسکا سنو سراغ — ہے دل بہار عارض رنگین سے داغ داغ

جلتا ہون آتش گل اردی بہشت سے

شیرین ہوئی تری سخن تلخ اسقدر — ہر زہر حرف فقرہ مین ہوا صورت شکر

اعجاز اسکو کہتے ہین اے غیرت قمر — ہے گالیون مین بھی لب شیرین کا یہ اثر

میٹھی چھری ہے زبان در بہشت سے

انسان کیا ملک بھی پھنسے ہین قدیم سے — اللہ ہی بچائے تو اس جال سے بچے

اب دیکھون اپنے پیچ مین لاتی ہین یہ کسے — زلفون کے بال حد خط سبز سے بڑھے

بیلین نکل چلین مری دہقان کی کشت سے

روز ازل سے ورد زبان ہے علی علی — مولا مرا خدا و پیمبر کا ہے ولی

مذہب یہی منیر کا ایمان ہے یہی — دل سے فدائے حیدر کرار زہرا کی

کیا کام مجکو سلسلۂ اہل چشت سے

## ایضاً منہ

پامال عضو عضو ہے ہر استخوان سے — آگاہ نام بھی نہیں میرے نشان سے

اس مرتبہ سبک ہے تن زار جان سے — اوٹھا نہ بار ضعف کا مجھ ناتوان سے

شرمندہ ایک حسن کا نہین ہین جہان سے

بازآؤ اب بھی عاشقون کی امتحان سے
ظاہر ہے تیغ و تیر و تبر کے بیان سے
مشہور ہو جہان مین سوا آسمان سے
شکوہ تمہارا سنتے ہین ہم ہر زبان سے
آواز ایک آتی ہے سارے جہان سے

شیرین بیان کیا لب دلجو کے وصف نے
مشتر بنائے اپنی گیسو کے وصف نے
جادو سکہایا نرگس جادو کے وصف نے
رطب اللسان کیا تری ابرو کے وصف نے
نکلا لعاب تیغ ہماری زبان سے

آہ رسا سے قامت موزون نہین سوا
عاشق سے کس کمال مین معشوق بڑہ گیا
بخت سیہ کی گیسوئے شبگون سے بد بلا
لیتے ہین بال اوس کو شب ہجر سو کیا
کب لاغری مین بڑہ گیا مجھ ناتوان سے

تصویر کے بدن مین اگر جان پہونکدین
گو ساتھ لاکہون عمر ابد کی جہان مین
سو معجزے دکہائین ہزارون کرامتین
پر تیرے شہید ناز کو زندہ نہ کر سکین
عیسی اوتر کے آئین اگر آسمان سے

ہے عکس رخ سے آئینہ تختہ بہشت کا
کب ہے یہ نخل سدرہ و طوبی مین معجزا
فیض قدم سے گلشن دنیا جنان ہوا
اوس گل کے قد کو سایہ طوبی ثبات دیا
پہنچا زمین پہ ٹوٹ کے پتا جو کان سے

اس درجہ یار عاشق گیسو ہے ناگوار
اب اور کیا نزاکت قامت ہو آشکار
جھکتی نہین ہے میوے سے یون نخل میوہ دار
مین زلفون مین پہنسا ہون تو دوہرا ہے قد یار
طوبی الجھ رہا ہے مرے آشیان سے

سلجھا کے خوب صاف کرون بال بال کو
جینے کی ہمت یار اگر دسترس نہو
پیدا نہ ہو دورون نام کو زلفون مین یکدو
ڈالون گرہ سے کہولون عقدہ گیسوئے تو

شوکت سے جسنے پائی فنا سلطنت ملی — تلون سے جس کے دل کو ملا سلطنت ملی

فیض قدم سے نام خدا سلطنت ملی — پامال آپ نے جو کیا سلطنت ملی

شانہ اگر بنائیں مرے استخوان سے

نکلا ہما کا مغز مرے استخوان سے

فقرون سے اہل دید کے معدوم ہو گیا — ملتا نہیں زمانہ میں مانند کیمیا

آنکھوں کو رو رہے ہیں خریدار طوطیا — تیری ہوا سے چشم نے برباد کر دیا

سرمہ غبار بن کے اوڑا اصفہان سے

ہے سربسر صحیح گذارش منیر کی — حاصل ہوئی حضور کو تکمیل شاعری

مقطع میں جو کہا ہے سراسر ہے واقعی — ہیں گوشوارے عرش کے مضمون کی نزدگی

اونچا ہے بام فکر کہیں آسمان سے

## مخمس غزل جناب سیدی و مولائی استاد المحققین دام ظلہ العالی

سابق ہو ہر ایک شخص سے اسلام علیؑ کا — ہے گیسوئے یوسف سے سوا لام علیؑ کا

استق آئینہ میں ہے رخ گلفام علیؑ کا — دل میں ہے تصور سحر و شام علیؑ کا

یہ رنگ وہ ہے جس میں ہو فقط نام علیؑ کا

نازان تھا جو سبب اللہ کی قدرت — ذات اوس کی تھی روشن گر آئینہ ملت

لرزاں ہوں کیوں رہ بہ صحرای ضلالت — تھا شیر نیستان الوہیت و وحدت

تب تو اسد اللہ ہوا نام علیؑ کا

سب کہتے ہیں برہان الوہیت و وحدت — تھا رستم میدان الوہیت و وحدت

کیوں [illegible] نیستان الوہیت و وحدت — تھا شیر نیستان الوہیت و وحدت

تب تو اسد اللہ ہوا نام علیؑ کا

وہ بیت ذکر اکا تھا مولد و مشہد
ایسا نہیں پیغمبروں کا مولد و مشہد
جو سجدہ گہ خلق بنا مولد و مشہد
تھا خانۂ پر نور جسد امولد و مشہد

آغاز سے کمتر نہیں انجام علیؑ کا

سجدہ میں شہادت ہوئی ایسے تھے نمازی
کیوں کر نہ ہوں شاہ حقیقی و مجازی
کونین کے مالک تھے وہ سلطان حجازی
اللہ کے بندوں سے یہ تھی بندہ نوازی

تھا خلق کے آرام سے آرام علیؑ کا

تھا روز ازل سے وہ شناسائے حقیقت
عرفان اسے کہتے ہیں اللہ کی اطاعت
ہر حال میں تھی مد نظر حق کی عبادت
تھا قبل ولادت سے بھی اقرار نبوت

اسلام حقیقت میں ہے اسلام علیؑ کا

سرسبز ہوا آپ سے گلزار نبوت
معلوم تھے پہلے ہی سے اسرار نبوت
تھا آئینۂ مہر ضیا بار نبوت
تھا قبل ولادت سے بھی اقرار نبوت

اسلام حقیقت میں ہے اسلام علیؑ کا

دل سے تھے ہر وقت رضامندی خالق
ہے فضل علیؑ کیوں نہوں نبیوں سے بھی فایق
ہرگز نہ ہو کچھ خلق میں پابند علایق
پابندگی اللہ کی یا کار خلایق

تھا بعد عبادات یہ ہی کام علیؑ کا

کہہ کیا ہے کہ خالق نے دیا نام بھی اپنا
اے منکر و مخلوق میں کس کا ہے یہ رتبا
ہمنام خدا نام خدا ہے یہ ہی بندا
اسم صفت خاص ہو تھا کون مسما

اللہ کو منظور ہوا نام علیؑ کا

اللہ نے ہر طرح کیا آپ کو کامل
اللہ کے فیض و کرم سرور عادل
کی ناد علی عرش سے اونکے لئے نازل
اعجاز سے کیسے ہیں سہل ہو گئی مشکل

جپتے ہیں سدا ولیا نام علی کا

طبع شہ دین واقف اسرار نہان تھی — ذات آپ کی مہر فلک عزت و شان تھی
مولا کی وہی حشمت و توقیر عیان تھی — جو قدر نبی پیش خدائے دو جہان تھی

او تنا ہی نبی کرتے تھے اکرام علی کا

تھی آپکی طاعت سے فرشتوں کو بھی حیرت — تھا فخر عبادت کو بھی اللہ رے عبادت
دیکھی ہے سنی ایسی کسی شخص کی طاعت — دل کیا کہو ہم کہہ نہین سکتے تھے حضرت

فارغ تھا عبادات سے اندام علی کا

ہر حال مین ہر کام شریعت کا سنوارا — دم بھر نہ کیا بحر ریاضت سے کنارا
تھا محو خدا جامہ تن آپ کا سارا — کاندھے سے عبادت کی عبا کو نہ اتارا

ہرگز نہ کھلا جامہ احرام علی کا

مولا کے تصدق سے ہے خاطر طرب اندوز — چہرہ ہے مرا شمع صفت انجمن افروز
سجدے ہوتے ہین سر وجبہ سے آشتی آموز — آزاد ہوں قید مصائب سے شب و روز

مملوک ہوں اے گردش ایام علی کا

مداح ہے حیدر کا ضمیر اس مین نہین شک — کیوں اسکا مخمس نہو مقبول و مبارک
ہرگز یہ دعا لوح اجابت سے نہو حک — یارب حرکت ہو دہن شک مین جبتک

جاری رہے بالا سنہ زبان نام علی کا

## مخمس غزل امیر محتشم نواب نصیر الدولہ بہادر معروف بہ حشمت جنگ مرحوم رئیس فرخ آباد

نم جو بکسیر مرا گریبان سے ہے — دور ساغر مرا گریبان سے ہے

خشک کیونکر مرا گریبان ہے | اشک سے تر مرا گریبان ہے

سلک گوہر مرا گریبان ہے

ہے میسر مجھے نظارۂ باغ | اس تجلی سے ہے عرش پر بھی داغ

نہین راتون کو احتیاج چراغ | سینۂ خاور ہے آفتاب ہے داغ

صبح محشر مرا گریبان ہے

کیون ہے اندیشہ ناک اے ناصح | ہو نہ ناحق ہلاک اے ناصح

بخیہ کرتا ہے خاک اے ناصح | رہنے دے چاک چاک اے ناصح

یون ہی بہتر مرا گریبان ہے

یار سے مین نہ یا مجھ سے جدا | اتنا لیلے کا مرتبہ پایا

عشق کامل کا واہ رے جذبا | عطر دان اوس نے پیرہن مین ملا

یہان معطر مرا گریبان ہے

بسکہ وحشت کا جوش ہے ہر سال | ہے ثبات لباس زیست محال

اس سے بہتر نہین ہے کوئی مثال | قیس کے پیرہن کا جو تھا حال

اوس سے بدتر مرا گریبان ہے

جسم پستا ہے سر گرانی سے | تنگ ہون اپنی سخت جانی سے

کیا چھٹون قید زندگانی سے | طوق گردن ہے ناتوانی سے

بار پیکر مرا گریبان ہے

زور اپنا نہ آزمانا دیکھ | اس ہوا پر کبھی نہ آنا دیکھ

جیب تک ہاتھ ہی لانا دیکھ | دھجیان اس کی مست اوڑانا دیکھ

بادِ صرصر مرا گریبان ہے

جب سے مین ہو گیا جدا اوس سے | کاٹے کھاتے ہین جسم کے کپڑے

کیا نہیں اور التماس کرے | ہجر میں اے ظفر گلے پڑے

شکل تعویذ ہر گریبان سے ہے

## مخمس غزل حضرت پیر و مرشد اوستادی و مولائی جناب سیدی دام فیضہم

کام آتا ہے فقیروں کو غنی کر دینا
محل محبوب ہے واللہ ہے بہتر دینا
بہتر اکسیر سے ہے مال سراسر دینا
منعمو چاہیے حاتم کی طرح زر دینا
شکل قارون ہے عبث قعر زمیں میں دھر دینا

ہو ہمیں بھی جو قاصد نکروں نامہ روان
غیرت النسان سمجھتے ہیں نامۂ نشم کہاں
اپنے ہمجنس سے کیونکر ہوں مدد کا خواہان
ہوش اوڑ جاتے ہیں احسان کبوتر سے لیا
اے خدا میرے خط شوق کو تو پر دینا

تیغ ابرو سے مگر کس لیے ہو دور اے قاتل
سر جھکائے ہوئے ہوں تیرے حضور اے قاتل
عاشقوں سے نہیں زیبا یہ غرور اے قاتل
کیا کہوں شوق شہادت کا وفور اے قاتل
تو ترس کھائیو جو پھر مجھے خنجر دینا

کعبہ کو جاتے ہیں بتخانہ کو کرتے ہیں سلام
کیمیا ہو کہ ہو پارس نہیں آتا کچھ کام
سحر و تسخیر سے ہوتا نہیں کوئی بت رام
اپنی ہوتی نہیں اکسیر بھی بے صنام
خاک لینا انہیں آتا ہے نہ پتھر دینا

وصف ابرو جو کروں قتل کو تم تیغا لو
سونگھوں زلفوں کو تو راضی ہو بلائیں ڈالو
چھو لوں پوشاک اگر کمال میری کھچوا لو
لوں اگر منہ کی بلائیں تو نہ بولو چا لو
گالیاں بوسوں کی گنتی میں برابر دینا

دیکھ کر چال اوڑاتی ہے صبا طرز خرام
باغ کا باغ ہے دلرفتہ و آشفتہ تمام

سنتے ہین بلبل و قمری کی زبانی یہ کلام — پھول بن جاتے ہین گلگشت مین وس گل کے غلام

سرو کہتے ہین نہ آزاد ہمین کر دینا

جب مرا صانع عالم نے بنایا پتلا — نہ تہی قابو مین زبان اپنی کہ مین کچھ کہتا
یہی رہ رہ کے مجھے آتی ہے حسرت بخدا — کیا کہون صانع تقدیر سے کچھ کہہ نہ سکا

اپنی خلقت مین جو مانگو وہ سراسر دینا

سر بسر راز نہان سب کی ہین تجھپر حالی — سر وہ دینا کہ ہو سجدہ مین تیرے خوش حالی
نہین درکار ہی بندہ کو دماغ عالی — اس مطلب ہے کہ سر کبر سے رکھنا خالی

نہون سرتاب وہ سودا ہی جہان بھر دینا

دل وہ ہو دولت حکمت جو کرے خلق پہ صرف — روز اعضا کو بنایا کرے اعمال شگرف
دفتر ہمت عالی مین نہ آسکے کبھی حرف — سمجھین اہل دل آفاق بڑا عالی ظرف

دل مجھے وسعت دنیا کی برابر دینا

سینہ ایسا مجھے اے خالق کل ہاتھ آئے — خلق کے سینون مین جو صدر نشین بن جائے
رات دن سوز دورن آگ نئی بھڑکائے — آتش شوق کسی وقت نہ بجھنے پائے

جای سینہ سقر و گلخن مجمر دینا

پیکر زار تہ تار قبا گم ہو جائے — کوئی منکر ہو کوئی پیکر وہمی ٹھہرائے
صورت تار نظر دیدۂ زمانہ مین نہ آئے — آنکھین کیا چشم تصور مین بہی دم بھر سمائے

جسم دینا تو یہ کاہیدہ و لاغر دینا

آب حیوان ملے ظلمات سے ای چشمۂ فیض — آنسو ہم چشم ہون برسات سے اے چشمۂ فیض
یہ توقع ہے تیری ذات سے اے چشمۂ فیض — عین الطاف و عنایات سے ملے چشمۂ فیض

آنکھین دینا جو ہو منظور سمندر دینا

گوش دل سے کبھی افسانۂ ہجران نہ سنون — وصف سنبل نہ سنون خوبی بستان نہ سنون

پڑا ہے ہر پلک پر مین ماتم کلیون ہنوز نا نہ ہو کشتۂ غم
کہ سا عدل و کا ہے اُسکی عالم کہ جسنے دیکھا ہوا وہ بیدم
نیام تیغ قضا ہے مبہم لقب ہے قاتل کی ابرو کا

اثر ہے مقسوم کی کجی کا کہ نہین کیا شکوہ مدعی کا
جنون نہوتا جو اوس پریکا ضرر نہ کرتا ایسی کجی کا
سدا ہے غم و رنج بیدلی کا اثر اپنا یا کبھی خوشی کا
برا ہو بدبخت عاشقی کا نہ ویں برا ہو کسی کا
بنا ہے عشق بتان مین ٹیکا نشان سجدہ مری جبین کا

جلا گئی میرا جگر سراسر نظارہ ہر ایک سلی ہے مضطر
ہر ایک آنسو ہے مثل اخگر تنور سوزان ہے چشم لاغر
دیا ہے پر وہ داغ تو نے دلبر روا تو کیا شی ہوا ہے تمگر
اگر ہو بہا ہا ہے سمندر یقین ہے ہو خاک دم مین جلکر
بنا جو ہو آفتاب محشر کہ ذرہ ہے داغ آتشین کا

ہوا جو اس فخر شاعران سے تو فصیحان خوش بیانی
یہ علم لائے گوی کہان سے زیادہ ہے قوت جہانسے
منیر مطلب ہے قدردان سے نہین غرض بعض دشمنان سے
طمع ہے العطا دوستان سے کہ اتنا فرمائین زبان سے
کیا ہے ناسخ نے آسمان سے بلند تر رتبہ اس زمین کا

## مناجات

ہا کان مایکون سب ایجاد ہے تیرا
بندہ ہر ایک رنج سے آزاد ہے تیرا
ہر نام شاد و دل ناشاد ہے تیرا
ای راست قول وعدہ بھی یاد ہے تیرا
اُدعونی استجب لکم ارشاد ہے تیرا

عصیان پر اے کریم نکر مورد عذاب
میرے گناہ سے تری رحمت ہے بیحساب
کر رحم سے نگاہ کہ ہو جاؤن کامیاب
مدت ہوئی دعا نہین ہوتی ہے مستجاب
ادعونی استجب لکم ارشاد ہے تیرا

تنگ آ گیا زمانہ کی شدت سے اے کریم
تو بیخبر نہین میری حالت سے اے کریم
دست دعا بلند ہے مدت سے اے کریم
وعدہ وفا کر اپنی کرامت سے اے کریم

ادعونی استجب لکم ارشاد ہے تیرا

یا رب بحق احمد زہرا و مرتضےٰ
بہر مراتب حسنین اے مرے خدا
یا رب برائے خون شہیدان کربلا
کر مستجاب بندۂ بیچارہ کی دعا
ادعونی استجب لکم ارشاد ہے تیرا

مقبول بہر عابد و باقر ہو یہ دعا
بہر جناب جعفر و کاظم پئے رضا
پھر واسطہ تقی و نقی کی جناب کی
کر عسکری کے واسطے حاجت مری روا
ادعونی استجب لکم ارشاد ہے تیرا

تجھکو قسم ہے مہدی ہادی کی اے خدا
منظوم جن کے نام ہیں ان سب کا واسطا
اس ہفتہ میں منیر کا بر آئے مدعا
اے صادق کریم کر اس وعدہ کو وفا
ادعونی استجب لکم ارشاد ہے ترا

## مخمس غزل اخ الشفیق سید حسین مطیب اللہ مشہد ہ

دل غمناک کو شیشہ کے برابر سمجھا
خون آنکھوں سے جو ٹپکا اسے اخگر سمجھا
جسم خاکی کو غم بادہ سے بستر سمجھا
متحد آنکو لبنا سے میں یکسر سمجھا
اختر بخت کو خال لب ساغر سمجھا

تیر سے موے مژہ ایک کا بڑھ کر کھٹکا
خار غم دوسرے کا سینہ کے اندر کھٹکا
میرے دو مسے نہ گیا عشق کا دم بھر کھٹکا
بانکپن حسن کا کیا کیا رگ جاں پر کھٹکا
نوک جس شوخ کی میں تیغ کو اوسے نشتر سمجھا

ایک محبوب نے پائی نہیں ایسی چوٹی
طول میں شام ابد سے بھی ہے لمبی چوٹی
آج اندھیر غضب کر گئی تیری چوٹی
ایڑیوں تک جو شب وصل میں لٹکی چوٹی
رات کو روز قیامت کے برابر سمجھا

قابل وصف ہوئے ماہ جبین تیری خو | چاہنے والون مین سمجھی ہین حسین تیری خو
آج تک غیر دن کو معلوم نہین تیری خو | اے صنم شیشۂ نازک ہے کہین تیری خو
سنگ دل تجکو جو سمجھا ہو وہ پتھر سمجھا

منہ دکھایا عبث اے ناصحو تمنے اپنا | دل جلایا عبث اے ناصحو تمنے اپنا
مغز کھایا عبث اے ناصحو تمنے اپنا | سر پھرایا عبث اے ناصحو تمنے اپنا
کس کے سمجھانے سے میرا دل مضطر سمجھا

تہنیت عید کی دی ہر دم دنیا نے مجھکو | بادۂ عیش کو قاتل ہو پیمانے سے مجھے
اہل حیرت نے دئے آپ ہی نذرانے مجھکو | کیا مجروح جو اوس آئینہ سیمانے سے مجھے
دیدۂ زخم کو مین چشم سکندر سمجھا

مصطفے بخشین گے فردوس برین کی جاگیر | فاطمہ دین گی اوسے مرتبۂ شبیر و شبر
دل و جان سے جو بلاتا ہے یہ قول منیر | حشر مین قدر بڑہائیگا خدا اوسکی منیر
جو کوئی مرتبۂ حیدر و صفدر سمجھا

## مخمس غزل لالہ ماہو رام صاحب جوہر فرخ آبادی سلمہ اللہ

پوشیدہ ہی خونابہ فشانی مری دل کی | کیا جانے وہ تکلیف نہانی مری دل کی
روداد سنو میری زبانی مرے دل کی | کیا پوچھتے ہو غیر سے جانی مرے دل کی
معلوم تجھی کو ہے کہانی مرے دل کی

نشہ مین کبھی غیر سے تینے نہ کہا حال | ہمرازون کو بھی مری وفا کا نہ کھلا حال
ہے صدمۂ سنگ غم فرقت سے برا حال | دریافت کیا ہو بت مینوش مرا حال
ہے شیشۂ صد پارہ نشانی مرے دل کی

حیرت ہی رہی خوابہین بھی ساتھ نہ لیٹے | کب پاس بٹھایا مجھے غیرونکو اوٹھا کر

منصف ہو کہ دو ایک بھی ارمان نہ نکلے ۔ سینہ سے نہ لپٹی کبھی پہلو مین نہ بیٹھے
تمنے تو کوئی بات نہ مانی مرے دل کی

دین و خرد و ہوش تمہارے لیے کہوئے ۔ پر حق مین مرے غیر نے کانٹے نئی بوئے
کیون عاشق جانباز مقدر کو نہ روئے ۔ گھر کر گئے سینہ مین مگر پاس نہ سوئے
دل مین ہے پر بات نجانی مرے دل کی

یہ دو نون ہوے ایک ہی زنجیر کی پابند ۔ دیوانہ بنے گیسوون کے ہو کے خردمند
محنت کی منیر جگر افگار نے ہر چند ۔ جو ہر بھی پھنسا زلف مین خورشید کی مانند
حالت ہے بری رات سے جانی مری دل کی

## رباعیات

ہر چند گنا ہون سے ہوں مین نامہ سیاہ ۔ رحمت ہے کثیر اسکی مصحف ہے گواہ
زاہد ناجی ہوا در مجرم ناری ۔ لاحول ولا قوۃ الا باللہ

## ایضاً

وہ بحر کرم جو مہربان ہو جائے ۔ ہر دامن تر صبح جنان ہو جائے
اُسکی رحمت جو ہو خریدار منیر ۔ جنس عصیان بہت گران ہو جائے

## ایضاً

تم ہو سبب خلقت و افلاک و زمین ۔ دو ٹکڑے ہوا چاند ز ہے نور جبین
عمامہ بھی ہے مہر نبوت بھی ہے ۔ سلطان رسل ہو صاحب تاج و نگین

## ایضاً

ہوتا کسطرح آشکارا سایہ ۔ تھا غیرت زلف حور پیارا سایہ
سب ڈھونڈھتے تھے اور کسیکو نہ ملا ۔ بیشک شب قدر تھا تمہارا سایہ

## ایضاً

دیکھا حضرت نے احتشامِ قدرت — اپنے کانون سنا کلامِ قدرت
معراج مین تا عرش رسائی پائی — تھا گیسوِ شب کمند بامِ قدرت

## ایضاً

تائید الٰہی سے مؤید ہے علیؑ — افضل سب سے پس محمدؐ ہے علیؑ
واللہ عقیدہ یہی اپنا ہے منیر — بے فاصلہ جانشین احمدؐ ہے علیؑ

## ایضاً

تاجِ سر کونین ہے احسان علیؑ — دل صدقہ ہزار جان قربان علیؑ
کیا صدمہ قبر و خوف محشر ہو منیر — ہر حال مین دستِ من و دامان علیؑ

## ایضاً

حیدرؑ ہے رسولِ ایزدی کا بازو — ایسا ممکن نہین کسیکا بازو
معنی یداللہ سے ظاہر ہے منیر — اللہ کا ہاتھ ہے نبیؐ کا بازو

## ایضاً

اے نفسِ جنابِ مصطفےٰ اَور کنی — اے عقدہ کشاے انبیا اَور کنی
ہون شوقِ زیارتِ نجف مین بیتاب — اے نایبِ نایبِ خدا اور کنی

## ایضاً

دربار معلی مین مجھے یاد کرو — زندانِ مصیبت مین ہون آزاد کرو
دشمن ہین ہزارون اور تنہا ہے منیر — اے غالبِ کل غالب امداد کرو

## ایضاً

کس منہ سے امام کے غلامون مین ہون — کیا عرش مقام کے غلامون مین ہون
یا شاہِ نجف یہ عرض کرتا ہے منیر — قنبرؑ کے غلام کے غلامون مین ہون

## ایضاً

دنیا مین جو قدر دین کی جانتے ہین
وہ رتبہ بضعہ نبیؐ جانتے ہین
صدیقہ و معصومہ سمجھنے کے سوا
زہرا کو نور ایزدی جانتے ہین

ایضاً

جسدن سے ہون خاکپائے عشاق حسینؑ
ہے خضر رہ نجات اشفاق حسینؑ
ہونگا مسرور نکہت جنت سے
سونگھا ہے مین نے عطر اخلاق حسینؑ

ایضاً

ہے مہر امامت رخ گلگون حسینؑ
ہے حبل متین زلف ہمایون حسینؑ
صورت بخشش کے دیکھتے ہین مومن
ہے سرخی مصحف کرم خون حسینؑ

ایضاً

بلوا لو کربلا مین للہ مجھے
ملجا ہے وہان ہی خلد کی راہ مجھے
صدقہ روح رسول کا روضہ مین
تربت بھر کی جگہ یا شاہ مجھے

ایضاً

وہ باب چہارم کتاب رحمت
یہ نور ہے جس سے آفتاب رحمت
کی کشت نجات امت عاصی سبز
تھا گریۂ سجاد سحاب رحمت

ایضاً

ہمنام رسولؐ طیب و طاہر ہے
منکر جو ہے اُس جناب سے کافر ہے
ثابت ہے حدیث احمدی سے واللہ
وہ باقر علم اول و آخر ہے

ایضاً

معشوق نبیؐ ہے اسکا جو عاشق ہے
بیشک وہ امام صامت و ناطق ہے
دل سے ہون غلام حضرت جعفر کا
کاذب ہے وہ جو منکر صادق ہے

ایضاً

اسرار لدنی کا وہی عالم ہے
ہر دوزخ و جنت کا وہی قاسم ہے
خورشید قیامت ہی ید بیضا بھی
نقش کف پاے موسی کاظم ہے

ایضاً

ہر مصحف اعجاز کا ناطق ہے وہی
مہر فلک ظاہر و باطن ہے وہی
واللہ منیر آٹھہ بہشتون کا ہمین
ضامن ہے وہی امام ضامن ہے وہی

ایضاً

روضہ اپنا دکھائیے یا مولا
اپنا خادم بنائیے یا مولا
روضہ کے فدا طوس کے صدقے ہو منیر
جلدی مجھکو بلائیے یا مولا

ایضاً

ہم شوکت و ہمشان محمد ہے تقی
آرام دل و جان محمد ہے تقی
ہے بلبل سدرہ فاختہ مثل منیر
شمشاد گلستان محمد ہے تقی

ایضاً

سب قدسیون کا نقی ہادی ہے امیر
خلقت مین سراپا ہے علی کی تصویر
وہ چند ہوے مہر امامت کی ضیا
پاے جو علی چارمین کی تنویر

ایضاً

جینے سے تنگ و ہر برباد مین ہون
پابند کمند آہ و فریاد مین ہون
واللہ غلامون کے غلامونکا ہون ننگ
ہر چند کہ مین آپکی اولاد مین ہون

ایضاً

بے شبہ چراغ نور یزدان کے ہین
یہ لخت جگر صاحب قرآن کے ہین
ہمنام حسن اور امام برحق
سردار یہی عسکر ایمان کے ہین

### ایضاً

زندہ ہین برنگ عیسیٰ چرخ نشین
اقبال سلیمان کا ہے زیر نگین
کیون حلقہ بیعت نہو گردن مین منیر
واللہ امام عصر ہین مہدی دین

### ایضاً

معمور کرو عدل سے سب عالم کو
پڑہوا و نماز عیسے مریمؑ کو
مصحف مین ہے یومنون بالغیب کے لفظ
سر غیب سے ہے جز ایمان ہمکو

### ایضاً

مجہپر ہے ہجوم لشکر غم مدد سے
مجموعہ زندگی ہے برہم مدد سے
دو داد منیر صاحب عصر ہو تم
یا مہدی دین امام عالم مدد سے

### ایضاً

شبیر کیطرح اشجع و صفدر ہین
اخلاق حسنؑ مین ثانی شبر ہین
سن فاطمہ کا شکل نبیؐ نام علیؑ
مجموعہ پنجتن علی اکبرؑ ہین

### ایضاً

ہے سیف خدا خطاب عباسؑ علیؑ
محراب حرم رکاب عباسؑ علیؑ
بیدست ہین پر مثل یداللہ منیر
کرتے ہین مدد جناب عباس علیؑ

### ایضاً

عبداللہ پاک مخزن عرفان ہین
اور آمنہ تاج تارک نسوان ہین
کیا رتبہ ہے والدین پیغمبر کا
دونون بحرین گوہر ایمان ہین

### ایضاً

مطلوب جناب حق ابو طالب ہین
یعنی پدر ہر غالب ہر غالب ہین
پاک و طاہر ہین والدین حیدرؑ
ایمان کی جان نور کے قالب ہین

**ایضاً**

بزم ایمان مین زینت مسند ہین | اعمام نبی مین اکرم و امجد ہین
اعلی ہے وقار حضرت حمزہ کا | گو وہ احد فضائل بیحد ہین

**ایضاً**

والا دو پیغمبر کے برادر ہین یہ | رتبہ مین ملائکہ سے بہتر ہین یہ
کیا مرتبہ جعفر طیار کہون مین | بازوی بازوئے پیغمبر ہین یہ

**ایضاً**

فخر شہدا و فخر ابرار ہین یہ | اللہ و پیمبر کے مددگار ہین یہ
کیون مالک اشتر نکرین نصرت حق | یعنی دست خدا کی تلوار ہین یہ

**ایضاً**

نے ہے خدمت فاطمہ مین جائے فضہ | کونین کی دولت ہے برائے فضہ
مین طالب سیم و زر ہون کسطرح منیر | اکسیر ہے مجھکو خاکپائے فضہ

**ایضاً**

چودہ معصوم خلق مین نامی ہین | واللہ دوا سے درد ناکامی ہین
کیا خوف ہو رزق و آبرو مجھکو | چودہ آقا غلام کے حامی ہین

**ایضاً**

لخت دل شہ پیمبر ہو تم | مانند بتول پاک و اطہر ہو تم
یا حضرت زینب میری امداد کرو | حلال مہمات کی دختر ہو تم

**ایضاً**

گو صدمہ دوری سے بہت مضطر ہون | پر دل سے غلام و بندۂ بے زر ہون
مین کیا شہدائے کربلا پر ہون نثار | ان پر جو تصدق ہو فدا اسپر ہون

ایضاً

کلکتہ کو ڈاک مین چلا ہون جو مین آہ　　غیرون کے پاؤن سے ہوئی قطع راہ
ہین تیز کہار پالکی مین ہون سوار　　کیا خانہ بدوش مین چلا ہون اللہ

ایضاً

مضمون اگر راہ مین ہاتھ آتا ہے　　خامہ چلنے مین ٹھوکرین کہاتا ہے
حالِ خطِ تقدیر کہلا آج منیر　　اپنا لکہا پڑہا نہین جاتا ہے

ایضاً

عاشق ہے فقط نہین ہے جنجالونمین　　ہر طائرِ دل پھنسا ہے ان جالونمین
باہر اس سلسلے سے ہر کون منیر　　بوڑہے بہی ہین اُس جوان کی بالونمین

ایضاً

پہونچے نے سفر مین سخت گہبرایا ہی　　کلکتہ کی راہ مین یہ دکہ پایا ہے
کیا دردِ کمر نے ستایا ہی منیر　　یہ گرگ بغل راہ مین ہاتھ آیا ہے

ایضاً

جراح کے سامنے جو کہولا پہوڑا　　میزان نظر مین اُس نے تولا پہوڑا
پہوڑے کی جگہ بغل مین دیکہے جو منیر　　سب کہنے لگے دل کا پہپولا پہوڑا

ایضاً

اپنے آقا کے ہر گہڑی یاد مین ہون　　ہر وقت منیر آہ و فریاد مین ہون
اِس شہر کے نام مین ہے تشدید بلا　　آرے کے تلے مین فرخ آباد مین ہون

ایضاً

سب بے فائدہ رکہتا نہین سر ہاتہون کو　　سر پہ جو ہے ہاتھ اُسمین ہے لطف دگر
آقا کے سلام و نذر کی حسرت مین　　رہتا ہون منیر سر بکف دست بسر

## ایضاً

ہے ذکر علیؑ سے طور سینا منبر ۔۔۔ افضال خدا کا ہے خزینا منبر
ذکر اللہ تک پہونچتا ہے منیر ۔۔۔ گویا ہے عرش حق کا زینا منبر

## قطعات تاریخ رحلت اکمل العلما حضرت والد ماجد طاب ثراہ

میرے والد ماجد ہے ہے ۔۔۔ جو کامل تھے علم دین میں
احمد اور حسین اسم اُن کا ۔۔۔ تھا مشہور افلاک و زمین میں
شکر و شاد تخلص دونون ۔۔۔ کندہ تھے یہ نقش نگین میں
سید پاک فقیہ محدث ۔۔۔ یکتا علم شرع مبین میں
منشی شاعر عابد زاہد ۔۔۔ ایسا کون ہے اہل زمین میں
باغ جہان ویران ہوا اب ۔۔۔ پہونچے وہ فردوس برین میں
کہتا ہون تاریخ منیر اب ۔۔۔ گھر پایا ہے خلد برین میں

۱۲۹۵ھ

## تاریخ رحلت مادر مصنف

مادر من آنکہ در یاد جناب فاطمہؓ ۔۔۔ از درد و سوز محبت گشتی قاصرہ
در طریق خدمت بنت نبی رفتی بچشم ۔۔۔ خاک راہ فضائش بودی ضیای باصرہ
نوحہ کردی در عزاے بضعۂ خیر الوریٰ ۔۔۔ داغہاے ماتمش بودی بدور ساخرہ
رفت در جنت ازین وحشت سرا غارت ۔۔۔ یافت از عفو الٰہی حلہ ہاے فاخرہ
مصرع سال وفاتش نظم کردم اے منیر ۔۔۔ باد قائم در جوارے بتول طاہرہ

۱۲۹۰ھ

## تاریخ عقد مصنف دیوان

میری شادی منیر آج ہوئی ۔۔۔ برکت ہو خوشی ابد تک ہو
یہ بنا شد زبر بین ہے تاریخ ۔۔۔ کہ شب عقد یہ مبارک ہو

۱۲۸۶ھ

## تاریخ خلعت یافتن امیر کبیر نواب نظام الدولہ بہادر از نواب خرد محل صاحبہ

| | |
|---|---|
| فزایندهٔ قدر اہل کمال | سخن آفرین و سخن دان پناه |
| بہ بحر سخاوت گران مایہ دُر | بہ برج شرف ہمچو خورشید و ماه |
| گہر بخش و فیاض اشراف و دست | باقلیم اخلاق صاحب کلاه |
| برآورد کام دل دو جہان | شده دوست شادان و دشمن تباه |
| رسول خدا ایش مددگار باد | مدامش بصد عیش دارد الٰہ |
| چنین گفت تاریخ خلعت منیر | ہمایون بود خلعت اوج و جاه [illegible] |

## تاریخ تولد فرزند بشکوی حضور پر نواب نظام الدولہ بہادر

| | |
|---|---|
| فرزند ماہرو دیا خالق نے | نواب نے آج جشن فرمایا ہے |
| بلتے ہیں زر و سیم و گہر سائل کو | دنیا میں ابر فیض برسایا ہے |
| پرنور حضور کا ہے قصر امید | ایسا فرزند مہ لقا پایا ہے |
| روشن ہے محل تمام اس جلوے سے | بہتر ہے نور سے جہان سایا ہے |
| لایا ہے یہ بہر نذر تاریخ منیر | برج دولت میں آفتاب آیا ہے |

### ایضاً

| | |
|---|---|
| کرون بسیر فکر تاریخ تولد | تعلی پر ہے طبع عرش پیما |
| منیر الہام غیبی ہے یہ مصرع | گلستان وزارت کا گل اچھا [illegible] |

### ایضاً

| | |
|---|---|
| مرے نواب فلک جاہ کے ہوا فرزند | گوہر قلزم افضال خدا پایا آج |

ہے بہت خوب تولد کی یہ تاریخ منیرؔ ۔۔۔ آیت رحمت معبود جہان آیا آج
۱۲۵۶ھ

## ایضاً

حق نے دیا حضور کو فرزند دوسرا ۔۔۔ یہ گوہر گرامی دریا ہے جود ہے
تاریخ یہ منیرؔ نے اس ماہ کی کہی ۔۔۔ نور جہان قدرت رب ودود ہے
۱۲۵۶ھ

## تاریخ سواری نواب نظام الدولہ بہادر دز بجرہ

نواب نامدار جو بجرے میں ہیں سوار ۔۔۔ مدحت سرا زبان ہے ہر شیخ و شاب کی
اب عرض کر جلوس کی تاریخ اے منیرؔ ۔۔۔ ہے آج برج حوت میں جا آفتاب کی
۱۲۵۶ھ

## تاریخ رحلت فاضل جلیل اخ الاعظم جناب مولوی سید اولاد حسین طاب ثراہ

میرے بھائی متقی و فاضل اولاد حسین ۔۔۔ واصل حق ہو گئے وہ صاحب ادراک ہائے
پیشوا سے عارفان مقتدائے زاہدان ۔۔۔ چھپ گیا نور بار سے آج زیر خاک ہائے
قبلہ و کعبہ کے شاگرد اور دریائے علوم ۔۔۔ سید و دیندار آل صاحب لولاک ہائے
منطق و علم کلام و ہم ریاضی و حدیث ۔۔۔ سب میں تھے یکتا و کامل وہ جناب پاک ہائے
عازم جنت جوانی میں ہوئے وہ نور حق ۔۔۔ لکھنؤ جنکو ہوا صحرائے وحشتناک ہائے
جسکے سر سے باغ عالم میں اٹھے ایسا بزرگ ۔۔۔ کیوں نہ ڈالے مثل صرصر اپنے سر پہ خاک ہائے
مصرع تاریخ رحلت میں پایا اے منیرؔ ۔۔۔ آج ڈوبا آفتاب علم و شرع پاک ہائے
۱۲۵۶

## تاریخ

پیش نظر ہے سیر گلستان لکھنؤ ۔۔۔ ہر ایک سمت نور کا جلوا ہے دیکھلو
جلسے مشاعروں کے ہیں یاروں کی صحبتیں ۔۔۔ ہر ایک فن شعر میں یکتا ہے دیکھلو

پریوں کی دید ہے سر بازار اندن
ہر کوچہ میں طلسم کا میلا ہے دیکھلو

کھلی ہیں یہ دوشالوں کو پایا یہاں ذلیل
کشمیر سے یہ شہر زیادہ ہے دیکھلو

کسطرح حال حشمت سلطان بیان ہو
بس قدرت خدا کا تماشا ہے دیکھلو

فیاض ہیں تمام امیر اس دیار کے
گھر گھر میں رقص و عیش کا جلسا ہے دیکھلو

معراج فاضلوں کو ہے عرش کمال پر
ہر ایک اپنے رتبہ میں اعلا ہے دیکھلو

اسلام کا عروج ہے ایمان کا فروغ
صوم و صلوٰۃ کا یہیں چرچا ہے دیکھلو

درگاہیں اور تعزیہ خانے ہیں نور کے
یہ فیض شرم ناتمام ہوا ہے دیکھلو

اس شہر کو میں کیوں نہ کہوں جنت نعیم
اسکا نظیر ہند میں عنقا ہے دیکھلو

تاریخ میرے آنے کی ہاتف نے یوں کہی
زندہ میسر جلد میں پہونچا ہے دیکھلو

## تاریخ

ظفر جنگ باقر علی خاں اسیر
سر و آسمان علوم و عطا

جگر بند دستور شاہ اودھ
فن شعر و طب میں نہایت رسا

انہوں نے بلایا سوئے کانپور
کیا قرض ہمت سے میرا ادا

سفر کر کیا لکھنؤ سے طلب
مرا نام اہل سخن میں لکھا

کہی میں نے تاریخ اسکی منیر
ادا قرض نواب نے اب کیا ۱۲۵۹

## تاریخ جشن نوروز بسرکار نواب حشمت جنگ مرحوم رئیس فرخ آباد

میرے نواب کے گھر آج ہے نوروز کا جلسہ
ترقی اختر دولت خداوندا ابد تک ہو

بطرز زیبا تا یدل کہی تاریخ یوں میں نے
الٰہی جشن کا ہر رنگ مسعود و مبارک ہو ۱۲۵۹

## تاریخ غسل صحت حضور مرحوم مغفور نواب رئیس فرخ آباد

بنواب من سلے شافی مطلق | بہار گلشن عشرت مبارک
ہمایون باد یارب عہد صحبت | شباب و طاقت و قوت مبارک
بقائے خضر و اقبال سکندر | بہر صورت بہر حالت مبارک
دعاہائے منیر بے سر و پا | برائے صحت و شوکت مبارک
بگفتا مژدہ تاریخ ہاتف | دعائے جشن این صحت مبارک ۱۲۹۰

## تاریخ

امیر عہد تجمل حسین خان نواب | خطاب جنکا ظفر جنگ نام ہے اعلا
زمانہ میں انہیں کہتے ہیں لوگ حشمت جنگ | مہ سپہر کرم فیض و حلم میں یکتا
انہوں نے شقہ مع صرف راہ بھیجا ہے | طلب کیا ہے کمال اشتیاق سے بلا
چلا ہوں لکھنؤ سے سوئے فرخ آباد آج | ہزاروں حسرتیں رنج و ملال ہیں صدہا
چلا ہوں لکھنؤ سے ہے منیر یہ تاریخ | بہشت ہند سے افسوس ہائے میں نکلا ۱۲۶۰ھ

## تاریخ تعمیر باغ نواب رئیس مرحوم فرخ آباد

چون باغ خاص نواب رئیس | نہر صافی شد روان مانند نیل
آب پاکش آبروئے قدسیان | موج او تار نگاہ جبرئیل
وصف طول او اگر موزون کنم | بحر اشعارم بود بحر طویل
سال تعمیرش چو جستم اے منیر | شد سرورش عالم بالا کفیل
یافتم این مصرع تاریخ خضر | رشک جوئے شیر زیبا سلسبیل ۱۲۶۱ھ

## ایضاً

حکم نواب ہمایون مرتبہ سے | ہوگیا سرسبز گلزار تمنا
منیر کی تاریخ تازہ میں نے پائی | آئے ہندوستان میں تسنیم زیبا ۱۲۶۱ھ

## ایضاً

فیضِ نوابِ نصیر الدولہ سے — ہے بہارِ رنگ عشرت باغ مین
شش جہت تھا لا بنا ہر نخل کا — دیکھی ہے ایسی بھی وسعت باغ مین
جو گرا قطرہ دُرِ غلطان بنا — بڑھ گئی شبنم کی عزت باغ مین
مین بھی سمجھا اگر چھڑکا گلاب — جشن کی بجتی ہے نوبت باغ مین
آئینہ سے صاف ہین ہر برگِ گل — دیکھتے پھرتے ہین صورت باغ مین
سیر کو آئے معطر ہو گئے — عطر مل دیتی ہے نکہت باغ مین
تختِ مسند ہے سلیمان آپ ہین — رہتی ہے پریون کی صحبت باغ مین
نہر بنوائی ہے مثلِ سلسبیل — یا روان ہے بحرِ رحمت باغ مین
خضر سبزہ ہے تو نہر آبِ حیات — زندگی کی ہے لطافت باغ مین
عیسوی تاریخ کی بھی فکر کر — لگ گئی ہے اب طبیعت باغ مین
کہہ رہا ہے ہاتفِ غیب اے منیر — آئی نظرِ پاک جنت باغ مین

۱۸۴۵ع

## تاریخ عطیۂ انبہ از پیشگاہ نوابِ مرحوم مغفور رئیس فرخ آباد

عجائب آم نواب نصیر الدولہ نے بھیجے — پھلا نخلِ تمنا پیر و مرشد کی عنایت سے
خمیدہ قاش انکی صورتِ ابروئے شیرین ہے — حلاوت مین مشابہ ہے لبِ حورانِ جنت سے
مزے مین شیرۂ جانِ زلیخا ان سے پھیکا ہے — سوا ہے انکا رس قندِ لبِ یوسف کے شربت سے
نگاہِ اہلِ دانش مین ہے تاریخِ قمر پھیکا — ترنجِ مہر ہے بے آب ان آمون کی رنگت سے
ہزار نوروز کا حاصل ہوا یہ آم جب پائے — اڑایا مین نے انکو سینۂ شہباز ہمت سے
کرون مین کس طرح تحریر وصف انکی حلاوت کا — چپکتا ہے شگافِ خامہ شیرینی کی کثرت سے
فرشتے بوسے مانگین خضر بوئین زنخدان کے — اگر سیبِ ذقن کو دون مین نسبت اس حلاوت سے

مرے نواب کو خالق سلامت رکھے دنیا میں — تو سب سارے عالم کو رہے امن و امان و دولت سے
فلک تابع ہے اقبال حاضر ہو کمر بستہ — نہ پائیں آپ فرصت ایک دم کی عیش و عشرت سے
خدا فرزند با اقبال بخشے میرے آقا کو — کرے فرمانروائی سارے عالم کی حکومت سے
منیر اس میوۂ نادہ کی تاریخ اب مناسب ہے — ہرا یکسر ہوا ہے میوۂ گلزار جنت سے
۱۲۹۲ھ

## تاریخ مکان دوستے کہ از نحوست نامش نتوان برد

چون بنا کرد قصر پاکیزہ — یکے از دوستان عالیشان
منیر سال تاریخ او نوشت — صاف و آباد قصر نور فشان
۱۲۹۲ھ

## تاریخ مرگ نواب حشمت جنگ و مخاطب بظفر جنگ رئیس فرخ آباد حشرہ اللہ مع ائمۃ الاطہار

جہان تیرہ ہوا مثل فرخ آباد آج — زہے ہم یاس سے ہے خانہ امید خراب
ستم ہوا ہے سے اہل کمال خاک بسر — برنگ برق ہیں اہل سخن کے دل بیتاب
اٹھا زمانے سے افسوس قدر دان ایسا — نظیر جسکا ہے سارے جہان میں نایاب
سحاب فیض تجمل حسین خان اب — معین ملک و ظفر جنگ تھا اسکا خطاب
امیر با دل دریا دل و محیط کمال — طبیب شاعر و یوسف جمال عرش جناب
علوم دہر کا جیا دے محیط موسیقی — نماز و روزہ کا پابند تھا میرا نواب
ہوئے نہ تھے ابھی چھبیس سال بھی پورے — ہزار حیف یہ موت اور ابتدائے شباب
پری کی ساتھ کبھی سونا جو جانتا تھا ننگ — عروس مرگ سے افسوس ہو گیا ہم خواب
ہزار حیف وہ ماہ کمال و ظلمت گور — ہزار حیف وہ جسم لطیف و فرش تراب
بحق پنجتن پاک بخشدے اسکو — لحد میں کھولدے یارب بہشت کے ابواب

منیر نے کہی تاریخ اس شب غم کی — چھپا زمین میں ہاے آفتاب عالمتاب ۱۳۰۲ھ

## تاریخ تزئین کوٹھی بعہد نواب تفضل حسین خان بہادر بلدۂ جدید شہر فرخ آباد

کوٹھی سجوائی جو نواب فلک درگاہ نے — ہوگیا ہر کدہ میں عالم دل مسرور کا
قدآدم آئینہ پیوستہ ہیں دیوار سے — چاندنی کے بدلے بچھا ہے دوپٹا حور کا
ہے مرقع مانی و بہزاد کا گلگون چھتین — سقف میں ہر سو معلق جھاڑ ہے بلور کا
ہے بلند اسدرجہ یہ کوٹھی کہ اپنے ہاتھ سے — بارہا توڑا ہے خوشہ خلد کے انگور کا
اسکے ہر روزن سے پیوستہ ہے چرخ نیلگون — حلقہ خاتم میں فیروزہ ہے نیشاپور کا
گلشن فردوس اس کوٹھی کا پائین باغ ہے — پست تر تہہ خانہ سے ایوان ہے فغفور کا
صحن سے اسکے برابر چرخ اطلس کیون نہو — دیکھہ جاتے ہین فرشتے آکے عالم دور کا
حضرت موسیٰ تجلی دیکھنے کو آتے ہین — ہر طرف جنگلا لگا ہے چوب نخل طور کا
لالٹینین جنگلے پر کرتی ہین نور افشانیان — رات کو چھپتا نہین ہے نقش پاے مور کا
نور سے نواب کے روشن ہے کوٹھی اسطرح — نور حق سے جسطرح معمور ہو دل حور کا
اتنی چیزونکی ہے تاریخ ایک مصرع مین منیر — نور کی کوٹھی ہمایون بام جنگلا نور کا ۱۳۰۲ھ

## تاریخ طبع دواوین پیر و مرشد جناب استادی حضرت سید علی اوسط رشک دام ظلہ

جب دواوین جناب سیدی — قبلہ کونین استاد زمان
ہوگئی طغرا سے لوح انطباع — آشکارا ہوگیا سر نہان
غیب سے مجکو دم فکر اے منیر — ہوگیا تاریخ کا مصرع عیان
ہے یہی تاریخ سال انطباع — چھپ گئے دیوان رشک شاعران ۱۳۰۲ھ

## ایضاً

جناب قبلہ و کعبہ نے وہ دیوان چھپوائے
نظارہ گلشن فردوس کا جنکا نظارہ ہے

سفینہ ہے جو بحر دیوان دریائے کرامت کا
نہیں ہر حاشیہ بحر افادت کا کنارہ ہے

مکرر ہے جو اشعار پر دست مزہ رکھنا
ہے تکمیل فن شعر واجب استخارا ہے

تجلی دیکھ لو ہر مطلع روشن ہے مشتاقو
یہ سب ہے ابروے معشوقان مضمونکا اشارا ہے

منیر معتقد نے عیسوی تاریخ موزوں کی
تصاویر معانی کا مرقع آشکارا ہے

## تاریخ ولادت فرزند عالم اکمل فاضل اجل جناب مولانا احمد حسن خان بہادر عروج دام مجدہ

قبلۂ فضل و کمال کعبہ جاہ و حشم
جسکا سایہ باغ ہمت کو ہے طوبیٰ کا درخت

مولوی احمد حسن خان تاجدار ملک علم
کشور شعر و سخن کیواسطے زیبا ہے تخت

خوشنویس و منشی و حبر بدر قق بحر فیض
صاحب ایثار و بذل و مسرور و مسعود بخت

محسن و ممدوح میرے قدر دان اہل فضل
انکے فیضان سخن سے موم ہو ہر سنگ سخت

حق تعالیٰ نے انہیں فرزند مہ پارا دیا
پائے عمر خضر ہو اسکندر اقبال بخت

ہو وحید الدہر بیٹے والد ماجد کیطرح
جامۂ عمر مسیحا ہو اُسے ملبوس و رخت

عیسوی ہجری ہے تاریخ ایک مصرع میں منیر
مہر شہر قستان عزت ہو مہ بیدار بخت

## تاریخ غسل صحت جناب عالیہ محل خاص نواب ذوالفقار علی بہادر بحکم نواب مرحوم مذکور

غسل صحت کر چکیں جب بیگم والا جناب
ہوگیا فرط طرب سے سب زمانہ شادمان

وہ ہوگئی گرد مرض آب شفای نام سے
شافی مطلق نے بخشا خلعت آرام جان

شادیانے جشن صحت کے بجے سرکار میں — کردیا نواب نے خیرات گنج شایگان
خلق میں آب گہر کا ہر طرف طوفان تھا — جیب ہوا سرکار کا ابر سخاوت زرفشان
غلغلہ ہے باغ عالم میں مبارکباد کا — تہنیت کے زمزمے کرتے ہیں مرغ بوستان
مانگتے ہیں حق تعالیٰ سے دعائیں اے منیر — شکر کے سجدے میں ہیں مصروف خلق دو جہان
تا شبستان جہاں میں جلوہ گر ہوں مہر و ماہ — مہر و ماہ ایسا ہوں جب تک شمع بام آسمان
تاکہ بام آسمان پہ ہو ستاروں کا چمن — تا ستاروں کے چمن سے دور ہو فصل خزان
تاخزان ہو برد ور فصل بہاری کی حشم — تاکہ ہو فصل بہاری سے شگفتہ بوستان
بوستان میں تاکہ ہو مسند نشین خاتون گل — تاکہ ہو خاتون گل سے زیب مشکوئے جہان
زیب مشکوی جہان ہو ذات بیگم صاحبہ — عیش افزون ہو شفائے دائمی ہو توامان
صحت و طاقت زیادہ ہو ہمیشہ اقبال و جاہ — آئین مہر بیگم لئے آفاق کی شہزادیان
ہر مرض سے تا ابد محفوظ رکھے کردگار — پردہ عصمت سرا ہو منزل امن و امان
حضرت نواب سر پر ہوں سلامت تا ابد — در دولت سرا ہو گوہر تاج شہان
پیر سے مرشد زادہ کو تخت سکندر ہو نصیب — خضر عیسی کی طرح حاصل ہو عمر جاودان
غسل صحت کی کہوں تاریخ عمدہ حسب حکم — فکر میری سے رسا نواب والا قدر دان
مصرع واحد میں بیٹے دو ہری تاریخیں کہیں — طرز یہ مشکل بہت ہے درمیان شاعران
تعمیہ سے تخرجہ کے داغ سے بھی پاک ہیں — داد اسکی دین مجھے سرکار تا ہوں شادمان
عیسوی سال اور ہجری سن اسی مصرع میں ہیں — یہ ہوا غسل صحت ہے فرح بخش جہان
۱۸۷۳ — ۱۲۹۰

## ایضاً

شفا پائی بلقیس دوران نے آج — اٹھی قلزم دہر میں موج عیش
کہوں غسل صحت کی تاریخ اور — کہ ہو ملک دل منزل فوج عیش
دعائیہ مادہ ہے منیر — سلامت رہیں ہو سوا اوج عیش

صبا جو مژدہ جانبخش لائی باندہ سے | او سب سے پہلے کیا مین نے انکا استقبال
سلام کرکے یہ پوچھا کہ کیون ہی تو مسرور | دیا جواب تعجب سے سنکے اُس نے سوال
کہ اے اسیر بلا تو بہی سخت غافل ہے | ذرا تو نشۂ افیون غم سے دل کو سنبہال
عجب بہار ہے آنکھین تو کہول ہوش مین آ | بغور دیکھہ زمانہ کا حال فرخ فال
خوشی سے پیر فلک آج ہو رہا ہی جوان | ہلال بدر ہوا بڑہ کے ہر ستارہ ہلال
زمین عیش سے پہولی نہین سماتی ہے | ہوا وفور مسرت سے باغ دہر نہال
کیا ہے مصحف گل حفظ بلبلون نے تمام | بیان کرتے ہین اطفال غنچہ غیب کا حال
سبب یہ ہے کہ کیا حفظ اُس نے قرآن آج | کہ جسکے وصف مین ہے ہر زبان ناطق لال
امیر ابن امیر و رئیس ابن رئیس | معین دین نبی آفتاب علم و کمال
مہ سپہر صباحت شجاع ضیغم کش | کہ جسکے سامنے رستم ہے ایک ادنی زال
جو اپنی تیغ ہلالی وہ کہینچے روز دغا | تو بہاگ جائے چہوڑ کے مریخ آفتاب کی ڈہال
وہ شہسوار ہے جسکا سمند برق نظیر | ازل سے تا بابد جائے مثل پیک خیال
یہ تیز رو ہے جو ڈالو سپند مجمر مین | کرو جنوب سے اسکو روانہ سوئے شمال
سپند آگ سی کرنے نپائے جستا ہی | کہ شش جہت مین پہر آئے یہ اسپ برق خصال
جو مدح فیض کا اُسکے کوئی کرے دعوے | نرا ہے تصور باطل نرا ہے خیال محال
فقیر اُسکے کرم سے غنی ہوئے ایسے | کہ جام جم سے زیادہ ہین کاسہ ہائے سوال
غلام اُسکے وہ عالی دماغ دہر مین ہین | نہین سمجھتے کہ قارون کا گنج ہے کچہ مال
سخن شناس سخنور نواز و فیض رسان | اُسیکی مدح سے ہی شاعرونکو فیض کمال
سپہر ہمت و کوہ و شکوہ عرش وقار | مسیح رفعت و نواب آفتاب جمال
علی بہادر عالم پناہ بندہ نواز | کہ جسکے نام مین ہی مرتضی کا جاہ و جلال
ہوا وہ حفظ کلام اللہ سے فارغ | خوشی سے ہے جشن ہے لٹتا ہے آج دولت و مال

بڑی حضور نے دربار مین کیا ہے جلوس — پکارتے ہین نقیبانہ دولت و اقبال
امیر آتے ہین مجرے کو سجتی ہے نوبت — ادب سے سامنے حاضر ہین حشمت و جلال
ہزار دن حافظ و قاری کا ہے وہان مجمع — بڑے بڑے علما اور صاحبان کمال
لکہا ہے مجکو بھی شقہ کہ نظم کر تاریخ — طلب کیا ہے پہنچ اے ہمارے اوج خیال
براے نذر کمر باندھکر روا نہ ہو — قصیدہ کہہ کہ جو ہو تیری بندگی پر دال
کہا یہ مین نے کہ مین کسطرح وہان پہونچون — چمن ہے دور مین ہون عندلیب بے پر و بال
ٹُلے یہین سے مین دست دعا اٹہاتا ہون — کہ اے خداے توانا و بیعدیل و ہمال
رہین حضور سلامت ہمیشہ دنیا مین — خضر کی عمر سلیمان کا ہو جاہ و جلال
صحیح و سالم و محفوظ و خرم و آباد — جدا ہو وا من دل سے مدام گرد ملال
جو خیر خواہ ہو سرکار کا ہے شادان — عدو کو جز لحد تنگ ہو پناہ محال
بدون تعمیہ و تخرجہ کہون تاریخ — کہ جسمین نظم ہو تاریخ در روز و ماہ و سال
ہوا ہے حکم معلی اسی شرائط سے — مراد یہ ہے کہ کہلجاے زور طبع کا حال
حضور قدر شناس سخن ہین سمجھین گے — کرینگے قدر میری دینگے مجکو داد کمال
کہی منیر نے صوری و معنوی تاریخ — دوشنبہ اول شہر صیام نیک اقبال

## ایضاً

حفظ مصحف سے ہوے فارغ حضور — جشن مثل بہمن و دار کیا
حافظون کے آگے بالکل پڑھ دیا — دیکھنے والون نے نظارہ کیا
مین نے یہ تاریخ پائی اے منیر — یاد قرآن خدا پارا کیا

## تاریخ عقد نکاح نواب تفضل حسین خان بہادر رئیس جدید فرخ آباد

وصال عروس اسکو حاصل ہوا — گل آسا کہلا سرور عدل و داد

کہ سال مراد و سرور آ ملا — کھلا لوح دل کو دعا کا سواد

عروس اور دولہا کو مسرور رکھ — الٰہا بکل ہو طرح و داد

الم اور دکھ درد کو دور کر — حسد کو دکھا راہ صلح و سداد

لکھا او کلک در سلک مصرع سال — سر ورد دل دہر عیش مراد

۱۲۹۲ھ

## ایضاً

شادی ہے نواب کی آج — عیش جہان میں بیحد ہے

گلشن عالم سبز ہوا — فصل گل کی آمد ہے

عمر رفتہ پھر آئی — پیر فلک بھی امرد ہے

بسکہ ہرا ہے باغ جہان — ہر گل جام زمرد ہے

ہوتے ہیں ذرے ذرے — پتھر سنگ زبرجد ہے

پریوں سے ہے قلعہ بھرا — کوہ قاف کی سرحد ہے

کعبہ مقصد ہے کوٹھی — چوکھٹ سنگ اسود ہے

دولہا اور دولہن ہیں شاد — حاصل عشرت سرمد ہے

فضل الٰہی ہے اُن پر — حافظ روح محمد ہے

انکا دولت خواہ صغیر — ہے خوشوقت عدو رد ہے

دوست کا گھر ہے بیت العیش — حاسد کا گھر مرقد ہے

ہیں تاریخ کے دو مصرع — ہر مصرع موزون قد ہے

ثانی بلقیس دولہن — دولہا سلیمان مسند ہے

۱۲۹۲ھ

## تاریخ ولادت فرزند متوسد و سادۂ جلالت و نبالت سید محمد نصیر خان صاحب دام مجدہٗ

سید ذوی حشم و عالی جاہ
چمن آرائے بہار اجلال

نام نامیش محمد نصیر
خان صاحب کرم و اہل کمال

مورد فضل الٰہی گردید
یافت فرزند ہمایون تمثال

عمر چون خضر مسیحا یابد
باد مانند ہما فرخ فال

سال میلاد چنین گفت منیر
مہر برج شرف و صید اقبال
۱۲۹۴

## تاریخ مرگ محبوبہ مصنف تجاوز اللہ عن سیئاتہا

دیدیا داغ فراق ابدی دل کو میرے
ہائے ایجان جہان تری جوانی ہے ہے

ہائے وہ حسن وہ ناچ اور وہ گانا تیرا
رہگئی ساری کمالون کی کہانی ہے ہے

تیرے اخلاق کو رووَن کہ وفاداری کو
کوئی آفاق مین تیرا نہین ثانی ہے ہے

زخمی خنجر ابرو کو تڑپتا چھوڑا
نہ پلایا مجھے تلوار کا پانی ہے ہے

ہائے وہ چشم سیاہ و نگہ شرم آلود
وائے ان گیسوون کی مشک فشانی ہے ہے

کہہ کے قسمین یہ کہا کرتے ہین موسیقی دان
آج دنیا سے اٹھی زہرۂ ثانی ہے ہے

ہائے اٹھارہ برس ہی مین ہوا کام تمام
لٹ گیا گلشن آغاز جوانی ہے ہے

سب مین مشہور ہے جو مجھسے وفا کی تو نے
کہی جاتی ہے مروت کی کہانی ہے ہے

اہل مقدور سے میرے لئے پرہیز کیا
قدر میرے لیئے دولت کی نجانی ہے ہے

بے ترے اے گل تر بلبلونکو باغ مین
ہے ترانہ کے عوض مرثیہ خوانی ہے ہے

کی طبیبون نے دوا خاک شفا کہلوائی
موت نے ایک ہی تدبیر نمانی ہے ہے

ہائے وہ خوبی تقریر و سخن فہمی حیف
خاک مین ملگئی ساری ہمہ دانی ہے ہے

ہائے مین مر نگیا تیری عوض اے گلرو
رہگیا دل مین ترا داغ جوانی ہے ہے

روکے پڑھتا ہے یہی مصرع تاریخ منیر
زہرہ مہر لقا لیلی ثانی ہے ہے
۱۲۹۴

## ایضاً

| | |
|---|---|
| وہ پری مر کے مجکو مار گئی | زیست مین جان کنی کے تلخی ہے |
| اسکی زلفون کے غم مین شام شباب | بخدا قبر کی اندھیری ہے |
| زندگی مین مزا نہین ہے منیر | زہر سان تلخ شہد ہستی ہے |
| خواب ہی مین مجھے دکھا یارب | بس یہی شکل زندگی کی ہے |
| بخش دینا اُسے بحق بتول | بندہ پرور جناب تیری ہے |
| چھلے کے گل ہون یا ہون داغ جگر | جو نشانی ہے اُس پری کی ہے |
| ہے یہ تاریخ ان نشانیون کی | چھلے کے گل ہین داغ دل بھی ہے |
| | ۱۲۶۴ھ |

## ایضاً تاریخ در دائرہ مجتلبہ کہ بسہ بحر ہزج درجز و رمل مسدس سالم است اول ہزج مسدس سالم مفاعیلن شش بار

| | |
|---|---|
| غضب سن وہ پری یون مر گئی ہے | ہوا یہ غم عجب دل کو مرے حاصل |
| کہا یون سال رحلت منیر نے اسدم | نیا یہ اب مجھے غم ہو گیا ایدل |
| | ۱۲۶۴ |

## رجز مسدس سالم مستفعلن شش بار

| | |
|---|---|
| سن وہ پری یون مر گئی ہے ہے غضب | یہ غم عجب دل کو میرے حاصل ہوا |
| یون سال رحلت کا منیر اسدم کہا | یہ اب مجھے غم ہو گیا ایدل نیا |
| | ۱۲۶۴ھ |

## رمل مسدس سالم فاعلاتن شش بار

| | |
|---|---|
| وہ پری یون مر گئی ہے ہے غضب سن | غم عجب دل کو مرے حاصل ہوا یہ |
| سال رحلت کا منیر اسدم کہا یون | اب مجھے غم ہو گیا ایدل نیا یہ |
| | ۱۲۶۴ھ |

## تاریخ رحلت امیر العلما رئیس الحکما سلطان المتکلمین جناب سبحان علی خان طاب ثراہ

صدمہ رحلت سبحان علیخان کے سبب — کہتے ہیں ہیئت کے سب اہل صفا ہے ہے وائے
مرجع روح و ملک ثانی عقل اول — زائر حضرت شاہ شہدا ہے ہے وائے
زاہد و عابد استاد حکیمان جہان — قطب اسلام و امام العلما ہے ہے وائے
منطق و علم و کلام و ادب و فقہ و حدیث — کہتے ہیں ہو گئے ہم بے سر و پا ہے ہے وائے
حکمت و علم ریاضی ہیں یتیم انکے بغیر — ہو گئے خاک بسر مجد و علی ہے ہے وائے
مسند دولت و دین ہو گئے خالی افسوس — آج بیکس ہیں ملوک و امرا ہے ہے وائے
انکی تصنیف میں کیا کیا کتب مبسوطہ — باقیات الصالحات شمس ضحے ہے ہے وائے
شوق میں صحبت مرغان اولی الاجنحہ کے — اڑ گیا اوج کرامت کا ہما ہے ہے وائے
زیب افزائے جہان ہو گئے وہ گلشن فردوس — خاک اڑاتی ہے یہاں باد صبا ہے ہے وائے
خلعت نور انہیں رب نے عطا کے بخشا — چاک ہم کرتے ہیں دامان قبا ہے ہے وائے
مجھ سے رضوان نے کہا مصرع تاریخ — قبلہ و پیر ملاذ الحکما ہے ہے وائے

۱۲۶۴ھ

تمام شد

## تاریخ این دیوان تصنیف امیر الامرا حضرت ولی نعمت نواب علی بہادر دام اقبالہ متخلص بہ علی

استاد کے دیوان کی تاریخ جو سال — مرج معنی کا نیر اعظم لکھ ہے
تھی فکر علی کو نام تاریخی کی — ہاتف نے کہا منتخب العالم لکھ ہے

۱۲۶۴

## تاریخ تصنیف دیوان از جناب پیر و مرشد استادی سید

## علی اوسط رشک دام ظلہ

مطلع مہر درخشندہ ہے دیوان منیر — استعارے ذی اعجاز بیانی ہے صاف

رشک نے ختم کی تاریخ یہ شفاف کہی — معدن گوہر شہوار معانی ہے صاف

۱۲۶۴

## ایضاً منہ دام ظلہ العالی

اے رشک چہ دیوان چہ فیضان منیر — ہر چند زیادہ است ازین شان منیر

از روشنی کامل او شد تاریخ — این ماہ منیر است کہ دیوان منیر

۱۲۶۴

## تاریخ دیوان از اکمل الفصحا فاضل یکتا مطبب اللوذعی حکیم محمد حسن خان طبیب بطرز عجیب

حلیۂ اتمام در بر کرد با صد حسن و زیب — شاہد نظم منیر مقتدائے شاعران

از سوادش دیدۂ اہل بصیرت سرمہ یاب — ہم بیاضش غیرت صبح بناگوش بتان

در زمین شعر او مہر درخشان ذرہ — گوہر پاکیزۂ معنی زبس بحرش عیان

کوچۂ بین السطورش جادۂ راہ کمال — ہم ورقہا از در مضمون کف گوہر فشان

از سوادش گر کشی کحل سلیمانی بچشم — بیگمان دیدی پریزادان مضمون را عیان

تافتہ صد آفتاب نکتہ از ہر مطلعش — چون نگردد ہر زمین شعر رشک آسمان

گفت سال عیسوی و فصلی و ہجری طبیب — نظم سحر و جوہر منظوم و کاخ شعر خوان

۱۲۶۴ھ ۱۲۵۶ف ۱۸۴۸ع

## تاریخ از نتائج خامہ استاد اجل محقق اکمل وحید المتبحرین عالی جناب مرزا دبیر صاحب دام ظلہ جدیدہ

اللہ رے دیوان منیر سخن آرا — مطلع سے ہے روشن کہ قمر جلوہ فگن ہے

دیوان ہے یا مصرِ زلیخائے معانی ٭ دیوان ہے یا یوسفِ مضمون کا وطن ہے
مصرع کو مرے جو کہا عدل پکارا ٭ یہ بیں سے ہے وہ دس یہ نیا ہے وہ کہن ہے
کیا دبدبۂ شاعریِ تازہ کا ہے شور ٭ روحِ اسدی بیشۂ قالب سے ہرن ہے
سبزے مع یہ سرسبز ہے بزمِ شعرا میں ٭ بے فصل ہرا جیسے بہشتوں کا چمن ہے
مضمون وہ ہیں شوخ کہ ہوش اڑتے ہیں جن سے ٭ جو بیت ہے موجِ رمِ آہوئے ختن ہے
ہر بیت میں انگشت کرامت کے ہیں اعجاز ٭ شق القمر اوراق کے مسطر کی شکن ہے
ہر چند یہ ہندی ہے مگر اہلِ عجم نے ٭ خط اسکو جو بھیجا تو رقم قبلۂ من ہے
کیا منہ صدفِ بحر جو کہوے وہیں لاف ٭ جو نقطہ ہے دندان شکنِ دُرِ عدن ہے
جو فقرہ ہے وہ نیش زنِ شہرگِ غیبت ٭ ہر شاہدِ ترکیب میں بیساختہ پن ہے
دیوان کی تاریخ یہ کہتا ہوں دبیر اب ٭ انجم کدہ یا قافِ پریزادِ سخن ہے

۱۲۹۴ھ

## ایضاً منہ دام ظلہ العالی

سخن پیرا کہ از طبعِ منیرش ٭ کمالِ انوری عینِ زوال است
عجب دیوانِ روشن ساخت موزوں ٭ کہ برجِ نظم را ماہِ کمال است
مثالِ معنی و لفظِ لطیفش ٭ حدیثِ تشنہ و آبِ زلال است
بوصفِ بندشِ مضمونِ سرسبز ٭ زبانِ طوطیانِ ہند لال است
براوجِ رتبۂ نظمش رسیدن ٭ محال است و محال است و محال است
دبیر انشا نمودہ سالِ ختمش ٭ بگردون مصحفِ رحلِ ہلال است

۱۲۹۴ھ

## ایضاً منہ دام فضلہ

سبحان اللہ منیر و دیوانِ منیر ٭ وہ بحرِ سخن ہے دُرِ مکنون سے ہے

سال تمام نظم کرتا ہوں میں دبیر — زیبا فلک کوکب مضمون سے ہے یہ ۱۲۶۴ھ

## وله دام ظله العالی

هر آنکه دید دبیر این صحیفهٔ قدسی — پئے مصنف عالیش داد تحسین داد
بحرف معجم این مصرعست تاریخش — بود مرقع مضمون شاعری آباد ۱۲۶۴ھ

## تاریخ مصنفهٔ غوث العرفا تلاذ الفصحا جناب مولانا عبد الہادی صاحب

نو طرز نمود طرح دیوان جدید
مصحف بکف است مصحفی ز احلاش
سرعت بنمود روح جرأت نوا
وردست بدست از کلامش خواجه
ذوقی بمذاق ذوق او سائل شد
کرده بنثار او ثریا افشان
سودا پئے سودا و بجان حاضر شد
سالش ز رجوع قلب ہادی چون جستم
ہاتف ز سر و کیف جدانہ بگفت

فخر الشعرا خاص نواب علی
منت گل کرد چون گلستان ز حلے
زانجان جہان جانجانان دلی
میراست بمیرزاے سب بے بدلی
رنگین چو شفق بغنچگی کرد گلے
اختر زیبا ز صادق لم یزلی
آتش خبرے نیافت از سید خلی
از صدق ولا این موالے علی
دیوان منیر سکہ سحرش جوشش لی ۱۲۶۴ھ

## تاریخ در صنعت نبیات از نتائج طبع اکمل الاطبا افضل الشعرا علامی حکیم محمد حسن خان طبیب

ہو چکا ختم جو دیوان جناب استاد — وہ ہیں تسلیم سخن ہیں فلک آسا نامی
نام انکا ہے منور صفت مہر منیر — اے طبیب اہل سخن میں نہیں ایسا نامی

صنعت بینہ مین نظم کی سینے تاریخ — باغ گلہاے معانی ہے سراپا نامی ۱۲۶۴ھ

## ایضاً منہ دام مجدہ در صنعت زبر و بینات

عطر افشان ہوا جو عالم مین — عنبر موجب کلام منیر

ستفید اس سے [illegible] — واقعی ہے یہ فیض عام منیر

ہے یہ دیوان مصحف عبار — فلک نظم ہے مقام منیر

ہے شبستان بیت بیج [illegible] — خوب روشن ہوا ہے نام منیر

سال تاریخ کی ہوی سے فکر — دیکھے جو نظم خوش نظام منیر

بینات و زبر مین ہے تاریخ — دل کو مطبوع ہے کلام منیر ۱۲۶۴ھ

## تاریخ تصنیف اخ شفیق متوقد کی اخوی سید حسین مطہر غفر اللہ لقدیر

اخی اعظم واستاد بندہ — شمیم گلشن معنی سے بویا

وہ ہین مہر منیر صبح الہام — سر فیض حق انکا ہرجو پایا

زمین شعر ہے کشت مضامین — نیا تخم معانی اسمین بویا

ہوا دیوان اول ختم اُن کا — ہزارون ہے در معنی پرویا

مطہر خستہ نے تاریخ لکھی — سفینہ ہے یم مضمون کا گویا ۱۲۶۴ھ

## از افکار عالیشان نواب واجد علی خان متخلص برضوان

اللہ رے دیوان جناب اُستاد — کیونکر نہ کرین اہل سخن شکر خدا

تحقیق و کمال و فن نظم و انشا — اُستاد کو ان سبھون مین پایا یکتا

اشعار و ترصیع و رسائل اُنکے — آیات کمال ہین نہین شک اصلا

مضمون نئے ہین بند شین اعلے ہین ۔ ہر مصرع تر ہے سرو جنت سے سوا
ہر مطلع تازہ غیرت ابرو حور ۔ ہر معنی صاف آئینۂ غیب نما
جو اہل سخن ہین سمجھینگے لطف سخن ۔ حاسد جاہل ہے اُسے مطلب ہے کیا
رضوان نے یہ دیوان کی تاریخ کہی ۔ واللہ کلام غیب الہام ہوا ۱۲۶۴ھ

## ایضا

دیوان مرقع ہے کہ از رنگ معانی ۔ ہے نقش بدیوار یہان چشم نظر باز
تعریف مین دم بند ہوا بلبل دل کا ۔ رہ رہ گئی مرجہلکے ہزاردن گل آواز
ڈوبے چمن مدح مین جب کلک کے سہرا ۔ دم پھول گیا ہار گئی طبع فلک تاز
ہنگام روانی ہے عجب حسن قلم پر ۔ جسطرح کہ طاؤس نگارین دم پرواز
یہ شعر جھلکتی ہوے جو شخص پڑہیگا ۔ بنجائیگی زربفت ابھی اطلس آواز
کس رنگ کی کس روپ کی تاریخ ہے رضوان ۔ گلدستۂ فردوس بہار ہین ہمہ اعجاز ۱۲۶۴

## تاریخ ایضا

زہے تجلی دیوان اول اُستاد ۔ نیافت دو جہان آفتاب نور کلیم
نوشت خامۂ رضوان سنین ختم کتاب ۔ مسیح عرش معانی کلیم طور کلیم ۱۲۶۴ھ

## ایضا

زبان بلبل و طوطی بہت لال در مدحت ۔ بہار باغ طبیعت کلام رشک چمن
عجائبات معانی نہان چو گنج درا و ۔ طلسم منتخب العالم و جہان سخن
بسال فصلی او طرح تازہ ریختہ ام ۔ شگوفہ زار مرصع کلام باد چمن ۱۲۵۶ فصلی

## ایضا

ہر ایک غزل مین معانی صاف کا جلوہ ۔ میری نگاہ مین رضوان در صدف یہ ہے
عجیب مادہ فصلی و مسیحی سے ہے ۔ ریاض مہر چراغ دل شرف یہ ہے ۱۲۵۶ ف ۱۲۶۴ ۱۸۴۶

### ایضاً

دیدۂ مہر و ماہ شد روشن — از کلام منور استاد
عیسوی سال یافتم رضوان — پرتو ستان آفتاب مراد

### ایضاً منہ

نہ خوشامد ہے یہ نہ لفاظی — مدح استاد حق سرائی ہے
ظاہر اس قول سے ہو سال مسیح — عرفی و فیضی و ثنائی ہے

### ایضاً

نقش اول بھی ہے لاثانی بھی ہے — ہے یہ دیوان آیۂ نور خدا
مصرع تاریخ ہجری دیکھیے — حسن صورت کا مرقع واہ وا

### ایضاً

اے اہل نظر دورہ ساعات خوشی ہے — ہیں زیب دہ برج شرف اختر شعار
تابندہ او در نجم ثریا ہیں فلک تک — بنتے ہیں ستاروں پہ ہر گوہر اشعار
ہجری و مسیحی کہیں فصلی سے تکلف — خورشید قدم خضر خرم دفتر اشعار

### ایضاً منہ

میرے استاد کا کہاں ہمسر — شاعری میں دم انکار اسنخ ہے
ہے یہ تاریخ ختم دیوان کی — برق زیبا دبجر فنا سنخ ہے

### ایضاً در صنعت بلیغہ

لاجواب و انتخاب عالم یکتا و فرد — چون ید بیضا دست کلک با تسبیح ذکر
چون شمارم گفت سال ختم او دیدہ بینہ — نامۂ اعجاز و دانش مصحف الہام فکر
سواد خط دیوان پہ کہہ دو صد حیف ہے — فلک ہے صفحۂ صفو نقطہ ماہ کامل
عجب آئینہ تاریخ پایا دست خامہ نے — طلسمات دل آرا ہے پریزاد و کی محفل ہے

## تاریخ تصنیف سخنور نامی شاعر گرامی لالہ مادہو رام جوہر سلمہ اللہ تعالیٰ

الہدے فیض نظم پاک استاد
کب آنکھ پڑے حدیقہ جنت پر

دونون عالم مین شور تحسین ہے آج
فردوس یہ باغ رنگین ہے آج

دیوان بیاض صبح صادق ہے یہ
جو صفحہ ہے رشک لوح سیمین ہے آج

شیرینی بندش مضامین کے سبب
جو شیشہ دل ہے شہد آگین ہے آج

تالیف کی تاریخ کہی جوہر نے
دیوان یہ مصحف مضامین ہے آج
۱۲۶۴ ھ

## از نتائج طبع فخیم پنڈت سندر لال فہیم

چونکہ دیوان حضرت استاد
نسخہ گشتہ بفضل ایزد پاک

ز ارتفاع زمین شعر بلند
پست گردید گنبد افلاک

سے ہے آسا سواد ابیاتش
نور افزا سے دیدۂ ادراک

دید چون جلوۂ کلام منیر
روح شوکت طپید در تہ خاک

سال تاریخ ختم گفت فہیم
نے نشان گلشن معانی پاک
۱۲۶۴ ھ

## محو فرخ آبادی

مرتب جب ہوا دیوان استاد
اٹھا اہل سخن مین شور تحسین

روا ہے معجزہ کہنا اسی کو
کہان ہوتی ہے ایسی نظم رنگین

لکھی ہے محو یہ تاریخ اس کی
طلسم آباد معنی و مضامین
۱۲۶۴ ھ

## افسر فرخ آبادی

چون کلام جناب استادی
منتظم شد چو گوہر سُفتہ

| | |
|---|---|
| گفت تاریخ انتظام افسر | سال دہ و دو صد اند شصت و چہار ۱۲۶۴ھ |

### ایضاً

| | |
|---|---|
| نسخۂ استاد کا ہوا دیوان | چشم ادراک ہوگئی روشن |
| کہی افسر نے اسطرح تاریخ | جلوہ گستر صبح اوج سخن ۱۲۶۴ھ |

### تاثیر فرخ آبادی

| | |
|---|---|
| دیوان استاد کا سراسر | گویا گلدستۂ سخن ہے |
| تاثیر اسکی یہی ہے تاریخ | زیبا گلدستۂ سخن ہے ۱۲۶۴ھ |

### پنڈت جودت فرخ آبادی

| | |
|---|---|
| استاد نے ارباب معانی کیلئے | فرمایا ہے مرتب اپنا دیوان |
| سبحان اللہ عجب صحیفہ ہے یہ | لوح اعجاز کا طغرا دیوان |
| ہیں جلوہ نما شاہد مضمون کیا کیا | گویا ہے بیاض چشم حورا دیوان |
| انصاف سے کہتے ہیں سخنور سارے | ابتک دیکھا نہیں ہے ایسا دیوان |
| جودت نے یہ نظم کی سبھی تاریخ | فخر شعرا منیر زیبا دیوان ۱۲۶۴ھ |

### ایضاً

| | |
|---|---|
| استاد کا دیوان ہے نظم در شہوار | بیشک یہ ہے دریائے فصاحت کا سفینا |
| ہر شاہد مضمون کے وحدت سے ہے سرمست | ہر مصرع تر ہے صفت گردن مینا |
| ترتیب کی تاریخ یہ جودت نے رقم کی | گویا یہ ہے اسرار الٰہی کا خزینا ۱۲۶۴ھ |

### ایضاً

| | |
|---|---|
| چون شد کلام حضرت استاد منتظم | بشگفت در ریاض سخن صد گل طرب |
| تاریخ ختم جودت مخزون چنین نوشت | معنی نہے لطیف بریحانۂ عجیب ۱۲۶۴ھ |

### بخشش فرخ آبادی

یہ التماس کر استاد سو اب بخشش
کہ نقل کے لئے خود دیکھوں عطا دیوان
یہ بینات و زبر مین ہے عیسوی تاریخ
تمام ہوگیا ہے ایک آپکا دیوان

## پروین فرخ آبادی

مژدہ باد اے اہل معنی کاندرین عہد نکو
حضرت استاد ما دیوان خود را ختم کرد
سال ہجری و مسیحی گفتم اے پروین پزیر
مغفر اہل ہدی دیوان خود را ختم کرد

## ہشیار اکبرآبادی

حضرت استاد کے دیوانکا لکھا جو صفت
ہوگئی نطق مسیحا میری خامہ کی صریر
بیت لے پروے پری ہر مطلع پرنور ہے
سہل اسکے آگے مصراع ہلال چرخ پیر
کہکشان سے ہر منور کوچہ بین السطور
نقطہ نقطہ ہے سویدا سے دل روشن ضمیر
صفحہ صفحہ لوح پیشانی حور خلد ہے
زلف ہر مصراع مین ہے طائر معنی اسیر
ایک مصرع مین ہو دو تاریخین اے ہشیار
موج بحر نظم ہے دیوان با فیض منیر

## ایضاً

لکھا مجھے پئے تاریخ نامہ اے ہشیار
ہوا تمام جو دیوان حضرت استاد
خطاب کر کے یہ استاد سے کہی تاریخ
منیر مطلع دیوان ہے آفتاب مراد

## مرزا سلطان حسین ارم ساکن باندہ

بے مثل ہے دیوان جناب استاد
ہر ایک ورق خدا کی قدرت دیکھا
تاریخ ارم نے ختم کی موزون کی
یہ مصحف آیات فصاحت دیکھا

از افکار براعت آثار فضیلت و کمالات دستگاہ مولوی محمد ناصر حسین صاحب الہام

استعارہ میں کیا دیوان نظم استاد نے
آ رہی ہے گوش تک صدا سے واہ واہ

دیکھ لے دیوان رنگین جو مری استاد کا
رشتہ گلدستہ بنجائے وہیں تار نگاہ

عرض کرتا ہے یہی الہام سال اختتام
گلشن نازک خیالی کا ہوا پھول واہ

## تاریخہائے مصنفہ جناب فضیلت مآب محقق عارف شاہ غلام اعظم افضل الہ آبادی سے

اے منیر اہل جہاں سرواہ کیا ہے فکر رسا
شاعری نے پائی ہے رونق آپ ہی کی ذات سے

استعارہ میں کیا تصنیف دیوان نفیس
ہر کلام صاف بالکل ہے جو مشہورات سے

ہے بیان رشک گہر آپکی بالکل زبان
انکشاف قاعدہ ہوتا ہے ہر ہر بات سے

فکر میں تاریخ کے تھا افضل حیرت زدہ
دل سے تھا مستخرج اعداد ان کی ذات سے

دل ولے سے بول اٹھی ناگہاں طبع رسا
پاک دیوان آپ کا ایطا سے تعقیدات سے
۱۲۶۴

## ایضاً منہ دام مجدہ

منیر صاحب علم و ذکا نے
ہے جس سے آب و تاب استعارہ

کہا ہے استعارہ کا جو دیوان
کہا ہے جس سے باب استعارہ

کیا افضل نے قصد فکر تاریخ
اٹھا ہے تا حجاب استعارہ

کہا دل نے مخاطب کرکے کہہ دے
نئی ہے مست شراب استعارہ

خدا نے اے منیر صاحب لیاقت
عجب ہی ہے کتاب استعارہ
۱۲۶۴

## از نتائج افکار طبع وقار منشی سید فرزند حیدر رضا حسین صفدر فرخ آبادی

اندریں میکدہ جز بادہ بہاری نوزد
بادہ شاداب گلستان منیر والا

یافت این مصرع تاریخ ز ہاتف صفدر
گشت مطبوع چہ دیوان منیر والا
۱۲۶۴

ایضاً

درۃ التاج سخندانی معلم معلم اول گرہ کشائی عقد مالاینحل مقدمۃ الجیش معرکہ فصاحت
فارس مضمار بلاغت عقدہ کشائی غوامض معانی فارس مضمار سخندانی معمار سرای
معانی پروری بنای سخنوری فیصل خاص فصاحت جوہر عرض بلاغت سر
اسرار الٰہی نور انوار آگاہی ناظم خطبہ دقیقہ طرازی جالس مسند بے انبازی سفینے
نقطہ دانی مضمون مصرع شیوا بیانی جان قالب سخنوری چشم جسم معانی پروری
بوئے گل اخلاق مروت نشہ صہبای اشفاق و محبت منبع انہار مروت و علم مطلع شموس
کمال و علم سر دفتر بالغ نظران نکتہ رس سر حلقہ خورشید ضمیران صبح نفس پست نمائے
پایہ باوج رسیدگان آسمان خیال بلند فرمائے رتبہ بحضیض فتادگان پستی کمال درج سخنوری
را گوہر و گوہر نکتہ پروری را آب برج معانی پروری را اختر و اختر بلند فلکے را آفتاب
نیام فصاحت را تیغ و تیغ بلاغت را جوہر قلزم سلامت را صدف و صدف لطافت را
گوہر گلشن سخن را گل و گل مضمون را رنگ بزم آگاہی را چنگ و چنگ سخن پناہی را آہنگ
نافہ ہنر را مشک و مشک کمال را بو خمخانہ علم را بادہ و بادہ فضل را سبو قصیدہ شیوا
بیانی را مطلع و مطلع فصیح بیانی را مضمون محفل سخندانی را مطرب و مطرب معانی را
قانون چرخ چار فصاحت را مہر سپہر بلاغت را اعجاز صیدگاہ سخن آفرینی را شہباز
و شہباز دوربینی را پرواز انگشتری خیال را نگینہ و نگینہ کمال را نقش عشرتکدہ نکتہ پروری را
نغمہ و نغمہ سخنوری را تاثیر و جسم شعر را چشم و چشم نظم را روشنائی قالب تقریر را زبان
و زبان بیان را گویائی محفل علم را صیقل و صیقل کمال را صفائی بام اندیشہ را کمند و کمند
فکر را رسائی محفل سخندانی را شاہد و شاہد فصیح بیانی را چہرہ پرداز معشوقہ نکتہ دانی را آشنا
دوست [illegible] شیوا بیانی را [illegible] زاہد عبارت را سبحہ و سبحہ طاعت را امام [illegible]
را ہاتف و ہاتف غفلت را الہام برج شرافت را خورشید و خورشید [illegible]
[illegible] بایں صفات موصوف استاد و اکرم الحروف سید اسمعیل حسین [illegible]

| | ملقب بلا تانیش خوان پس | | بلبے تانیش نیست الہام کس | |
|---|---|---|---|---|

تا شاہ سخنش قباے مضمون در بر و تاج فصاحت بر سر زدہ در ایوان صفحہ نشست ہر
لفظ را بصیادے طائر دل تہدید دام گستردن و ہر نقطہ را بگرفتاری مرغ نگاہ تاکید دانہ
افگندن است تعالی زہے دیوانیکہ ہر لفظش بغنا نوسے کہ شمع طور سزد و سبحان اللہ
زہے مجموعہ کہ ہر حرفش بفتیلگی چراغ خورشید زیبد خمسہ اش جواہر خمسہ قالب سخندانی
رباعیش چار برگ گلشن معانی ماہ ہر ماہ از غم میکاہد و جا در اوراقش نیخواہد اگر چرخ
درد داغ ندیدی در جلدش کشیدی تار نگاہ بنگاہ تماشائیش رشتہ گلدستہ و خامہ
ہنگام عزم توصیفش چون غنچہ نو رستہ رنگینی اشعار رنگینش رنگ سرخ گلشن شکستہ و صفاے
معانی صافش آئینہ را بزنجیر حیرت بستہ ہر صفحہ اش فردوسیکہ در بین السطورش کوثرے
و ہر سطرش قلزمے کہ در صدفت ہر لفظش گوہرے شاہان ابیاتش از غزل و قصیدہ
و قطعہ و رباعی و مخمس کہ در صفحہ صفحات باندازہ دلربائی نشستند و کمر دلفریبے بر کمر
بستند لا بل عیار سخن را محک اند لہذا سخنہ زار و نہ صد و یک است اند آنحال مردمک دیدۂ حیرانی
عرق پیشانی پشیمان نالہ بلبل دور افتادہ از آشیان آشیانۂ عندلیب اسیر باغبان
ابجد خوان مکتب حیرانی خار در پا خلیدۂ صحراے ناتوانی نقطہ شک کاتب تقدیر چشم
بہ پشت پا دوختہ تشویر آہ بے اثر اشک کباب جگر پا خفتۂ دشت گمنامی عنان سستہ
شمار ناکامی خاکپاے سخنوران ننگ خاندان ازل نام محمد ناصر الہام ولد مولانا
النامی مولوی عبد الہادی ہادی نامی کہ یکے از زلہ ربایان خوان افادت وسعت و خوشہ
چینان خرمن افاضت او و اگر قفل سکوت بر در بیان نہ اندازد و چہ مبادا کہ ہیچ در از نفسے
کوتہ اندیشان دارد و مبادا کسے پندارد کہ مطارحات عرفیہ نگار بردہ و عنان ستائش
بمبالغہ سپردہ ہیچ من از چار سخن پنجم از حیرانی آفریدہ ما چہ یارا کہ زبان بہ ستایش
[illegible] ستودہ [illegible] آنا لوہر را آبرو ہم از فیض [illegible] الکل [illegible]

دلم ہم از بہاران خداوند احکم شاہ سخنش در قلمرو زبانہا جاری وساری وبہوائے
جنبش قلمش در گلشن ایجاد عطر انگیز تر از باد بہاری باد فقط نظم

خدایا تا نگینی گلشن مضمون بہار آرد
نہال خامۂ او آنچنان گل معنی

بباغ فکر تا نخل فصاحت برگ و بار آرد
کہ گردون گوہر خورشید را بجہر نثار آید

## قطعہ تاریخ

دیوان وحید الشعرا ختم شد امروز
الہام چنین مصرع تاریخ رقم زد

مخفی ست بہر نقطہ حکایات و افادات
دیوان نکو مصحف آیات و افادات
۱۲ ۶۲ ھ

## تمام شد

تاریخ طبع ثانی کلیات منیر از نتیجۂ فکر گہربار صاحب نثر و نظم مرزا عاشق حسین صاحب متخلص بزم اکبرآبادی نبیرہ و شاگرد رشید حضرت منیر مرحوم مغفور

جد امجد کا چھپا پہلے بزم کلام
غلغلہ اسکا تھا ایک عالم مین
مشتری کیون نہو ہر اہل سخن

خوب چھپا شکر خدائے قدیر
سب ہی خواہان تھے امیر اور فقیر
جنس یہ نایاب ہے اور بے نظیر

فکر جو تاریخ مین کی دل نے کہا
زر خالص ہے کلام منیر